اللہ اکبر

# جامعہ

جامعہ ملّیہ اسلامیہ علیگڑھ

کا

ماہوار علمی رسالہ

مرتبہ نور الرّحمٰن

مطبع جامعہ ملّیہ اسلامیہ علیگڑھ

قیمت سالانہ للعہ

# مطبوعات شرکت کاویانی برلن (جرمنی)

(صرف مکتبہ جامعہ ملیہ اسلامیہ علیاپور ہندوستان میں ان کتابوں کو فراہم اور فروخت کرتا ہے)

۱۔ **سفرنامہ حکیم ناصر خسرو** | مع روشنائی نامہ وسعادت نامہ فارسی مصنف چوتھی صدی ہجری کے آخر میں پیدا ہوا۔ اس عہد کے بلاد اسلامیہ کے چشم دید حالات نہایت دلچسپ وعبرت آموز جس میں مصنف کی دو غیر مطبوعہ بابات نظم بیان فلسفہ حکمت پر شامل ہیں۔ سرورق وسرنامہ اصل ایرانی نسخہ کے مطابق مطلا رنگین۔ کاغذ نہایت اعلیٰ دبیز چکنا سفید مثل چینی کی پلیٹ کے چمکیلا۔ طباعت نظر افروز قیمت [illegible]

۲۔ **زاد المسافرین** | حکیم ناصر خسرو کی یہ دوسری معرکۃ الآرا کتاب ہے جو عرصہ سے ناپید تھی اور اب مطبع کاویانی نے نہایت خوبی واہتمام کے ساتھ طبع کرائی ہے۔ فلسفہ وتصوف وحکمت اسلامی کی مستند کتاب ہے۔ قیمت [illegible]

۳۔ **گلستان** | شیخ سعدی شیرازی کی شہرہ آفاق کتاب جدید قالب میں نظر آتی ہے کاغذ عمدہ طباعت نفیس اور سرورق خوبصورت۔ قیمت [illegible]

۴۔ **تیاتر** | از مرزا ملکم خان ناظم الدولہ جنکی علمی وقلمی جد وجہد سے ایران دوبارہ زندہ ہوا۔ یہ ان کے تین نثر ڈراموں کا مجموعہ ہے جس میں گزشتہ صدی کے نظام حکومت ایران کی ابتری کی تصویر دکھائی گئی ہے۔ فارسی جدید کے قدردان اس تحفہ کو بڑی قدر سے قبول کریں گے قیمت [illegible]

۵۔ **موش وگربہ فارسی** | از خواجہ عبید زاکانی۔ جو آٹھویں صدی کا ہجوگو اور مشہور شاعر تھا۔ چوہے بلی کی جنگ کا قصہ جس میں نباتات عصر کی ہجو بلیغ ہے جو عہد حاضر کے لئے بھی یکساں برمحل ہے۔ ہر صفحہ رنگین ودلاویز تصاویر نظم نہایت دلچسپ ومہذب۔ بچوں کے واسطے بھی نہایت موزوں ہے قیمت [illegible]

۶۔ **تاریخ سنی ملوک الارض والانبیاء (عربی)** | مؤلفہ حمزہ ابن الحسن اصفہانی ۳۵۰ھ ہجری میں لکھی گئی انتہائی کاوش کے ساتھ قدیم تواریخ فارس وروم۔ یونان مصر۔ عراق۔ شام وعرب کے متعلق تمام صحیح ومعتبر ہیں کی تفتیش وتحقیق ہے۔ شائقین تاریخ کے لئے نہایت دلچسپ ومفید تحفہ ہے۔ قیمت [illegible]

۷۔ **نصاب الصبیان** | فارسی جدید کے شائقین اور طلبا کے واسطے بہترین مجموعہ نظم ہے قیمت [illegible]

۸۔ **رہنمائے پسران** | بچوں کو خط وکتابت کے پیرایہ میں عمدہ نصیحتیں کی ہیں [illegible]

۹۔ **تلغراف بی سیم** | فارسی میں اس ٹیلیگرافی پر قابل قدر تصنیف ہے جس میں متعدد نقشے تصویریں اور بلاک شامل ہیں قیمت [illegible]

۱۰۔ **لغات المانی بفارسی** | فارسی وجرمن زبان کی لغت۔ قیمت [illegible]

**مبادی معاشیات** | علم المعیشت میں قابل قدر اور گراں مایہ اضافہ ہے جو اصول معاشیات
پر تازہ ترین مباحث پر حاوی ہے از پروفیسر ذاکر حسین خاں صاحب

قیمت عہ مجلد عہ

**خطبہ صدارت شیخ الہند مرحوم** | بہ تقریب افتتاح جامعہ ملیہ اسلامیہ علیگڈھ قیمت ۲ر

**خطبہ صدارت مسیح الملک حکیم اجمل خاں صاحب مدظلہ** | بہ تقریب جلسہ اول تقسیم اسناد جامعہ ملیہ قیمت ۲ر

**اسلامی تہذیب و قومی تعلیم** | ڈاکٹر سر پی۔ سی رائے کا وہ مشہور و معروف خطبہ صدارت
جو ممدوح نے بہ تقریب جلسۂ دوم تقسیم اسناد جامعہ
بزبان انگریزی پڑھا۔ جس میں مسلمانوں کی گذشتہ علمی خدمات کی تاریخ کا قابل دید
مرقع ہے۔ مترجمہ مولوی محمد مسلم ایم۔ اے قیمت ۴ر انگریزی ایڈیشن قیمت ۸ر

**ترکوں کی کہانیاں** | محبت اسلامی و غیرتِ قومی کو جوش دلانے والی چند ترک بہادروں
کی جانبازیوں کی نہایت سچے اور بصیرت افروز تاریخی واقعات زبان
سلیس و عام فہم اور آسان۔ قیمت ۴ر

**حقائق اسلام** | فلسفۂ اسلام پر عقلی دلائل و براہین از مفتی انوار الحق صاحب ایم۔ اے
نئی روشنی کے حضرات کے واسطے قابل قدر تحفہ ہے قیمت ۱۲ر

**المدنیۃ و الاسلام** | فرید وجدی علامۂ مصر کی عربی کتاب کا بہترین و دلکش ترجمہ کہ
اصل کتاب اور ترجمہ میں کوئی فرق نہیں معلوم ہوتا۔ اسلامی اصول
پر محققانہ اور دلچسپ مباحث۔ از مولٰنا رشید احمد انصاری مرحوم استاذ جامعہ و سابق پروفیسر
مدرسۃ العلوم قیمت ۱۲ر

**مکاتیب** | نواب محسن الملک اور نواب وقار الملک مرحومین کے غیر مطبوعہ خطوط کا
قابل قدر۔ دلچسپ۔ پُر از معلومات بہترین مجموعہ مرتبہ مولوی محمد امین صاحب
زبیری مہتمم تاریخ بھوپال قیمت عہ

## تصانیف خواجہ محمد عبد الحی صاحب فاروقی پروفیسر جامعہ ملیہ علیگڈھ

### الفرقان فی معارف القرآن

قرآن حکیم کی اس سے بہتر زبان اردو میں کوئی تفسیر ملک میں موجود نہیں۔ مولینا کی یہ خدمت قابل قدر و ستائش ہے۔ آپ جن مضامین کو وقت و زمانہ کے لحاظ سے زیادہ ضروری و اہم خیال فرماتے ہیں۔ پہلے انہیں کو ترتیب فرما رہے ہیں۔ اب تک دو حصے شایع ہو چکے ہیں۔

**حصہ اول۔ الخلافۃ الکبریٰ** سورۂ بقر کی مکمل و مفصل تفسیر حجم ۲۲۴ صفحات قیمت للعہ، مجلد صہ

**حصہ چہارم۔ الصراط المستقیم** سورۂ انفال و توبہ کی مبسوط تفسیر۔ شروع میں مسئلہ جہاد پر ایک بصیرت افروز مقدمہ کا اضافہ ہے
حجم صفحات کاغذ ولایتی سفید و چکنا قیمت عہ

**بصائر** حضرت موسیٰ اور فرعون کے واقعات، زمانہ حاضرہ سے تطبیق طبع جدید جس میں بعض مضامین کا اضافہ کیا گیا ہے قیمت ۶ر

---

# فہرست مضامین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# جامعہ


| جلد سوم | جمادی الثانی سنہ ۱۳۴۲ھ مطابق ماہ جنوری سنہ ۱۹۲۴ء | نمبر ۱ |
| --- | --- | --- |


## جرمنی کی تعلیمی زندگی

### (۳)

### ہائی اسکول

(ڈاکٹر فریڈرک ایرنسٹ رایش کے قلم سے)

زمانۂ جنگ تک جرمنی میں لڑکوں کے ہائی اسکولوں کی تین بڑی قسمیں کی جاتی تھیں۔ ان تینوں میں چھ سال کی پڑھائی کے بعد رعایتاً صرف ایک سال کی فوجی خدمت انجام دینا ہوتی تھی (ورنہ در اصل میعاد قانونی دو سے تین سال تک تھی) اور نو سال پورے کرنے کے بعد تعلیم دار الفنون (یونیورسٹی) کی صلاحیت کی سند ملتی تھی (اسے جرمن میں [illegible] کہتے ہیں) ہائی اسکول کی تعلیم سے قبل تین سال ابتدائی مدرسہ میں تعلیم کی شرط تھی۔

ہومانی گمنازیم (Humanistic Gymnasium) ان مدارس میں سب سے پرانی قسم ہے اور عرصہ تک یہی سب سے معزز و قابل قدر سمجھا جاتا تھا۔

اس کا آغاز ہومانی یونیورسٹی کی ایک شاخ کے طور پر ہوا تھا چنانچہ اس میں ہمیشہ

فضیلت مآبی کی یہ شان باقی رہی حتیٰ کہ ۱۸۹۰ء کی تجدید ہو مانی کے بعد بھی۔ ان مدرسوں میں تعلیم کا مرکز لاطینی اور آگے چل کر یونانی تمدن کا مطالعہ تھا، جس کے لئے ایک حد تک خود جرمن زبان اور تاریخ کے گھنٹے سے بھی کام لیا جاتا تھا۔ اس کی تائید میں یہ خیال پیش کیا جاتا ہے جس کے قائل خود ہمارے (جرمن) کلاسکل عہد کے شعرا بھی تھے، کہ اہل یونان کی زندگی نے ان چیزوں میں جو تمام نوع انسان میں مشترک ہیں اعلیٰ ترین نمونہ حاصل کیا تھا اس لئے یونانی تاریخ، فلسفہ اور ٹریجڈی کا درس حقیقی معنوں میں سبق آموز ہے۔ خاص مقصد، مختص اغراض، اور پیشوں کے لئے تعلیم آئندہ زندگی میں ہوتی رہے گی، مدرسہ میں ہمہ گیر اور عام خصایص انسانی کو نشو و نما دینے والی تعلیم ہوگی جس سے ذہن کی اصل ذات کا عرفان حاصل ہو۔ تہذیب جدید کی کارگذاریاں اور صنعت و حرفت تربیت آموز اثر نہیں رکھتیں لہذا ان پر محض ضمنی پہلو سے توجہ کی جاسکتی ہے۔

ان مدارس میں سے بعض میں طالبعلم ہر تیسرے یا پانچویں سال ارسطافنیس Aristophanes کی کوئی کامیڈی یا کوئی قدیم ٹریجڈی کھیلتے تھے۔ قدرتی طور پر یہ تماشہ ہوتا جرمن زبان میں تھا، یونانی میں زیادہ سے زیادہ کورس ہوا کرتا تھا۔ جو لوگ مذہبی علوم سے دلچسپی رکھتے تھے وہ ان مدرسوں میں عبرانیات کی تحصیل بھی کر سکتے تھے۔ البتہ جدید غیر زبانیں کس مپرسی کی حالت میں تھیں۔ ان مدارس میں لاطینی کی نوجی قواعد کی سی مشق اور علم اللسان کی بے نتیجہ موشگافیوں کے خلاف جن سے شاذ و نادر ہی کوئی کلاسکل روح کی تہ تک پہونچ سکتا ہے، زمانۂ حال میں بڑے زور شور کے حملے ہوئے ہیں۔ غالباً یہ چیزیں آہستہ آہستہ کم ہوتی جائیں گی۔

ہائی اسکول کی دوسری قسم اور بریال شولے (Realschule) مذہبیئین کے عہد کی آفرینش ہے لیکن عملی حیثیت سے یہ مدارس اُنیسویں صدی کی ابتدا میں بویریا اور پروسیہ میں قایم ہوئے۔ باوجودیکہ ایک عرصہ تک ان کی شدت سے مخالفت ہوتی

رہی یہ قسم زمانہ حال کا مدرسہ بن گئی۔ جزو اعظم اس میں حکمیات کی یعنی طبیعیات، کیمیا اور حیاتیات کی تعلیم ہو؛ جرمن زبان اور جدید غیر زبانوں کا بھی قوی عنصر موجود ہو؛ البتہ قدیم زبانیں بالکل مفقود ہیں۔ اس کے حامی کہتے ہیں کہ مدرسہ کو زمانہ کی رفتار کے ساتھ ساتھ چلنا چاہئے اور جدید ترقی اور نشوونما کے سمجھنے میں مدد دینا چاہیے۔ اس میں شک نہیں کہ اس قسم کے مدارس کے فوائد مذکورہ صدر گمنازیم سے کسی طرح گھٹ کر نہیں ہیں، لیکن اس میں اس یک آہنگ تعلیمی نصب العین کی کمی ہو جو مثلاً اس طریقہ سے حاصل ہوسکتا تھا کہ المانیات کی تعلیم میں تمام مضامین کا نقطۂ اتحاد قایم کیا جاتا یا یوں کہ کائنات کا تصور کھلم کھلا حکمیات کے مطابق ہوتا۔ اس طرز کے مدارس کی تعداد روز افزوں ہو۔

**پروسیہ** اور **ورٹمبرگ** میں ۱۸۸۲ء میں ایک تیسری قسم کے مدارس قایم ہوئے جن کا اصول دونوں ماقبل الذکر مدرسوں کے بین بین ہو۔ اس قسم کے مدارس کو **ریال گمنازیم** (Realgymnasium.) کہتے ہیں۔ یہ مدرسہ ایک خاص انداز کا دوگونہ نصب العین رکھتا ہو۔ ایک طرف تو یہ جدید زبانوں اور حکمیات کی تعلیم کے ذریعہ عہد ترقی کی خدمت کرنا چاہتا ہو لیکن دوسری طرف تمدن قدیم کی اہمیت کے سامنے بھی خراج تسلیم پیش کرتا ہو۔ چنانچہ کافی وقت لاطینی کی تعلیم پر بھی صرف کرتا ہو جو ساری تعلیمی عمارت کے لئے لسانی بنیاد کا کام دیتی ہو۔ چنانچہ اصل میں یہ قسم دوم کا مدرسہ ہو یعنی (Oberrealschule.) جس میں لاطینی کے سبق کا اضافہ کر دیا گیا ہو۔ اس دورخی کے باعث ریال گمنازیم قدیم اور جدید دونوں تمدنوں کے شیدائیوں کا منظور نظر ہو۔ لیکن دوسری طرف اسی سبب سے اس پر ادھورے پن اور بے اصولی کا الزام بھی لگایا جاتا ہو۔ ممالک غیر کی دو زبانیں جرمنی میں سکھائی جاتی ہیں، جن میں پہلا درجہ فرانسیسی کو اور دوسرا انگریزی کو دیا جاتا تھا لیکن آجکل سب کہیں انگریزی پہلے درجہ کی طرف بڑھتی ہوئی معلوم ہوتی ہو۔ جہاں انتخاب زبان کی آزادی ہو وہاں جنوبی امریکہ کے تعلقات کے خیال سے ہسپانوی زبان کو ترجیح دی جاتی ہو

علاوہ اِن تین اصلی مضموں کے ان کی بین بین اور متعدد قسمیں ہیں جو نام کیلئے ریفارم گمنازیم (Reformgymnasium) کہلاتی ہیں۔ اِن میں بس زبانوں کی تعلیم کی ترتیب دوسری ہے لیکن اس قسم کی جزوی تبدیلیوں سے کوئی اہم فائدہ نہیں ہو سکتا۔ البتہ آجکل بالکل جدید اُلو پر جو مدارس قایم ہوئے ہیں وہ قابل توجہ ہیں اور میں اِن کا ذکر کسی آیندہ مضمون میں کرونگا۔
یہ تمام مدرسے اصل میں صرف لڑکوں کے لئے قایم ہوئے ہیں۔ یہ ابھی تھوڑے دن کی بات ہے کہ لڑکیوں کو بھی ان میں داخلہ کی اجازت ملی ہے۔ پہلے اس کے بجائے الگ دستے لڑکیوں کے مدارس تھے۔ لڑکوں اور لڑکیوں کی یکجا تعلیم اگر دیہاتی مدارس سے قطع نظر کر لی جائے تو صرف ریاست بادن کے ہائی اسکولوں میں ہوتی ہے۔ بادن جرمنی میں سیاسی اور تعلیمی حیثیت سے نمونہ کی ریاست سمجھی جاتی تھی۔ اسی ریاست نے سب سے پہلے سنہ ۱۹۰۲ء میں عورتوں کو یونیورسٹی میں داخلہ کا حق دیا تھا جس کی تقلید پروسیہ نے کہیں چھ سال بعد جاکر کی۔ اس کے علاوہ دونوں جنس کے بچوں کی یکجا تعلیم صرف خانگی دیہاتی تعلیمگاہوں میں ہوتی ہے جن کا ہم آگے ذکر کریں گے۔
لڑکیوں کے مدارس کے متعلق ایک عرصہ تک نہایت شدت سے مجادلہ ہوا ہے۔ ایک طرف تو "جداگانہ" نسوانی حقوق کے حامی تھے، جو مدرسہ میں لڑکیوں کو دستکاری اور خانہ داری کی تعلیم دینے پر زور دئے جانے کے طالب تھے۔ دوسری جانب نسوانی تحریک تھی جو مردوں جیسی علوم و فنون میں مکمل اور غیر محدود تعلیم کا حق چاہتی تھی۔ اس معرکہ کا خاتمہ سنہ ۱۹۱۲ء میں اس طرح ہوا کہ ایک لڑکیوں کا اسکول جس میں دس درجے ہوتے ہیں قایم ہوا۔ اس کا نام لیسیم (Lyceum) رکھا گیا۔ اِن مدارس کی تعلیم چھ درجہ تک کے ریال شولے کی تعلیم سے ملتی جلتی ہے، لیکن یہاں ختم مدرسہ (School leaving) کے امتحان کی اجازت نہیں۔ اگر کوئی لڑکی اس مدرسہ سے فراغت پاکر مزید تعلیم حاصل کرنا چاہے تو اسے اوبرلیسیم (Oberlyceum) میں پڑھنا چاہیے جس کے بعد وہ

معلمہ بننے کی خاص تعلیم حاصل کرسکتی ہے یا ایک خاص قسم کے زنانہ مدرسہ میں یا Weib-
Studienanstalt جا سکتی ہے جہاں ختم درس کا امتحان ہوتا ہے۔ خالص حیثیت اور
خانہ داری کے مقاصد کے لئے لیسیم کے بعد اسی سلسلہ کی مزید کڑی کی حیثیت سے
"نسوانی مدارس" کام دیتے ہیں، جو مقدم الذکر کی طرح زمانہ حال ہی میں قائم ہوئے ہیں۔
ہائی اسکول کے نظم ونسق کا بالتفصیل ذکر کرنے سے کوئی خاص فائدہ نہیں اسکول
کا اعلیٰ افسر ایک ڈائرکٹر ہوتا ہے۔ جماعت معلمین اور ڈائرکٹر سے ملکر "کانفرنس" بنتی ہے
جسے تمام انتظامی اختیارات حاصل ہوتے ہیں۔ مدارس کا معائنہ "شول راٹ"
یعنی انسپکٹر سال میں دو بار کرتے ہیں اور ان کا صدر دفتر وزارت تعلیم کے ایک مخصوص
شعبہ میں ہوتا ہے۔ جسے "جماعت انتظامی مدارس صوبجات" کہتے ہیں۔
درس وتدریس کے لئے صرف وہ معلمین (اور لڑکیوں کے مدارس میں معلمات
اور معلمین دونوں) مقرر کئے جاتے ہیں جنہوں نے یونیورسٹی میں تعلیم پائی ہو اور
فن تعلیم کے بھی ماہر ہوں۔ جس میں سب ملاکر چھ سات سال صرف ہوتے ہیں نیچے کے
درجوں میں ابتدائی مدارس کے معلمین بھی پڑھا سکتے ہیں یعنی وہ جو سیمینار (Seminar)
(ٹریننگ اسکول) یا اوبرلیسیم (Oberlyceum) میں تعلیم پا چکے ہوں۔
علاوہ مذکورہ بالا لسانی، وطنی، اور سائنس کے مضامین کے ریاضی، جغرافیہ،
ڈرائنگ، موسیقی اور جمناسٹک کی بھی تعلیم دیجاتی ہے۔ اسی کے ساتھ موسیقی
اور دستکاری کے پرائیویٹ کلاس بھی ہوتے ہیں۔ لڑکیوں کے مدرسوں میں دستکاری اور
کبھی کبھی کھانا پکانا بھی نصاب تعلیم میں داخل ہے۔
عرصہ سے سبق کا گھنٹہ ۴۵ منٹ کا کردیا گیا ہے تاکہ دوپہر تک مدرسہ کا کام
ختم ہوجائے اور بڑے شہروں میں لڑکے اور لڑکیاں ایک تو سہ پہر کے کٹھن گھنٹوں
میں پڑھنے سے دوسرے دوبارہ مدرسہ آنے جانے سے بچیں۔ اب سہ پہر کو صرف کبھی کبھی

گانا اور جسمانی کھیل (مثلاً تیرنا) ہوتے ہیں۔ ورزش جسمانی پر مدرسہ کے آخری درجوں میں خاص طور پر زور دیا جاتا ہے اور اس کے لئے آسانیاں بہم پہونچائی جاتی ہیں۔ طالب علم کو ہفتہ میں ۳۲ گھنٹے (۴۵ منٹ کے حساب سے) پڑھنا اور مدرس کو ۲۲ گھنٹے پڑھانا پڑتا ہے۔

جرمنی کے ہائی اسکولوں میں کام نہایت محنت سے کیا جاتا ہے۔ مگر آج کل کی مالی مشکلات ان کے لئے نہایت خطرناک ہیں، چنانچہ اکثر مدرسے اسی سبب سے بند کر دیئے گئے ہیں۔ ان مدرسوں کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ ان میں دارالاقامہ کا نظام تقریباً مفقود ہے۔ صرف معدودے چند پرانے رئیسوں کے مدرسوں میں دارالاقامہ کا انتظام ہے۔ چنانچہ عموماً طالب علم اپنی ہشت یا دوازدہ سالہ تعلیم کے زمانہ میں سبق کے بعد اپنے والدین کے گھر واپس چلے جاتے ہیں۔ تعلیمی اثر (یا اکثر صورتوں میں محض "مدرسی اثر") صرف چند گھنٹوں تک (صبح آٹھ بجے سے ڈیڑھ بجے تک) محدود ہوتا ہے۔

جنگ کے بعد سے کیونکہ لوگوں نے غریب طالب علموں کے لئے کھانے کا انتظام کیا ہے اس لئے سبق کے بعد ان بچوں کو کھانا بھی کھلایا جاتا ہے، ورنہ طالب علم اپنا ناشتہ گھر سے ساتھ لاتے ہیں۔ سبق کے گھنٹوں کے درمیان پندرہ پندرہ منٹ کے وقفے ہوتے ہیں اور ایک وقفہ آدھے گھنٹہ کا جنھیں بچے مدرسہ کے سامنے وسیع میدان میں گذارتے ہیں۔ مدرسوں کی نئی عمارتوں کے لئے لازمی ہے کہ حفظان صحت کے اصولوں کے مطابق بنائی جائیں۔

آخر میں ہم طلباء کی اصلی زندگی پر ایک نظر ڈالتے ہیں۔ ہمارے بزرگ اب تک بیان کیا کرتے ہیں کہ ان کی طالب علمی کے زمانہ میں مدرس پروفیسرانہ جاہ وجلال کے ساتھ درجہ میں داخل ہوا کرتے تھے اور خاص تمکنت کے ساتھ اپنی کرسی پر رونق افروز ہو کر طالب علموں پر قہر و غضب کا نزول اور بے پناہ اور لرزا دینے والے بید کی بوچھار کیا

کرتے تھے۔

انسانی تعلق کے اعتبار سے اِن میں اور طالبعلموں میں ایک بے پایاں خلیج حائل تھا۔ اس باب میں تو چندسال سے اصولی تبدیلیاں ہوگئی ہیں۔ مدرس اپنے شاگردوں کے ساتھ سیر کو جاتے ہیں، کشتی چلاتے ہیں، تیرتے ہیں۔ اکثر نئے نوجوان مدرس طالب علموں سے سچی ہمدردی رکھتے ہیں۔ اور کہا جاتا ہو کہ جسمانی سزا کے موقوف ہوجانے کے بعد سے سبق میں بھی بجائے درشتی کے نرمی اور ملاطفت سے کام لیا جاتا ہو۔ مدرسوں میں اجتماعی زندگی، جسمانی کھیل اور اکثر جگہ طالب علموں کے آرچسٹرا اور تھیٹر فروغ پا رہے ہیں۔ بلاشبہ نئی پبلک مدارس میں آزاد تر روح کام کررہی ہو باوجودیکہ کافی تعداد میں ایسے معلم موجود نہیں جو حقیقی طور پر زندہ دل اور جوان طبیعت ہوں پھر بھی اس حقیقت سے انکار ممکن نہیں کہ پبلک اسکولوں کا نظام ہی اس قسم کا ہو جو لڑکپن کی اسپرٹ کا دشمن ہو۔ مثلاً درجوں میں طلباء کی کثرت (آج کل ایک مدرس کی نگرانی میں فی درجہ پچاس سے کم لڑکے نہیں ہوتے) اوقات تعلیم کا مختلف مضامین کے گھنٹوں میں تقسیم ہونا، اور نام نہاد مدرسہ کی سزائیں۔ اگر ان مدرسوں کی تعلیم سے جسمانی اور روحانی اعتبار سے انسان کامل بنانا مقصود ہو تو ابھی بہت اصلاح کی ضرورت ہو۔ ان اصلاحات کا ذکر میں کسی آئندہ مضمون میں کروں گا۔ فقط

---

# نامۂ جوہر

## بنام

# عبدالماجد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

چھنڈواڑہ ۱۰۔ نومبر ۱۹۱۶ء

مکرمی۔ السلام علیکم۔ یہ صحیح ہے کہ آپ کے ملازم صاحب نے ایک خط آپ کا ضرور تلف کر دیا مگر اس کے بعد کے دونوں خط مورخہ ۲۵ ستمبر و ۱۱۔ اکتوبر مجھے ملے میری اس خاموشی سے آپ ضرور متردد اور غالباً ناخوش بھی ہوگئے ہوں گے مگر میرے عذرات سنکر ضرور مجھ سے ہمدردی بھی فرمائیں گے آپ کا پہلا عنایت نامہ مجھے ۲۸۔ ستمبر کو ملا۔ یکم اکتوبر کو مسٹر منظم علی میرے سالے بانکی پور سے معہ اپنی بیگم صاحبہ اور دو چھوٹے بھائیوں کے تشریف لائے چونکہ والدہ رامپور گئیں اور میری اہلیہ کو صحت کامل نہ ہونے پائی تھی اس لئے خانہ داری کا تھوڑا بہت کام میرے بھی متعلق تھا۔ یہی کچھ کم نہ تھا کہ مجھے تیمارداری بھی کرنا پڑی اور وہ بھی ایک نرس کی طرح۔ میرا منجھلا سالا بانکی پور ہی سے بخار ساتھ لایا تھا۔ یہاں دو روز بعد ڈاکٹر نے ٹائیفوائڈ تشخیص کیا اور یہ بھی بتلا دیا کہ اس عمر میں مرض سخت ترین امراض میں سے ہوتا ہے۔ اور علاج سوائے نرسنگ کے کچھ نہیں۔ شوکت صاحب تو ہمیشہ کے بڑے تیماردار تھے اب کی بار بالکل بیکار ہوگئے ایک ناتجربہ کار ڈاکٹر نے ایک کچی پھڑیا میں نشتر لگا دیا معدہ خراب پہلے ہی سے تھا۔ (Enithemia) میں مبتلا ہوگئے اور سخت تکلیف رہی دس بارہ دن برابر مسہل رہی تب جاکر چلنا پھرنا

نصیب ہوا میں اپنی چھوٹی لڑکی کی تیمارداری نا یفوائڈ میں حال ہی میں کر چکا تھا میری اہلیہ سخت
علیل رہی تو ان کی تیمارداری بھی مجھی کو کرنا پڑی ان امراض مبہم نے مجھے چھمنداوڑہ کی اچھی
خاصی مس فلارنس نائٹنگیل بنا دیا تھا یہ تو امر مسلمہ ہے کہ "ساری خدائی ایک طرف جورو کا بھائی
ایک طرف" اپنے سالے کی تیمارداری میں ایسا منہمک ہو گیا اور ایسا منہمک ہونا پڑا کہ آپ
کو ایک کارڈ بھی اطلاعاً نہ لکھ سکا کہ دونوں عنایت نامہ مل گئے میرے متعلقین کو اس کوردہ
میں پڑے پڑے ایک سال ہونے کو آیا تھا مگر مجھے تنہا چھوڑنا بھی کسی کو گوارا نہ تھا دوسرے
لے دے کر صرف ڈھائی سو روپیہ کے وظیفہ پر معاش تھی اب جب تک اس
subsistence allowance پر ایک separation allowance کا اضافہ نہ ہو ان لوگوں
کو علیحدہ رکھنے کی نظر بندی بجٹ میں گنجایش بھی نہ تھی ایک ہنڈیا بھی مشکل سے چڑھنے
پاتی تھی دو ہنڈیوں کا چڑھنا معلوم۔ مگر یہ بھی سوچتا تھا کہ ہم تو پھر بھی شہر میں چل پھر
لیتے ہیں رہتے رہتے بہت لوگوں سے واقفیت ہو گئی ہے۔ دوسرے اپنے افکار اشتغال
کا کام دیتے ہیں ان بیچاروں کے لئے تو یہ بھی موجود نہیں سوائے دو ایک گھروں کے کہیں
آنا جانا نہیں "ملا کی دوڑ مسیت تک" اگر ہوا خوری کے لئے باہر گئے بھی تو سول لائینس
میں دو ایک جگہ حدود میونسپلٹی سے باہر نکلنے پر بند نظر بندوں کے پر جلتے تھے پھر گھر میں مبہم
بیماریوں کا ہونا اور خصوصاً موتی جھرا کے دو واقعات پے درپے۔ اس لئے گورنمنٹ کو
لکھا کہ جس زمانہ میں یہ subsistence allowance مقرر ہوا تھا صرف میرا بار اس پر
تھا اور میں نے در اصل اصولاً اس پر زور دیا تھا۔ اور بھائی حیلی Halley سے "دوستانہ"
خط و کتابت عرصہ تک صرف اصول کے لئے جاری رکھی تھی مگر ہمدرد کے بند ہو جانے
کے بعد صرف یہ ہی ایک ذریعہ معاش کا میرے اور میرے متعلقین کے لئے رہ گیا تھا۔ میرے
ہی لئے کافی نہ تھا۔ مگر "ایں ہم اندر عاشقی بالائے غمہائے دگر" کے اصول پر جس طرح
بن پڑا اب تک کام چلایا مگر اس الاؤنس کے دو ٹکڑے کرنا اور چھ چھ برس کے دو ملازم

نوکر رکھنا برابر ہے سفر خرچ کی بھی گنجائش نہیں ہے سفر خرچ دیا جائے اور الاؤنس میں اضافہ کیا جائے یہ تحریر اب گورنمنٹ ہند کے "زیر غور" ہے نہ معلوم خزانۂ عامرہ کی کیا کیفیت ہے، تہی ساغری ہے یا لبریزی بہرحال متعلقین کا زیادہ رکھنا مناسب نہ تھا۔ ان کو یکم نومبر کو براہ بانکی پور رام پور روانہ کردیا ڈھائی تین ماہ بعد پھر آجائیں گے والدہ کو جب یہ معلوم ہوا کہ ہم تنہا رہ گئے تو بیچاری فوراً رخت سفر باندھ چلدیں اور ۵ کو یہاں آگئیں آپ اندازہ کرسکتے ہیں کہ اب تک مجھے کس قدر کم فرصت ملی ہوگی ۱۰ تک تو عزیزی مسعود کو حرارت رہی اس کے بعد جاکر ٹوٹی اور بفضلہ تعالیٰ صحت کامل حاصل ہوگئی مگر ۱۲ تک سخت تردد تھا۔

اس قدر لمبی چوڑی معذرت کے بعد آپ کے عنایت ناموں کا جواب دیتا ہوں۔ بھائی علوی[۱] مجھ سے کچھ خفا ہیں کہ اب تک فلسفۂ اجتماع[۲] کی جلد روانہ نہ کی۔ مجھے پہلے بھی خوف تھا اور اب تو آپ کے لکھنے سے اس خیال کو اور تقویت ہوگئی کہ آپ کو اجتماع سے نفرت ہی مگر تعجب ہے کہ صاحبزادہ[۳] صاحب کو بھی اجتماع سے نفرت ہے اور آپ کو بھی اور پھر دونوں میں نبھ سکی[۴] نہ معلوم نفسیات القرآن[۵] میں آپ وامرہم شوریٰ بینہم اور وشاورہم فی الامر کی شان میں کیا فرمائیں۔ بہرحال میں فلسفۂ اجتماع کے دیکھنے کا مشتاق ہوں، ظفرالملک صاحب سے کہکر جلد روانہ کرائیے۔

---

۱ مولوی ظفر الملک علوی، منیجر الناظر بک ایجنسی، جن کے زیر اہتمام فلسفۂ اجتماع طبع و شائع ہوئی تھی

۲ مکتوب الیہ کی کتاب جو چند ماہ قبل شائع ہوئی تھی۔

۳ صاحبزادہ آفتاب احمد خاں صاحب

۴ مکتوب الیہ نے چند ہفتہ کانفرنس میں صاحبزادہ صاحب کے ساتھ بطور آنریری اسسٹنٹ سکرٹری کے کام کیا تھا

۵ اس نام سے ایک کتاب اس وقت مکتوب الیہ کے زیر تحریر تھی، مگر تمام نہ ہوسکی۔

پر تو میں اپنی رائے دے چکا ہوں، Psychology of Leadership[1]

سر ویلنٹائن چرول[2] ایک ...... و بد باطن شخص نہ معلوم اس کی تعریف کی آپ نے کس طرح وقعت کی وہ ہمارے لئے غلامی اور اپنے لئے خواجگی ہی کو پسند کرتا ہے - ابھی حال میں اونہوں نے میرے ایک ...... صفت دوست جگندر سنگھ صاحب کے لکچر میں صدارتی تقریر کی تھی اور فرمایا تھا کہ ۴۰ برس سے اونہیں مشرق بلا رہا تھا - اونکی مشرق کی حال پر یہ بڑی ہی نوازش ہوئی کہ تشریف لائے "خانہ خانہ تست" مضمون ہے مگر کاش اون کو جارہی سال سے مغرب بھی پکارتا[3] اور وہ اس کے حال پر کرم فرماتے اور وطن مالوف کی طرف مراجعت فرماتے۔ مگر ان لوگوں کی صرف یہی سزا ہے کہ قانون قدرت ان کے خاطر نہیں بدل سکتا جو دوسروں کے لئے گڑھا کھودتا خود اوسی میں گرتا ہے غلامی کو دوسروں کے لئے پسند کرنا پیش خیمہ ہوا کرتا ہے خود اپنی غلامی کا - اگر اجتماع ہمارے لئے برا سمجھا جاتا ہے تو کل کو خود ایسا لکھنے والوں کے لئے بھی برا سمجھا جائے گا روما کی مثال ہمارے سامنے موجود ہے تاریخ اسلام خود اسی کی شاہد ہے - جس طرح آپ مجھے لکھ رہے ہیں اوس سے تو نفسیات القرآن کے متعلق بھی میرا خوف روبترقی ہے "ناطر فدارانہ طرز ادا[4]"، مخالفین کے رام کرنے کے لئے شوق سے استعمال کیجئے - لیکن اگر آپ کا قلب بھی "ناطر فدار" ہے اور وہ حصۂ جسم بھی جس میں ایمان جاگزین ہوتا ہے محض ایک لوح سادہ ہے جس پر Psychology کی بدولت کچھ نقوش منقش ہوں گے تو ایک مسلم اور مومن سے آپ کیا توقع رکھ سکتے ہیں کہ وہ

---

[1] مکتوب الیہ کی انگریزی کتاب جس پر مولانا محمد علی اپنے دو پچھلے والا ناموں میں مفصل مبسوط تنقید کر چکے ہیں۔

[2] انگلستان کا نامور جرنلسٹ لندن ٹائمز کا سابق فارن ایڈیٹر اس وقت شملہ پر والسیرائے کا مہمان تھا اس نے مکتوب الیہ کی کتاب مذکورہ بالا کی داد دی تھی۔

[3] جنگ انگلستان و جرمنی کو چھڑے ہوئے چوتھا سال تھا۔

[4] مکتوب الیہ کے الفاظ ہیں۔

آپ کو مسلم اور مومن بھی سمجھے جب ایک بار قلب نے اعتراف و اقبال کر لیا کہ آمنّا و صدّقنا تو پھر تو یہی صادق آنا چاہیئے کہ " مجھے تو خو ہے کہ جو کچھ کہو بجا کہیئے " گو روئے سخن صرف خدا اور رسول ؐ کی طرف ہونا چاہیئے نہ کہ ہر گیسو دراز و ریش دراز کیطرف۔ میں اجتہاد پر ایمان رکھتا ہوں اور اس کو بسا ضروری بلکہ لابدی سمجھتا ہوں گورانہ تقلید میرا ہرگز مذہب نہیں اگر آپ اس طرح لکھیں کہ اپنا ایمان مقدمہ کتاب میں واضح ہو جائے اور محض اس ( [illegible] ) کی تشریح اصل کتاب میں ہو جس سے خود آپ کے قلب کی لوحِ سادہ پر بتدریج ایمان اور عقیدہ منقش ہوتا گیا تا کنا طرفدار تو نا طرفدار خود مخالفین کے دلوں پر کے کفر و شرک کے نقوش دھندلے پڑتے جائیں اور بتدریج مٹ جائیں اور پھر ورق سادہ پر آپکے کتاب کلمہ لا الہ الا اللہ و محمد الرسول اللہ جلی حروف میں لکھدے تو واقعی میں آپ کی نفسیات کی قدر کروں گا۔

برادرم۔ ایمان ہر شے پر مقدم ہے اور میرا خیال ہے کہ مسلمانوں نے جب حضرت ابوبکر صدیق ؓ کو خلیفہ اول بنایا تو در اصل اس امر کا اعتراف کیا کہ ایمان ابوبکر ؓ، عدل عمر ؓ غنا، و حیا، عثمان ؓ اور فقر و شجاعت علی ؓ سے بھی زیادہ قابل قدر تھا۔ یہی وجہ تھی کہ جب آفتاب محمدی بہ تقاضائے فطرت لبشری ۲۳ سال کی نبوت کے بعد غروب ہو گیا اور سارے عالم پر اندھیرا سا چھا گیا تو جو لوگ اپنے ہر امر میں اس کی شمع ہدایت کی روشنی کے عادی ہو گئے تھے، خدا کی دی ہوئی آنکھیں بھی گویا کھو بیٹھے اور بعض مولفتہ القلوب کے مرتد اور زندیق ہو جانے سے اون کے ایمان بھی تھوڑی دیر کے لئے معرض خطر میں آ گئے یہاں تک کہ حضرت عمر ؓ کو سوائے اس کے کچھ نہ سوجھا کہ تلوار نکالکر کھڑے ہو گئے، اور چلّانے لگے کہ اگر کسی نے کہا کہ محمد ( روحی فداہ ) قضا کر گئے تو اوس کی قضا اوسی وقت اس تلوار کے ذریعہ اوس تک پہنچ جائے گی " ایسے وقت میں وہ آمنّا و صدّقنا کہنے والا آیا اور اس نے ایک بدیہی امر ان سراسیمہ اور پریشان لوگوں

کو جتلایا۔ آفتاب محمدی غروب ہوگیا تہا مگر خدا اکا شمار آفلین میں نہ تھا آفتاب اسلام اسی طرح درخشاں تھا۔ بھائی یہ سب ایمان کے کرشمے تھے یہ فطرت صدیقی تھی۔ اگر کچھ کمی تھی تو اس امین اعظم ؐ کے ایمان نے پوری کردی تھی جبکہ غار ثور میں ابو بکرؓ کو بتایا گیا تھا کہ وہاں سینکڑوں دشمنوں سے خائف اور مارے ڈر کے غار میں چھپے ہوئے صرف بندگانِ خدا ہی نہ تھے بلکہ ایک تیسرا اور بھی وہاں موجود تھا، جو ان دونوں کا نگراں اور نگہبان تھا۔ اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا کی تعلیم کے بعد ایمان ابو بکرؓ پختہ ہوگیا تھا۔ یہ ہی وجہ تھی کہ امینؐ کی خلافت صدیقؓ کو ملی اگر آپ فلسفہ اور استدلال سے مدد لیتے ہیں تو لیجئے مگر صرف اسی طرح اطمینان قلب کے لئے جس طرح ابراہیم علیہ السلام نے خدا سے مُردہ زندہ کرنے کے متعلق اطمینان قلب چاہا تہا۔ مخالف کے لئے دلیل اور ثبوت کے ہتھیار تیار کیجئے استدلال و تحقیقات کی توپیں اپنے دماغ کے کارخانہ اسلحہ سازی میں ڈھالئے یہ تو ایک مومن کے لئے ضروری ہیں تاکہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر جاری رہے جس کے لئے ہم کو خیر اُمتہ کا لقب عطا ہوا ہے مگر کیا تُومنون باللّٰہ قرآن سے خارج کردیا گیا ہے مجھے اگر اعتراض ہے تو اس پر کہ کہیں خود قلب و دماغ "ناطرفدار" نہ ثابت ہوں، اسلوب بیان تمامتر نفسیات ارسطو اور نفسیات کانٹ[۱] کا کس طرح ہوسکتا ہے جبکہ آپ ارسطو اور کانٹ[۲] دونوں کو مرکب من الخطا مانتے ہیں اور ان کی تقلید ہر امر میں فرض نہیں جانتے مگر قرآن حرف بحرف فرمودۂ خدا ہے اور خدا خاطی نہیں ہوسکتا۔ آپ شوق سے اُسے فرمودۂ خدا ثابت کیجئے اور خدا کو غیر خاطی بھی ثابت کیجئے مگر خود آپ کے قلب کو مستغنی عن الحجۃ ہونا چاہئے بھائی جنتی شاعری چاہو باہر کی عورت پر صرف کرو اور اوسے لبھاؤ اور رام کرو مگر گھر کی بیوی تمہاری ہے نہ دوسرے پر نظر ڈال سکتی ہے نہ اوس کو

---

[۱] مکتوب الیہ نے (خدا اس کے گناہ کو معاف کرے) جس پر اُس وقت تک تل، اسپنسر کی پیدا کی ہوئی لاادریت (agnosticism) پوری طرح مسلط تھی، یہ لکھا تھا کہ نفسیات القرآن کا اسلوب بیان تمامتر اسی طرح کا ہوگا جس طرح نفسیات ارسطو یا نفسیات کانٹ وغیرہ کا ہوسکتا ہے۔

[۲] جرمنی کا مشہور فلسفی۔

تمہارے گریہ وزاری اور التماس وگذارش کی ضرورت ہے بلکہ اصل تو یہ ہے کہ بقول میرے
؎ نہ تبسم کی ضرورت نہ نگہ کی حاجت ، نہیں جز دل کے توسل کوئی دل آنے میں۔ غزالی کا فلسفہ
مجھسے زیادہ آپ نے پڑھا ہوگا۔ انکی احیاء العلوم کا اگر فرانسیسی زبان میں ترجمہ ہوگیا ہوتا تو ڈی
کارٹ[1] کو دنیا چور سمجھتی۔ مگر اون کی تصنیف کردہ سیرۃ بلکہ سوانح قلبی، دماغ کو ملاحظہ فرمائے
آخر میں اسی کا اعتراف ہے کہ اصل وہی مشاہدہ ہے جو حسیات ظاہری سے مستغنی اور استدلال
و حجت سے بے نیاز ہے خدا نے ہم پر بڑا رحم فرمایا کہ مسلمان کے گھر پیدا کیا (Heredity
کا رجحان اسلام و توحید کی طرف تربیت اسلام اور توحید کے دائرہ میں، اگر اس پر ہمارے فلسفہ
نے ہماری امداد کی ہے تو سونے پر سہاگہ ہے۔ اسلام اور ایمان کو اور بھی تقویت ہوگئی اور
عقل و نقل دونوں کی زد سے باہر ہوگئے اب نہ ارسطو کا جادو چل سکتا ہے نہ کانٹ کا۔ مگر
صرف استدلال ہی پر اگر بھروسہ ہے اور خود اپنی عقل پر اس قدر زعم ہے کہ جو اُس میں نہ سمائے
وہ خدا نہیں اور جو اس میں نہ آئے وہ ایمان نہیں تو اس کا جواب صرف یہی ہے کہ
"پائے استدلالیاں چوبیں بود" اور باوجود اس کے کہ میرے اور شاید آپ کے بھی اوستاد
(شبلی مرحوم) آخر عمر میں اسی مینت سے چلتے تھے اس میں ذرا بھی شک نہیں کہ
"پائے چوبیں سخت بے تمکین بود" خواہ کسی طرح تفسیر کیجئے مگر قرآن خود صاف صاف کہہ چکا ہے
کہ علم انسانی بہت ہی کم ہے میں اس کا ضرور قائل ہوں کہ خواہ کسی قدر کم کیوں نہ ہو
وہ خدا کی دین ہے اور ایمان کے بعد اوس کی بہترین دین بلکہ اوس کے بغیر ایمان کمزور
رہتا ہے اس لئے اس کا پورا پورا استعمال کرنا چاہئے اور ایمان کے لئے علم کا پشتہ
ایمان کو مستحکم کرنے والا ہوتا ہے اس لئے اس کے ذریعہ سے ایمان کا استحکام کرنا
چاہئے مگر زعم علم سے حذر اور پرہیز کرنا ضروری ہے خدا کی رحمت ہو اقبال پر خوب
مولانا رومؒ کا اتمام کر رہا ہے ؎

---

[1] فرانس کا مشہور فلسفی۔ فلسفہ جدید کا بانی اول ہے۔

پرزن واز جذب خاک آزاد باش | ہمچو طائر ایمن از افتاد باش[1]
تو اگر طائر نۂ اے ہوشمند | بر سرِ غار آشیانِ خود مبند
اے کہ باشی درپئے کسبِ علوم | با تو می گویم پیام پیر روم
"علم را بر تن زنی مارے بود | علم را بر دل زنی یارے بود"
آگہ از قصۂ آخوند روم | آنکہ داد اندر حلب درس علوم
پائے در زنجیر توجیہات عقل | کشتیش طوفانیٔ ظلمات عقل
موسیٔ بیگانۂ سینائے عشق | بیخبر از عشق و از سودائے عشق
از تشکک گفت و از اشراق گفت | وز حکم صد گوہر تابندہ سفت
عقدہائے قولِ مشائین کشود | نور فکرش ہر خفی را وا نمود
گرد و پیشش بود انبار کتب | بر لب اُو شرح اسرار کتب
پیر تبریزی ز ارشاد کمال (شیخ کمال الدین جندی رحمۃ اللہ علیہ) | جست راہِ مکتب مُلّا جلال
گفت این غوغا و قیل و قال چیست | این قیاس و وہم و استدلال چیست
مولوی فرمود نادان لب ببند | بر مقالات خردمندان مخند
پائے خویش از مکتبم بیرون گذار | قیل و قال است این ترا با وی چہ کار
قالِ ما از فہم تو بالاتر است | شیشۂ ادراک را روشنگر است
حرف مُلا شمس را احدت فزود | آتشے از جانِ تبریزی کشود
بر زمین برقِ نگاہ اُو فتاد | خاک از سوز دمِ او شعلہ زاد
التہاب دل خسِ ادراک سوخت | دفتر آن فلسفی را پاک سوخت
مولوی بیگانہ از اعجازِ عشق | ناشناسِ نغمہائے سازِ عشق

---

[1] یہ تمام اشعار اسرار خودی کے ہیں۔

گفت این آتش چسان افروختی — دفترِ ارباب حکمت سوختی
گفت شیخ اے مسلمِ زنّار دار — ذوق و حال است این ترا با وی چہ کار
حالِ ما از فکرِ تو بالاتر است — شعلۂ ما کیمیائے احمر است
ساختی از برفِ حکمت ساز و برگ — از سحابِ فکرِ تو بارد تگرگ
آتشے افروز از خاشاکِ خویش — شعلۂ تعمیر کن از خاکِ خویش
علمِ مسلم کامل از سوزِ دل است — معنیٔ اسلام ترکِ آفل است
چوں ز بندِ آفل ابراہیم رست — در میانِ شعلہ ہا نیکو نشست
علمِ حق را در قفا انداختی — بہرِ نانے نقدِ دین در باختی
گرم رَو در جستجوئے سرمۂ — واقف از چشمِ سیاہِ خود نۂ
آبِ حیوان از دمِ خنجر طلب — از دہانِ اژدہا کوثر طلب
سنگِ اسود از درِ بتخانہ خواہ — نافۂ مشک از سگِ دیوانہ خواہ
سوزِ عشق از دانشِ حاضر مجو — کیفِ حق از جامِ این کافر مجو
مدّتے محوِ تگ و دَو بودہ ام — راز دانِ دانشِ نَو بودہ ام
باغبانان امتحانم کردہ اند — محرمِ این گلستانم کردہ اند
گلستانے لالہ زارِ عبرتے — چوں گلِ کاغذ سرابِ نکہتے
تا ز بندِ این گلستان رستہ ام — آشیان بر شاخِ طوبیٰ بستہ ام
دانشِ حاضر حجابِ اکبر است — بت پرست و بت فروش و بتگر است
پا بزندانِ مظاہر بستۂ — از حدودِ حس برون ناجستۂ
در صراطِ زندگی از پا فتاد — بر گلوئے خویشتن خنجر نہاد
آتشے دارد مثالِ لالہ سرد — شعلۂ دارد مثالِ ژالہ سرد
فطرتش از سوزِ عشق آزاد ماند — در جہانِ جستجو ناشاد ماند

عشق افلاطونِ علت ہائے عقل ۔۔۔ بہ شود از نشترش سودائے عقل
جملہ عالم ساجد و مسجودِ عشق ۔۔۔ سومناتِ عقل را محمودِ عشق
ایں مے دیرینہ در میناش نیست
شورِ "یارب" قسمتِ شبہاش نیست

لکھنے بیٹھا تھا خط۔ مگر لکھہ گیا اقبال کی مثنوی شریف۔ مگر چونکہ بحیثیت ادب کے اس کا پایہ میری نثر سے اوتنا ہی اونچا ہے جتنا کہ زمین سے آسمان کا۔ اور آپ باوجود فلسفی ہونے کے ادب کو استدلال سے مرجح سمجھتے ہیں اس لئے اسرار خواری کا یہ حصہ نقل کر دیا گیا امید ہے کہ تشفی ہوگی۔

رہا ظریف[۱] مرحوم کا معاملہ۔ اوس کی حقیقت یہ ہے کہ مجھے مرحوم سے بید محبت تھی اور میں اون کی قابلیت اور اس سے زیادہ اون کی محبت کا قدردان تھا مگر اون کی فلسفیانہ گفتگو کو میں ہمیشہ ہذیان سرائی سمجھا اور وہ مجھے اوس کا قدردان نہ پاکر محض اپنی ادبیت ظرافت اور محبت سے محظوظ فرمایا کرتے تھے۔ اپنی معقولات مجھ سے معقول تر دوستوں کے لئے محفوظ رکھتے تھے، عقلیات کی ایک کاپی تحفۃً مجھے بھی دی مگر میں نے اون کی محبت کا پاس کرکے کبھی اُسے کھولکر بھی نہ پڑھا۔ ممکن ہے کہ کامریڈ کی لائبریری میں ابھی تک موجود ہو ممکن ہے کہ کوئی لیگیا ہو۔ چند اور خیالات پریشان غالب کے الحاد

---

[۱] پروفیسر ظریف محمدؒ۔ ایم۔ اے مرحوم صوبہ سرحدی کے باشندے، علیگڈھ سے ایم۔ اے کیا، اوہیں منطق کے پروفیسر ہوگئے، زندگی بھر دہریت کے قایل رہے، اور اسکی تبلیغ کرتے رہے عقلیت و اسلام کے نام سے ایک مہمل کتاب بھی شایع کی عین عالم شباب میں دفعۃً وفات پائی موت سے ذرا قبل اپنی دہریت سے تایب، اور پختہ مسلمان ہوگئے تھے مکتوب الیہ نے مولانا محمد علی سے سوال کیا تھا کہ آپ پر اسقدر مذہبی تقشف غالب ہے، آپ سے ظریف سے کیونکر نباہ ہوا"؟۔ یہاں سے اس کا جواب ہے۔

کے متعلق اونہوں نے تحریر فرمائے تھے وہ کسی دوست کی جیب میں جو ہم سے یہاں ملنے آئے تھے پڑے ہوئے ملگئے میں نے دیکھا تو اون کی اس بے موقع "ظرافت" پر افسوس ہوا۔ اونہوں نے ناحق اپنے ساتھ غالب جیسے موحد وسلم کو بھی لینا چاہا تھا اسی سے ان کی عقلیت کی نامعقولیت واضح تھی جنگ طرابلس میں میرا "اسلامی" جوش اون کے "قومی" سے کم نہ تھا۔ نہ معلوم کس طرح وہ ترکوں کو اپنا ہم قوم سمجھتے تھے بہرحال جوش ضرور تھا اور اٹلی سے سخت نفرت۔ اس کے بعد میں دہلی چلا آیا۔ بلقان کی لڑائی چھڑی ترکوں کو پیہم شکستیں ہوئیں بہ ظاہر خدائے قادر و توانا حی وقیوم کی بارگاہ میں ہماری دعائیں نامسموع ثابت ہورہی تہیں یہ وہ زمانہ تھا کہ ایک دن تو میں نے خودکشی ہی کرلی ہوتی مگر حرام موت مرنے سے خوف خدا مانع ہوا اسی زمانہ میں ظریف مرحوم کا ایک خط آیا۔ نام ندارد تھا مضمون خط صرف ایک مصرع غالب کا تھا ع "دعا قبول ہو یارب کہ عمرِ خضر دراز" مطلب یہ تھا کہ دعا وغیرہ سب کچھ لغو ہے جن کے پاس توپ گولہ نہیں وہ ضرور ہار لگا نہ دنیا کا کوئی خدا ہے نہ اوس کا کوئی بندہ۔ نہ وہ بندہ نواز۔ بندگی بیکار ہے اون کی عقلیات صرف یہیں تک راستہ روشن کرتی تھی مگر ۲۱۔ جون ۱۹۱۳ء کو ایڈریا نوپل پھر غازی انور پاشا ادام اللہ نیفنہ کے قبضہ میں آگیا اور دائرہ حکومت اسلام میں از سر نو داخل ہوا اور شبلی مرحوم کا شعر جو انصاری صاحب کے مشن کی واپسی والی نظم میں تھا صادق آیا ؎ عجب کیا ہے یہ بیڑا غرق ہو کر پھر اچھل آئے ٭ کہ ہم نے انقلاب چرخ گردوں یوں بھی دیکھے ہیں اس کو عقلیات کہیے یا نقلیات بہرحال شبلی مرحوم کا شعر ظریف مرحوم کی "ظرافت" سے صحیح تر اسی وقت ثابت ہو چکا تھا۔ اکبر کے "بحمد اللہ اب خون شہیدان رنگ لایا ہے"۔ والے قطعہ نے صحیح ترین ثابت کر دیا۔ میں مرحوم سے اوائل ۱۹۱۴ء میں کلکتہ میں ملا۔ ہم دونوں تفریح کے لئے چندر نگر گئے تھے اور شب ماہ میں دریائے ہگلی کی سیر ساتھ ساتھ کی تھی۔ پچھلی "قومیت" کا دریا پھر موجزن تھا۔ وہ تو یہی کہتے تھے کہ یہ اسلام اور ایمان نہیں ہے۔

مگر ایمان چھپائے سے نہیں چھپتا۔ قرآن کریم کے بے مثل ادب کے قائل تھے هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَیْمِنُ الْعَزِیْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ؕ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا یُشْرِكُوْنَ ۝ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی ؕ یُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ کے ادب پر وجد کرتے تھے اس کے چند ماہ بعد میں رام پور گیا اور نظر بند ہوا۔ وہاں نصیر حسین خاں خیال کا خط آیا کہ مرحوم تفریحاً ایام فرصت میں ورگا بیٹم گئے تھے۔ وہاں سے تار آیا ہے کہ ان کا یکایک انتقال ہوگیا۔ ان کے پسماندوں کو اطلاع دیدو کہ مال و اسباب لے جائیں اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّآ اِلَیْهِ رٰجِعُوْنَ ۝ مرحوم پر آج ہم سے کہیں زیادہ اسرار ہستی آشکارا ہوگئے ہوں گے امید ہے کہ خاتمہ اسلام اور ایمان پر نہ کہ غفلت پر ہوا ہو دل سے مرحوم کے لئے وہ دعا نکلتی ہے جس کے قبول ہونے کا ویسا کبھی اقبال نہ تھا۔ آپ کو تو بفضلہ تعالیٰ خدا اور رسول کا انکار نہیں ہے۔ برائے خدا اور رسول اپنی عقل وتمیز۔ علم وتحقیقات کو اسلام اور صرف اسلام کے لئے وقف کردیجئے اور اس دانش حاضر کے حجاب اکبر میں مستور ومحجوب نہ رہئے۔

آپ نے مارگولیتھ[1] کا ذکر فرمایا ہے میں وہ بدنصیب ہوں کہ اس ۔۔۔ سے آکسفرڈ میں عربی پڑھی ہے۔ عربی اس کی مادری زبان ہے۔ قابلیت علمی بے شک بہت رکھتا ہے مگر دشمن اسلام ہے اور سب سے زیادہ زہر اگلو دکتاب سیرۃ نبوی پر اسی لئیم کی تصنیف کردہ ہے۔ مجھے خوف ہے کہ ہمارے لٹریری توجہ ان اس کے

---

[1] پروفیسر مارگولیتھ، آکسفرڈ میں عربی کا پروفیسر۔ اسلام پر متعدد تصانیف کا مصنف پنجاب یونیورسٹی کی دعوت پر تاریخ اسلام پر لکچر دینے ہندوستان تشریف لائے اور مکتوب الیہ کی دعوت پر لکھنؤ کو بھی سرفراز فرمایا۔ اس زمانہ میں مکتوب الیہ ان بزرگوار کی دوستی پر مفتخر تھا۔

پھندے میں آکر نبی اُمّی (روحی فداک یا رسولؐ اللہ) کو عرب کا لیڈر اعظم نہ سمجھنے لگیں" اور رحمتہ للعالمین کے خدائی لقب سے محروم نہ کردیں سر ولیم میور کی سیرۃ میں سید احمد خان مرحوم نے یہی سب سے بڑا عیب اور پوشیدہ مطلب ڈھونڈھ نکالا تھا اور خطبات احمدیہ اسی غرض سے لکھکر بہ صرف کثیر انگریزی میں ترجمہ کراکے طبع کرائی تھی۔

ھمدم سے میں ہرگز خوش نہیں نہ اس سے زیادہ کی اوس سے توقع تھی۔ اس جنگ کے خاتمہ پر ایک جنگ اور چھڑ گئی اور وہ بھائی جالب سے میری ہوگی بنائے مخاصمت (Mamma Dada) وہ دو چشمی "ھ" ہوگی جو اون کے ہمدم کے پیچھے لگی ہے۔ خدا کی مار ہو ھمدرد کو اگر اوس نے ہمدم کے قالب میں جنم لیا ہے۔ اور خدا سمجھے میرا کبر حسین "ابن الوقت معروف بہ لسان العصر" سے جنہوں "ہمدرد کی سرخی" وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللّٰہِ جَمِیْعًا[ف] کو ہمدم کے لئے یوں بدلا ہے۔

میری غزلوں کی تعریف وہ فرمائیں یا آپ یا آپ کے احباب، مگر حقیقت یہ ہے کہ وہ ادب میں داخل نہیں ہیں محض میرے درد کی آوازیں ہیں دیکھئے کبتک رہے والی زمین شگفتہ کیوں کر ہوسکتی ہے گو چشم انتظار وا ہونے سے شگفتہ چیزوں میں شمار ہو سکے نوادر بات ہے۔

حال میں چند اشعار لکھے ہیں، اور لکھکر غزلیں پوری کروں گا غالب کا ایک شعر مانع اظہار وحشت ہو رہا ہے اور ورد زبان ہے اوسی کی ردیف کو اور بھی محدود کرکے غزل لکھہ رہا ہوں۔ وہ شعر یہ ہے۔

---

ف ہمدم سرورق پر سالہا سال تک حضرت اکبر کی ایک رباعی درج ہوتی رہی، جس کا چوتھا مصرعہ یہ تھا "لایل سبجکٹ تم برٹش کے رہو"۔

ف مکتوب الیہ نے لکھا ہے کہ "بہار دیکھئے کبتک رہے، نگار دیکھئے کبتک رہے" والی غزل زیادہ شگفتہ زمین میں تھی۔

ﮯ چاک مت کر جیب بے ایام گل — کچھ اُدھر کا بھی اشارہ چاہیئے

اس پر چند اشعار لکھے ہیں۔ ﮯ

صبر بھی شرط غمخواری کی ہے — ضبط کا یاروں میں یارا چاہیئے

تھک کے کہتا ہی جنوں کیا حجاب — خاک اُڑانا آشکارا چاہیئے

دشمنوں سے گر "تلطف" ہی تو کچھ — دوستوں سے بھی مدارا چاہیئے (حافظ تو "تلطف" کی صلاح دیتے تھے مگر آجکل اس ہم غنیمت)

ایک ہی در کا بھکاری ہوں مجھے — اک فقط تیرا سہارا چاہیئے

نہ معلوم کیوں ان ایام حج بیت اللہ میں باربار یہ شعر زبان پر آتا ہی ﮯ

تم تو کعبہ کے خدا تھے پھر نکالے کیوں گئے ؛ اے بتو! کیسی خدائی ہوتے ہوتے رہ گئی

اس پر صرف ایک شعر خود بھی لکھدیا ہی۔ بلکہ یوں کہیئے کہ بے اختیار زبان پر آ گیا۔

مستحقِ دار کو حکم نظر بندی ملا ؛ کیا کہوں کیسے رہائی ہوتے ہوتے رہ گئی!!!

دیکھیئے یہ دونوں غزلیں کب پوری ہوں۔ ﮯ

اب رخصت ہوتا ہوں امید کہ میری مذہبی نقادی بار خاطر نہ ثابت ہوگی۔ خوب یاد آیا **المعارف** میرے پاس نہیں آتا شکر خدا کہ بھائی ظفر الملک نے **الناظر** تو بھیجنا شروع کر دیا ہاشمی جوہر و **حسرت** کی لے میں کچھ لکھ گئے، مگر سنا ہی کہ **جوہر** پر پہلے بھی کچھ لکھا تھا۔ دیکھنے کا خواہشمند ہوں میں تو پہلے سے اس کا قایل ہوں۔

تم ہو تو نذر عشق، نہ لکھیں وہ مرثیہ ؛ یہ بات ہی مُروّتِ اہل سخن سے دور

آپ کا خیر طلب

**محمد علی**

---

ﮯ مجموعہ کلام جوہر میں اب یہ غزلیں مکمل اور اصلاحی شکل میں شایع ہو چکی ہیں۔ یہ اشعار وہ ہیں جو غزل کے مکمل ہونے تک اس شکل میں باقی نہ رہے۔ لیکن غزل کی تکمیل کا باعث ہو گئے۔

(مدیر جامعہ)

# سیرۃ النبی پر ایک نظر

اردو میں سیرت نبویہ کا معروف نسخہ مؤلفہ مولانا شبلی نعمانی مرحوم میری نظر سے گذرا چونکہ کتاب دینی وعلمی ہے اور عام لوگ مولانا پر کامل اعتماد رکھتے ہیں اس لئے جو اغلاط اس میں ہوں گے وہ عام ہو جائیں گے اس خوف سے میں نے پہلے حصہ کو سرسری نگاہ سے دیکھا، جس میں ہر قسم کے اغلاط بکثرت پائے، مجملاً اُن کا نمونہ درج ذیل ہے۔ یہ وہ اغلاط ہیں جنمیں تاویل کی گنجایش بہت ہی کم اور بحث کا موقع کالعدم ہے ان کے علاوہ اور بھی اغلاط ہیں جن میں بحث کی گنجایش ہے انہیں چھوڑ دیا گیا۔

۱۔ توریت حضرت موسیٰ کے (۳۰۰) برس بعد عالم وجود میں آئی صـ۲ یہ غلط ہے البتہ انجیل تقریباً اس مدت کے بعد انتخاب کیگئی۔

۲۔ کفی للمرء کذبا ان یحدث بکل ما سمع صـ۳۱ (صحیح کفی بالمرء)

۳۔ محمد بن اسحٰق تابعی ہیں۔ متعدد صحابہ کو دیکھا تھا۔ صـ۱۶ اُن کی تابعی ہونے میں کلام ہے سوائے انس کے کسی اور کو دیکھنا تاریخ رجال میں مذکور نہیں ہے۔ محض دیکھنے سے تابعی ہونا غیر صحیح ہے۔

۴۔ ابن البنّی صـ۳۷ وغیرہ (صحیح ابن السُنّی)

۵۔ ابن عباس کی تردید بعض فتاوی حضرت علی صـ۵۲۔ محل بحث سے خارج ہے وہاں سند درکار نہ تھی۔ بلکہ ابن عباس کے نزدیک وہ مسائل خلاف حق تھے یہاں سند سے بحث ہے، پس یہ دعویٰ کرنا کہ ابن عباس نے بغیر سند دیکھے اور ثقہ غیر ثقہ معلوم کئے تردید کی، غلط ہے،

۶۔ حضرت عمار بن یاسر کی حدیث صـ۵۳ محل بحث سے خارج ہے، کیونکہ اس میں عمار نے فقط رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کا حکم نقل نہیں کیا ہے بلکہ حضرت عمر کا اور اپنا اور دونوں کا واقعہ نقل کیا ہے جس کو حضرت عمر بھول گئے۔ اس بنا پر حضرت عمر نے کلام کیا۔ لیکن جبکہ عمار نے کہا کیا میں اس کو بیان نہ کروں؟ تو کہا نہیں۔ بیان کرو اس سے سند

کی تنقید کئے بغیر تردید کا ثبوت نہیں ہوسکتا۔

۷۔ حضرت عباس و حضرت علیؓ کی نزاع باب فدک ص۵۵ کی حدیث کو غلط کہنا لغو ہے۔ محض اس وجہ سے کہ حضرت عباسؓ نے کچھ سخت و سست الفاظ حضرت علی کو کہے، ایسا معاملہ اکثر غصہ میں ہوتا رہتا ہے حالانکہ یہ حدیث جملہ دواوین اسلام میں صحیح اتفاق سے موجود ہے تواریخ بھی اس کے خلاف نہیں

۸۔ فاطمہ بنت قیس کی حدیث میں مطلق طلاق کے بعد نان و نفقہ نہ ہونا بھی غلط ہے۔ طلاق ثلثہ کے بعد کا ذکر ہے۔

۹۔ بکّہ کے معنی رونے کے اور اوس کو پکار کے ہم معنی سمجھنا ص۱۰۱ غلط اور خلاف لغت ہے۔ بکّہ اور پکار میں نہ تو اشتقاق ہے نہ ہم معنی، بکّہ بمعنی ازدحام و اجتماع ہے۔ کہ مکہ کو بکہ اسی لئے کہتے ہیں کہ وہاں لوگوں کا ہجوم ہوتا ہے۔

۱۰۔ آیت وطہر بیتی للطائفین والقائمین کے ترجمہ میں ص۱۱۲ لفظ والقائمی کا ترجمہ رہگیا ہے

۱۱۔ ابوطالب کے قصیدہ لامیہ کو سرتاپا موضوع بتانا ص۱۴۳ حالانکہ صحیح بخاری وغیرہ میں اس کے شعر موجود ہیں نیز خود مولانا شبلی صاحب نے اسی کتاب کے ص۲۳۶ پر اس کا شعر نقل کیا ہے، جسے صحیح خیال کیا ہوگا۔ اس جگہ شعر کے معنی ہی غلط کئے گئے ہیں

۱۲۔ مجاہد بن جبیر ص۱۴۴ (صحیح جبر)

۱۳۔ واصدغ بما تؤمر۔ اور تجھکو جو حکم دیا گیا ہے ص۱۵۳ (صحیح آیت فاصدع)

۱۴۔ حضرت علی نے دعوت کا سامان کیا ص۱۵۴ اس قصہ کی سند نہیں دی

۱۵۔ خاندان تمیم ص۱۵۵ (صحیح تیم)

۱۶۔ عمر بن العاص ص۱۵۶ (صحیح عمرو بن العاص)

۱۷۔ مسیّب فتح مکہ میں اسلام لائے اور ابوطالب کی وفات کے وقت موجود نہ تھے ص۱۸۱ (اس جگہ دو دعوی کئے اور ہر دو بلا دلیل ایک زمانہ اسلام مسیب الد سعید بن المسیب اسکی دلیل بیان کرنی چاہئے، اگر وہ اوس وقت مسلمان نہ تھے تو یہ قصہ بعد از اسلام نقل کیا

ہے پس اس سے آنکو کچھ نفع نہیں پہنچ سکتا کیونکہ اون کی شہادت بعد از اسلام مقبول و صحیح ہے دوسرا دعویٰ باطل و مردود ہے وہ یہ کہ وفات ابو طالب کے وقت وہ موجود نہ تھے کیا پیدا نہ ہوئے تھے۔ یا مکہ اون کا وطن نہ تھا۔ یا کسی تجارت کے لئے گئے تھے۔ کوئی سند تاریخ سے اس عدم موجودگی کی پیش کی جاتی۔

۱۸۔ ابو الہیثم بن نبہان ص۱۹۲ وغیرہ (صحیح تیّہان)

۱۹۔ منذر بن عمر ص۱۹۴ (صحیح عمرو) ایضاً طفیل بن عمر صحیح عمرو

۲۰۔ زبیری بن مطعم ص۱۹۶ (صحیح جُبَیر)

۲۱۔ سراقہ بن خثعم ص۲۰۰ (صحیح جُعْشُم)

۲۲۔ أفلح مَن یُعَالِج المساجدا۔ ویقرأ القرآن قائماً و قاعدا ص۲۰۲ (صحیح۔ یَظَلّ فیہا قائماً و قاعدا)

۲۳۔ اذان کے متعلق بحث ص۲۰۳ پر نہایت مختصر اور غلط ہے۔

۲۴۔ لنعلم من ینقلب علی عقبیہ ص۲۲۱ (صحیح آیت لنعلم من یتبع الرسول ممن ینقلب علی عقبیہ

۲۵۔ لقد کان لکم آیۃ فی فئتین التقتا (انفال) ص۲۳۴ (صحیح آیت قد کان لکم۔ اور انفال میں نہیں ہے آل عمران میں ہے) چنانچہ صحیح حوالہ ص۲۳۹ پر دیا ہے لیکن ایک غلطی فاحش وہاں بھی ہوئی ہے یعنی یرونہم مثلیہم کی جگہ یرونکم لکھا گیا ہے۔

۲۶۔ فلا تبکی علی بکر ولکن۔ علی بدر تقاصرت الجدود ص۲۴۴ اس شعر کا ترجمہ غلط، اور حاشیہ خبط سے پر ہے، لکھا ہے۔ لکن بکر پر تجھکو رونا نہیں آتا۔ (بکر اسود کا بیٹا بدر میں مارا گیا) حالانکہ بکر اونٹ نر کو کہتے ہیں، قریش نے بدر کے واقعہ کے بعد اپنے مقتولین پر رونے کو منع کر دیا تھا۔ تاکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم زیادہ فدیہ نہ مانگیں۔ اسود کے تین بیٹے زمعہ عقیل حارث بدر میں مارے گئے تھے اوس کے سینے میں آگ بھڑک رہی تھی ایک روز کسی کے رونے کا آواز سنا۔ اپنے غلام کو بھیجا کہ جا کر دیکھ آ کیا رونے کی اجازت ہوگئی اوس نے آکر کہا نہیں ایک عورت اپنے اونٹ پر رو رہی تھی

جو گم ہو گیا تھا اوس وقت اسود نے بیساختہ یہ اشعار کہے۔

اتبکی ان یَضِلّ لھا بعیرٌ ویمنعھا من النوم السُّھودُ

فلاتبکی علی بکرٍ ولکن الخ

۲۷۔ ذلک بانہم شاقوا اللہ ورسولہ۔ فان اللہ شدید العقاب ص۲۴۲ صحیح آیت ومن یُشاقِقِ اللہ ورسولہ فان اللہ شدید العقاب، تعجب ہے کہ ترجمہ میں بھی اس کو کاٹ دیا ہے،

۲۸۔ سعد بن عبادہ کی تقریر بابت بدر۔ عدم حضور سعد بن عبادہ بدر ص۲۵۶ صحیح یہ تقریر سعد بن معاذ کی ہے۔ حضور سعد بن عبادہ مختلف فیہ ہے۔

۲۹۔ ان علی اہل اللوا ء حقا۔ ص۲۷۶ نیزہ بردار کا فرض ہے، یہ ترجمہ غلط ہے اہل اللواء یعنی علمبردار ہے بنو عبد الدار قریش کے علمبردار تھے جب بدر میں شکست ہوئی تو قریش نے کہا یہ تمہاری کوتاہی ہے اوتھیں اون سے جھنڈا چھین لینا چاہا اونہوں نے معاہدہ وحلف سے کہا ہم ابکی دکھا دیں گے، چنانچہ سات آٹھ آدمی یکے بعد دیگرے اُحد میں مارے گئے اور پیچھے نہ ہٹے، اون میں سے ایک کا یہ رجز ہے۔ ص۵۶ پر علمبرداری جو بنو امیہ کی طرف منسوب کی ہے۔ سخت تاریخی غلطی ہے۔

۳۰۔ الذین یتبعون النبی الامی الذی ص۳۳۴ صحیح آیت الذین یتبعون الرسول النبی

۳۱۔ ماریہ قبطیہ کے متعلق یہ لکھنا کہ یہ اسلام لاچکی تھیں لونڈی نہ تھیں۔ نکاح کیا ہوگا نہ لونڈی کی حیثیت سے وہ آپ کے حرم میں آئیں ص۳۴۶ یہ سب خلاف واقعہ اور صحیح روایات اور محض دعویٰ بے دلیل ہے جو قابل سماع نہیں ہے۔ کیا ان کا اسلام بھیجنے سے پہلے تھا یا بعد؟ اور کسی کی لونڈی اگر مسلمان ہوجائے تو وہ بلا نکاح مالک کے لئے حلال نہیں ہے؟ سمجھ میں نہیں آتا کہ یہ کس قسم کا استدلال ہے۔

۳۲۔ حاشیہ پر لکھا ہے نجاشی نے بھیجی اور جاریہ عظیمۃ القدر لکھا اس سے معلوم ہوا شریف گھرانے کی ہوں گی صحیح مقوقس نے بھیجی نہ نجاشی نے اور عظیمۃ القدر ہونے

سے خوبصورت خوش سلیقہ مقصود ہے نہ شریف خاندان - کہ دنیا میں کوئی بادشاہ اپنی بیٹیں غنیم کی خدمت میں نہیں بھیجا کرتا ہے ، اور نہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس کی طمع تھی دو لونڈیں - ایک ماریہ - دوسری سیرین مقوقس نے بھیجیں ایک کو حضرتؐ نے اپنے پاس رکھا - دوسری حسان بن ثابت انصاری شاعر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دی یہ مشہور و متواتر خبر ہے - کسی اہل علم نے مولوی شبلی صاحب سے پہلے یہ بمعنی خیال نہیں ظاہر کیا

۳۳- فاغفر فداءً لک ما اتقینا - ہم تجھپر فدا ہوں جو احکام نہیں بجالائے اون کو معاف کردے صہ ۲۵۳ (اس شعر کے معنی میں غلطی ہے اور لفظ میں بھی - لفظی غلطی یہ ہے کہ تین لفظ مروی ہیں ا ما اُبقینا ۲ ما اُقتفینا ۳ ما اُقتنینا ہر تینوں کے معنی ہیں جو کچھ جمع کیا ہم نے - معنی یہ ہوے ہماری کمائی تجھپر فدا ہے ہمارے گناہ معاف کردے - ما اتقینا فاغفر کا مفعول بنایا گیا ہے جس سے معنی غلط ہو گئے -

۳۴- لاھمّ انی ناشد محمدًا صہ ۲۵۳ کچھ غم نہیں - ( یہ ترجمہ غلط اعراب کی وجہ سے ہوا صحیح لاھُمّ بضم الہار بمعنی ای اللہ

۳۵- فان اللہ اعد للمحسنین منکن اجرا عظیما صہ ۲۶۳ ( صحیح للمحسنات منکن) فقط لفظی غلطی نہیں ترجمہ میں نیکوکار بندوں کی لئے لکھا ہے

۳۶- ابوقالی - صہ ۲۱۷ ( صحیح ابوعلی قالی -

۳۷- شعر یا عمرو الّا تدع شتمی الخ صہ ۲۱۷ ابو دواد ابادی کا بتایا ہے حالانکہ باجماع اہل ادب ذوالاصبع العدوانی کا ہے -

۳۸- صہ ۲۳۳ پر سریہ کعب لکھا ہے - اسی کو صہ ۲۳ پر بھی لکھا ہے - جواز قسم تکرار بے معنی ہے

۳۹- لایرقبون فی مؤمن الّا ولا ذمّۃ انھم لا ایمان لھم - یہ عجیب بے ربط عبارت بنائی ہے - سورہ توبہ شروع میں دیکھیئے - پہلی آیت کا ایک ٹکڑا حذف کیا بیچیں ایک آیت حذف

کی تیسری آیت کا شروع حذف کیا پھر یہ ٹکڑا لکھا۔ اغلاط مذکورہ ۱؎ قرآن ۲؎ حدیث ۳؎ تاریخ ۴؎ انساب ۵؎ لغت و ادب پر مشتمل ہیں۔

مندرجہ بالا یادداشت کو بالترتیب لکھنے کا خیال اس وجہ سے نہیں کیا گیا کہ وہ ایک مستقل مضمون ہوجاتا۔ اور یہ بھی ممکن نہ تھا کہ ایسے مضمون کے مخالفانہ سمجھے جانے کے اندیشہ کو دور کیا جاسکتا۔ اِن اشارات کا مقصد محض اس قدر ہے کہ سیرۃ کی طبع جدید میں ان فروگذاشتوں کی مناسب اصلاح ہوجاے اور کتاب کی تیمت پر کوئی حرف نہ آئے۔

ابوعبداللہ محمد بن یوسف السورتی
ٹونک سنہ [illegible]ھ

# سیلِ تاتار

تاریخ الامت کے حصہ پنجم سے یہ مقالہ نقل کیا جاتا ہے۔
کتاب عنقریب شایع ہونے والی ہے ۔
مدیر

اسلامی تاریخ میں سب سے بڑا واقعہ اور سب سے جانکاہ حادثہ تاتاریوں کا حملہ ہے۔ یہ جماعت ایک طوفان کی طرح مشرق سے نکلکر تمام ایشیائی اسلامی ممالک پر مشرقی یورپ تک چھاگئی اور قتل و غارت سے ایک عالم کو تباہ و برباد کردیا۔

اس حادثہ کا آغاز چنگیز خاں مغولی اور خوارزم شاہ علاء الدین محمد تکش کی باہمی نزاع سے ہوا۔

## چنگیز خاں

ترکی مورخوں کا بیان ہے کہ زمانۂ قدیم میں ایک بادشاہ النجہ خاں کے دو بیٹے توأم پیدا ہوئے تھے۔ ایک کا نام مغول رکھا گیا۔ دوسرے کا تاتار ان کی نسل کے قبیلے بعد میں اُنہیں کے نام سے مشہور ہوئے۔ ایک مدت تک ان میں اتحاد رہا۔ لیکن جب ایل خاں مغولوں کا سردار ہوا اور سونج خاں تاتاریوں کا تو ان میں باہم جنگ ہوگئی۔ تاتاریوں نے فتح پائی۔ اور مغولوں کو غلام بنالیا۔ کچھ زمانہ کے بعد مغول نے متفق ہوکر تاتاریوں کی شوکت توڑ دی اور آزاد ہوگئے۔ اس وقت سے ترکی اقوام کی سیادت ان کے ہاتھ میں آگئی اور یسوکی بھادر خاں تک سلسلہ بسلسلہ اُنہیں میں سے بادشاہ ہوتے چلے آئے۔ ۵۴۹ھ میں اس کا بیٹا چنگیز خاں پیدا ہوا۔ جس کا نام پہلے تموجین رکھا گیا۔ یسوکی بہادر نے جس وقت انتقال کیا اس کی عمر ۱۳ سال کی تھی۔ مغولی سرداروں نے اس کو کمزور پاکر جابجا اپنی خودمختار حکومتیں قائم کرلیں۔ تموجین ایک زمانہ تک ان کے ساتھ لڑتا رہا۔ آخرکار

سب کو اپنا مطیع بنا لیا۔ اس وقت سے اس کا لقب چنگیز خاں رکھا گیا۔ شہر قراقرم کو اس نے اپنا پایۂ تخت قرار دیا۔ اور اپنی قوم کے لئے ایک دستور العمل بھی مرتب کیا جس کا نام الیاق رکھا۔ اس کو وہ لوگ بمنزلہ ایک مذہبی کتاب کے سمجھتے تھے۔ اور اسی کے مطابق عمل کرتے تھے۔

اس کتاب کا ایک نسخہ بغداد کے مدرسہ مستنصریہ میں محفوظ تھا۔ علامہ مقریزی نے اس کو دیکھکر اپنی کتاب الخطط و الآثار میں اس کا خلاصہ لکھا ہے۔

## یورش کا باعث

بعض مورخین نے تاتاریوں کے حملہ کی وجہ یہ لکھی ہے کہ خلیفہ بغداد ناصر لدین اللہ اور خوارزم شاہ میں چونکہ سخت ناچاقی ہوگئی تھی اور خلیفہ کو خطرہ تھا کہ کہیں وہ آکر بغداد پر قبضہ نہ کرلے۔ اس لئے اس نے چنگیز خاں کو لکھا کہ خوارزم شاہ پر فوج کشی کرے۔

بنی عباس کی تاریخ دیکھتے ہوئے یہ بیان بے بنیاد نہیں کہا جا سکتا۔ کیوں کہ اس سے پہلے ترکوں کے استبداد کو توڑنے کے لئے انہیں لوگوں نے بنی بویہ کو طلب کیا تھا۔ پھر بساسیری کے غلبہ کے وقت طغرل بک سلجوقی کو بلایا تھا۔ اس کے بعد سلجوقیوں کو مٹانے کے لئے خوارزم شاہیوں سے درخواست کی تھی۔ ہاں۔ یہ فرق ضرور ہے کہ یہ سب لوگ مسلمان تھے اور مغول کافر۔ مگر پھر بھی اپنے ملک کو بچانے کے لئے اس قسم کی کارروائی خلیفہ عباسی سے بعید نہیں معلوم ہوتی۔ اس کا مقصد صرف یہ رہا ہوگا کہ خوارزم شاہ اس کی مصروفیت کی وجہ سے ادھر کا رخ نہ کرسکے۔ یہ کب اس کے خیال میں آسکتا تھا کہ یہ طوفان خود اس کی سلطنت کو بھی بہا لیجائے گا۔

لیکن اصلی سبب چنگیز خاں کے حملہ کا یہ ہوا کہ سنہ ۶۱۲ھ میں اس نے اپنے ملک کے معزز مسلمانوں کا ایک وفد خوارزم شاہ کے دربار میں بھیجا کہ دونوں ممالک میں تجارت کا سلسلہ قائم ہو جائے۔ خوارزم شاہ نے منظور کرلیا۔ ایک عرصہ تک دونوں طرف سے کاروان تجارت آتے جاتے رہے۔ سنہ ۶۱۵ھ میں چار سو تاتاری تاجروں کا ایک قافلہ دریائے سیحون کے ساحل پر مقام

سردار یا میں اُترا - وہاں کے والی نے خوارزم شاہ کو لکھا کہ چنگیز خاں کے جاسوس تاجروں کے بھیس میں یہاں آئے ہیں - خوارزم شاہ نے حکم دیا کہ ان کو قتل کردو - والی نے اس حکم کی تعمیل کی - اور وہ سارا سامانِ تجارت خوارزم شاہ کے پاس بھیجدیا - اس نے سمرقند اور بخارا کے تاجروں کے ہاتھ فروخت کر ڈالا -

چنگیز خاں نے لکھا کہ یہ معاہدہ کے خلاف ورزی ہے - لہذا وہ سارا سامان واپس کرو - اور غایر خاں والی سردار یا کو ہمارے حوالہ کر دو کہ قصاص لیں - خوارزم شاہ نے غصہ اور جہالت کی وجہ سے اس کے سفیر کو بھی قتل کرا دیا - اس پر چنگیز خاں نے غضبناک ہو کر چڑھائی کی تیاری شروع کی -

خوارزم شاہ نے یہ سمجھکر کہ جنگ اب یقینی ہے پہلے ہی حدود ترکستان پر حملہ کر دیا چنگیز اوس وقت چین میں تھا - اس کی جو تھوڑی سی فوج سرحد پر متعین تھی اس نے نہایت بہادری سے مدافعت کی - جس کی وجہ سے خوارزم شاہ کو یقین ہو گیا کہ وہ تاتاریوں کا مقابلہ نہیں کر سکتا - اس لئے واپس ہوا - راستہ میں جس قدر شہر اور قصبے تھے اُن کے باشندوں کو تاتاریوں کے حملہ کے خوف سے جلا وطنی کا حکم دیا - جس سے وہ حصۂ ملک جو دنیا کی جنت تھا ویران ہو گیا -

چنگیز خاں اپنا لشکر تیار کر کے دریائے سیحون سے اُترا - کہیں کوئی مدافعت پیش نہیں آئی - بخارا میں بیس ہزار فوج تھی وہ بھی مقابلہ نہ کر سکی - اہل شہر نے علامہ بدر الدین قاضی شہر کو بھیجا کہ امان طلب کریں - چنگیز نے منظور کی - اور ۴ ذیحجہ ۶۱۶ھ کو بخارا میں داخل ہوا - شہر میں اعلان کرا دیا کہ ہمارے تاجروں کا سامان جس کے پاس ہو وہ حاضر کر دے - چنانچہ سب لوگوں نے لا کر جمع کر دیا - پھر حکم دیا کہ تمام باشندے نکل جائیں - اس کے بعد جو لوگ رہ گئے قتل کئے گئے - مال لوٹ لیا گیا - اور بخارا جیسا عظیم الشان اور آباد شہر صرف کھنڈروں کا مجموعہ رہ گیا -

محرم ۶۱۷ھ میں سمرقند کی طرف بڑھا۔ یہاں پچاس ہزار فوج تھی۔ مگر مرعوب پہلے ہی حملہ میں شکست کھا گئی۔ تاتاریوں نے شہر پر قبضہ کر لیا۔ اور ہر طرف سے باشندوں کو قتل و غارت کرنے لگے۔ پھر اعلان کیا کہ لوگ تین دن کے اندر یہاں سے نکل جائیں۔ مسلمان بیچارگی اور سراسیمگی کے ساتھ بھاگے اور یہ شہر بھی جو ارباب علم و فن کا مخزن اور اہل ثروت و تجارت کا مرکز تھا۔ بکل اجاڑ ہو گیا۔

چنگیز خاں نے اپنی بیس ہزار منتخب فوج کو حکم دیا کہ خوارزم شاہ کو جہاں سے ملے پکڑ لاؤ۔ گو وہ آسمان پر کیوں نہ چڑھ گیا ہو۔ یہ فوج دریائے جیحوں سے اُتر کر روانہ ہوئی۔ خوارزم شاہ غربیہ میں تھا۔ تاتاریوں کے خوف سے بھاگ کر نیشاپور پہونچا وہاں قیام نہیں کرنے پایا تھا۔ کہ وہ مازندران میں آ گئے۔ اس لئے فوراً نیشاپور چھوڑ کر آگے بڑھا۔ تاتاری اس کے تعاقب میں چلے جاتے تھے۔

اس حالت میں بھی جبکہ خطرناک دشمن اس کے پیچھے تھا شراب میں رات دن مست رہتا تھا۔ جس کی وجہ سے ایک بار بھی مقابلہ کی جرأت نہ کر سکا۔ حالانکہ اس کے پاس لاکھوں کی تعداد میں فوج تھی۔

بحیرہ طبرستان کے اندر اس کا ایک قلعہ تھا۔ بندرگاہ پر پہونچکر جہاز میں سوار ہو۔ جب روانہ ہو گیا اس وقت تاتاری ساحل پر پہونچے۔ اب اس کی گرفتاری کی کوئی صورت نہیں تھی۔ اس وجہ سے مجبوراً پیچھا چھوڑ کر مازندران میں چلے آئے۔ وہاں سے بڑھکر رے کو تاخت و تاراج کر ڈالا۔

انھوں نے بہت سے مسلمانوں اور دوسری قوم کے لوگوں کو بھی جو فتنہ اور فساد میں حصہ لیتے تھے اپنے ساتھ ملا لیا۔ راستہ میں جو بستی پڑتی تھی لوٹ لیتے تھے ہمدان میں جس وقت پہونچے وہاں کے لوگوں نے امان مانگ لی۔ پھر قزوین کو فتح کر کے

تقریباً چالیس ہزار باشندوں کو تہِ تیغ کر ڈالا۔ وہاں سے آذربیجان کی طرف بڑھے تبریز کا محاصرہ کیا۔ اس کا امیر ازبک پہلوان تھا جو ہر وقت شراب کے نشہ میں رہتا تھا۔ مدافعت کے لئے تیار نہ ہو سکا۔ اس لئے وزرا نے کچھ رقم دیکر صلح کر لی۔

اب وہ ساحل کی طرف بڑھے۔ اور موقان پر قبضہ کیا۔ بلاد کرج کے امرا نے ازبک اور ملک اشرف بن عادل ایوبی فرمانروائے خلاط وجزیرہ وغیرہ کو لکھا کہ ہم سب لوگ متفق ہو کر مقابلہ کریں۔ لیکن کوئی راضی نہیں ہوا۔ ازبک کا ایک غلام آقوش ترکمانوں اور کردوں کی ایک جماعت لیکر تاتاریوں سے جا کر ملگیا۔ انہوں نے گرجستان پر حملہ کر کے ذی قعد ۶۱۸ھ میں اس کے مرکز تفلیس کو فتح کر لیا۔ پھر پلٹ کر مراغہ میں آئے۔ اس کو تاراج کر ڈالا۔ وہاں سے دربند شرواں ہوتے ہوئے شماخی پہونچے اور اوس کو لوٹا۔ پھر دشت قبچاق میں جا کر قتل وغارت کر کے اس کے قصبوں کو ویران کر ڈالا۔ بہت سے باشندے بھاگ کر اسلامی ممالک میں آئے۔ لوگوں نے ان کی ایک بڑی تعداد کو لیجا کر مصر میں فروخت کیا۔ جن کو ملک صالح نجم الدین نے خرید کر بحری خدمت میں لگایا یہی ممالیک بحریہ آخر میں دولت ایوبی کے وارث ہو گئے۔ انہیں سے معز ایبک اور منصور قلاؤوں نامی ملوک گذرے ہیں۔

تاتاری قبچاق سے روس میں داخل ہوئے۔ بقیہ قبچاقیوں اور روسیوں نے متحد ہو کر مقابلہ کیا۔ مگر ہزیمت اٹھا کر بھاگے۔ وہاں بھی قتل ونہب میں کوئی کمی نہیں کی۔ ۶۲۰ھ میں بلغار میں پہونچے۔ مگر اہل بلغار نے کمینگاہیں بنا کر ان میں اپنے سپاہی چھپا دیے تھے جو بے خبری میں تاتاریوں پر آپڑے۔ اور ان کے بیشتر حصہ کو قتل کر ڈالا۔

یہ صرف اس مختصر جماعت کی کیفیت ہے جو خوارزم شاہ کے تعاقب میں بھیجی گئی تھی۔ ان کی حالت القی خرگاہ والے سلجوقیوں سے مشابہ ہے جنہوں نے سلاجقۂ عظمیٰ

سے پہلے نکلکر بلاد اسلامیہ میں قتل و غارت سے شورش برپا کردی تھی۔

**چنگیز خاں** نے سمرقند سے اپنے ایک بیٹے کی قیادت میں دوسری فوج خراسان پر بھیجی۔ وہ دریائے جیحون کو عبور کرکے ۶۱۷ھ میں بلخ میں پہونچی۔ باشندوں نے امان طلب کرلی۔ تاتاری داخل ہوئے۔ کسی سے کچھ تعرض نہیں کیا۔ اور اپنا ایک شحنہ مقرر کرکے آگے بڑھے۔ رفتہ رفتہ خراسان کے اکثر شہروں پر قابض ہوگئے۔ یہ لوگ رعایا میں سے نہ کسی کو قتل کرتے تھے نہ لوٹتے تھے نہ اذیت دیتے تھے۔ صرف تھوڑے سے سپاہی ہر شہر سے اپنی مدد کے لئے ساتھ لے لیتے تھے۔

**چنگیز خاں** نے ایک اور فوج دشت قبچاق کی طرف روانہ کی۔ وہاں کی قوت پہلے ہی ٹوٹ چکی تھی۔ اس لئے آسانی کے ساتھ قبضہ ہوگیا۔ اب انقصائے چین سے بحر خزر اور حدود روس تک۔ اور بحر شمال سے سرحد ہند تک کا عریض وطویل رقبہ اس کے قبضہ میں آگیا۔ اس نے اس کو اپنے چاروں بیٹوں میں تقسیم کردیا۔

بڑے بیٹے **جوجی خاں** کو۔ دشت قبچاق۔ داغستان۔ خوارزم۔ بلغار۔ روس اور اس کے ملحقات ساحل بحر غربی تک۔

دوسرے بیٹے **چغتائی** کو۔ ایغور۔ ماوراءالنہر۔ مشرقی ترکستان

تیسرے بیٹے **تولی خاں** کو۔ خراسان۔ دیار بکر وغیرہ مغربی علاقہ جہاں تک کہ قبضہ میں آچکا تھا۔

چوتھے بیٹے **اوکدائی** کو۔ بلاد اصلی خطا و چین معمورہ شرقی تک

چوتھا سب سے چھوٹا تھا۔ اسی کو **قاآن اعظم** مقرر کیا۔ اور وصیت کی کہ دوسرے بھائی اس کے تابع اور مددگار رہیں۔ اور کوئی اس کے حکم کی خلاف ورزی نہ کرنے۔

یہ تمام حوادث اسلامی ممالک میں ہو رہے تھے۔ اور خون کا سیلاب مسلمانوں کے سروں سے گذر رہا تھا۔ لیکن خلیفۂ بغداد ناصر بے خبر تھا اور اوس کے درباری اپنے

بیکار مشاغل میں مصروف تھے۔ اس پر بھی ابن طباطبا نے الفخری میں اس کی بڑی مدح سرائی کی ہے۔ آخر میں لکھا ہے کہ وہ امامیہ کا ہم خیال تھا۔ غالباً اس کی ان تعریفوں کی اصلی وجہ یہی ہے۔

۶۲۴ھ میں چنگیز خاں نے وفات پائی۔ اس کا بیٹا تولی خاں حسب وصیت خراسان کا بادشاہ ہوا۔ اس نے آخری خوارزم شاہ جلال الدین منکبرتی کے استیصال کے لئے جو آذربیجان میں تھا فوج بھیجی۔ اہل آذربیجان پر نہایت خوف مستولی ہوا۔ کیونکہ کوئی مسلمان بادشاہ تاتاریوں کا مقابلہ نہیں کرتا تھا۔ اور سب کے سب اپنے عیش و آرام میں مشغول تھے۔ آخر کار تاتاریوں نے ۶۲۸ھ میں منکبرتی کو قتل کیا اور خراسان سے لے کر عراق تک اپنے قبضہ میں لائے جس سے بغداد خطرہ میں پڑ گیا۔

تولی خاں اپنی سلطنت کی توسیع میں مصروف رہا۔ اور ایران کے ان حصوں پر جو باقی رہ گئے تھے قبضہ کیا۔ لیکن بغداد کی طرف رخ کرنا مناسب نہ سمجھا۔ کیونکہ اس کو یہ خیال تھا کہ خلافت کے مرکز پر اگر میں چڑھائی کروں گا تو تمام عالم اسلامی مجھ سے لڑنے کے لئے تیار ہو جائے گا۔

جب ۶۵۴ھ میں وہ انتقال کر گیا اور اس کی جگہ اس کا بیٹا ہلاکو خاں تخت نشین ہوا تو بغداد کے بعض منافق امرا اس کے ساتھ مل گئے۔ انہوں نے جرأت دلائی جس کی وجہ سے اس نے اس طرف بڑھنے کا ارادہ کیا۔ صورت یہ تھی کہ بغداد کے زیادہ تر باشندے اگرچہ سنی تھے لیکن ایک جماعت شیعہ کی بھی وہاں تھی جن کی تعداد بنی بویہ کے زمانہ سے بڑھ گئی تھی۔ ان دونوں فرقوں میں ایک دائمی نزاع قائم تھی شیعہ جو علویین کی امامت کے قائل تھے بنی عباس کی خلافت کے دشمن تھے۔ اس وجہ سے وہ بھی ان سے بیزار تھے۔

خلیفہ مستعصم کے زمانہ میں ایک بار فریقین میں سخت جنگ ہوئی۔ خلیفہ کے بیٹے

ابوبکر کے اشارہ سے اہل سنت نے محلہ کرخ کو جو شیعہ کا تھا لوٹ لیا۔ اور اس کے باشندوں کو مارا۔ اس عناد اور تعصب کی وجہ سے خلیفہ کے وزیر ابن علقمی نے جو نہایت غالی شیعہ تھا ہلاکو خاں کو بغداد پر حملہ کرنے کی ترغیب دلائی۔

ابن طباطبا علوی نے اپنی تاریخ میں ابن علقمی کو اس منافقت اور غداری کے الزام سے بری کرنے کی کوشش کی ہے۔ اور دلیل یہ لکھی ہے کہ ہلاکو خاں نے فتح بغداد کے بعد سارا انتظام وزیر مذکور کے سپرد کر دیا تھا۔ اگر وہ اس جرم کا مرتکب ہوتا تو کبھی سلامت نہ رہ سکتا۔

میں اس دلیل اور اس کے اس نتیجہ کا فیصلہ ناظرین پر چھوڑتا ہوں۔ ایک بات یہ بھی پیش نظر رہے کہ ہلاکو خاں کا وزیر نصیر الدین محمد طوسی بھی غالی شیعہ تھا۔ اور اس کے دربار میں ابن علقمی کی تعریفیں کیا کرتا تھا جس کی وجہ سے ہلاکو نے فتح کے بعد بغداد کا انتظام اس کے اور علی بہادر شحنہ کے سپرد کر دیا تھا۔

۱۵۔ محرم ۶۵۶ھ میں ہلاکو اپنا جرار لشکر لیکر بغداد کی طرف آیا۔ اور اس کا محاصرہ کیا۔ خلیفہ کے پاس مدافعت کی طاقت کہاں تھی۔ دس روز کے اندر وہ شہر میں داخل ہوگیا اس کی فوج نے قتل و غارت گری شروع کی۔ اکثر باشندے مارے گئے۔ اور بجز تھوڑے سے نصارا اور شیعہ کے وہاں کوئی باقی نہیں رہا۔ اور وہ بغداد جو اسلامی عظمت کا گہوارہ خلافت و امارت کا مرکز اور مشرقی ممالک کا تاج تھا ویران ہو کر اُن متفرق جماعتوں کا مسکن ہو گیا جو ہلاکو کی فوج کے ساتھ آئی تھیں۔ اور جن کا کوئی دین نہ تھا۔

خلیفہ مستعصم پیشکش کے لئے ایک طبق جواہر لیکر حاضر ہوا۔ ہلاکو نے اس کو اپنی فوج میں تقسیم کر دیا۔ اس کے بیٹے ابوبکر کو ایک جماعت کے ساتھ باب کلواذی پر پھانسی دی۔ اور خود اس کو اور اس کے دوسرے بیٹوں اور خواجہ سراؤں کو ساتھ لیکر ۱۴ صفر ۶۵۶ھ کو بغداد سے چلا۔ پہلے ہی مرحلہ میں سب کو قتل کرا دیا۔ مستعصم کے قتل سے

خلافت عباسیہ کا آفتاب جو ۵۲۴ سال سے تاباں تھا غروب ہوگیا۔

خراسان سے سیاہ علم لیکر لوگ اٹھے تھے جنہوں نے عباسیوں کو عرش خلافت پر بٹھلایا تھا۔ اسی طرف سے تاتاریوں کا سیلاب آیا جو اُن کو اور اُن کے تخت کو خونیں موجوں میں بہا لے گیا۔

سقوطِ بغداد کے وقت اسلامی ممالک کی حالت حسب ذیل تھی۔

۱۔ غرناطہ اندلس میں بنی نصر کی خلافت قائم ہوچکی تھی اور اس خاندان کا بانی محمد غالب باللہ بن یوسف بن نصر خلیفہ تھا۔

۲۔ شمالی افریقہ میں موحدین کی حکومت تھی۔ تخت پر ابوحفص عمر مرتضیٰ بن اسحاق بن ابی یعقوب یوسف بن عبد المومن تھا۔

۳۔ الجزائر میں دولت زیانیہ یغمراسن بن زیان نے قائم کرلی تھی۔

۴۔ تونس میں بنی حفص میں سے ابو عبداللہ محمد مستنصر باللہ امیر تھا۔

۵۔ مراقش میں دولت مرینیہ تھی۔ اور حکمراں ابو یوسف یعقوب بن عبدالحق تھا۔

۶۔ مصر میں ممالیک بحری ایوبی حکومت پر قابض ہوگئے تھے۔ اور نورالدین علی تخت پر تھا۔

۷۔ یمن میں دولت رسولیہ تھی۔ اور مظفر بن یوسف برسر حکومت تھا۔

۸۔ صنعاء میں ائمہ زیدیہ میں سے متوکل شمس الدین احمد امام کا عہد تھا۔

۹۔ روم میں سلاجقہ میں سے رکن الدین قزل ارسلان چہارم کا زمانہ تھا۔

۱۰۔ ماردین میں دولتِ ارتقیہ کے تخت پر نجم الدین غازی سعید تھا۔

۱۱۔ فارس کی اتابکیہ سلغریہ میں سے ابوبکر بن سعد بن زنگی فرمانروا تھا۔

۱۲۔ لورستان کی اتابکیہ ہزار اسپیہ کا بادشاہ وگلہ بن ہزار اسپ تھا۔

۱۳۔ کرمان میں قتلغ خاتون کی حکومت تھی۔

۱۴۔ ھند میں نصرالدین محمود شاہ اول دہلی کے تخت پر تھا۔

محمد اسلم جیراجپوری

# ہندوستان کا افلاس

ہندوستان کی معاشی زندگی کی نمایاں خصوصیات غربت اور بربادی اگر شہروں میں تعیشات میں جلوہ گر ہیں، تو دیہاتوں میں پردۂ افلاس میں پنہاں ہیں۔ ہرطرف انتہائی افلاس کے ساتھ ساتھ تباہ کن تضیع بھی پائی جاتی ہے۔ زندگی کی تباہی۔ قوت کا ضائع کرنا۔ تضیع اوقات اور خام پیداوار کی تباہی ہر طبقہ میں پائی جاتی ہے۔ اس وسیع براعظم کی غربت ایک امر مسلم ہے۔ اس کا سبب تباہی کے مختلف طریقوں پر موقوف ہے جو کہ یہاں کے لوگوں کی زندگی کا جزو بن چکے ہیں اور ان اسباب پر بہت ہی کم لوگ غور کرتے ہیں۔

جبکہ اُن ملکوں کے باشندے جن کے ساتھ فطرت اس قدر پر فیاض ثابت نہیں ہوئی جیسا کہ بلاشبہ ہندوستان کے اکثر حصے پر ہے سرگرمی سے پیداوار کے بڑھانے اور اُس سے استفادہ حاصل کرنے میں کوشاں ہیں تو اس وسیع براعظم کے باشندے اُن سے مطلق بے اعتنائی برتنے میں باہمدگر مقابلہ کرتے ہیں۔

ہندوستان میں کس قدر زندگی ضائع ہوتی ہے؟ جب زمانہ قدیم میں ہندوستان میں انسانی زندگی زیادہ سے زیادہ ۱۲۰ برس قرار دی جاتی تھی اور متوسط درجے کی عمر کی ایک سو سال سے کم کی توقع ہی نہیں کیجا سکتی تھی بعض دیگر ممالک میں مدت عمر ستر سال سے زیادہ نہیں ہوتی تھی۔ لیکن اب حالات بالکل برعکس ہوگئے ہیں ہندوستان میں مدت عمر کی پیدائش سے ذکور کے لئے ۵۹ر۲۲ اور اناث کے لئے ۳۱ر۲۳ برس کی توقع کی جاتی ہے۔ بمقابلہ انگلستان کی مدت عمر کے جہاں ۴ر۴۶ اور ۵۲ر۵۵ بالترتیب ہے شہروں کی حالت اس سے بھی بدتر ہے۔ بعض شہروں میں تو کم ہوتے ہوتے ۱۶ برس تک رہ گئی ہے۔ فی الحقیقت یہ خطرہ ہر کہ ہندوستانیوں

کی اوسط عمر ترقیٔ معکوس کرتے کرتے بہت ہی قلیل ہو رہی ہے۔

اس حقیقت کی اہمیت کا خیال کس قدر ہولناک ہے۔ مادی تعیشات کی کثرت اور عمدہ دماغی تفریحات اس قوم کو کہاں تک مفید ہو سکتی ہیں جس کے افراد اس قدر قلیل العمر ہوں جیسا کہ گذشتہ اعداد سے ظاہر ہے۔ مدراس کے ماہر ریاضی رامانوجن کا سا اچنبھا ملک کے لئے باعث فخر ہو سکتا ہے۔ لیکن اس کی کم عمری کا حادثہ کس قدر دل شکن ہے۔ ایڈیسن اگر طویل اور پختہ مدت العمر نہ پاتا تو کیا اس کے اثمار ذہانت تعداد میں اس قدر زیادہ ہو سکتے تھے جتنے کہ آج دیکھے جاتے ہیں؟ کیا زمانہ انسانی معاملات میں ایک بہت بڑا عنصر نہیں ہے۔؟

ہندوستان میں سب سے بڑی وجہ انسانی زندگی کی تباہی کی یہاں کے باشندوں کی انتہائی ناداری ہے۔ فرد واحد کی سالانہ آمدنی کا تخمینہ ۲۰ سے بیالیس 42 روپے تک ہے۔ یہ اعداد جیسا کہ ناچیز معلوم ہوتے ہیں۔ ضروریات زندگی کی قیمتوں کا بڑھنا اور بھی انہیں خوفناک طریقہ سے کم کر دیتا ہے۔ اس کا تخیل کہ آبادی کا ایک کثیر حصہ فاقہ مستی کا شکار ہوتا ہوگا کچھ مشکل نہیں۔ ہندوستان کے اکثر حصوں کے لوگ جس قدر زندگی سے عاری ہیں وہ راقم کے علم میں ہے۔ مان لیا کہ مزدوروں کی اجرت بڑھ گئی ہے (اگرچہ یہ اب بھی مشکوک ہے کہ اجرت کا اضافہ قیمتوں کے اضافے کے تناسب سے ہوا ہے) تاہم ان اشخاص کی کمائی جن کی آمدنی مقرر ہے متوسط طبقہ کے لوگوں کی آمدنی تقریباً مقامی رہی ہے۔ ان حالات نے زندگی کے نقطۂ نظر کو یہاں تک تاریک بنا دیا ہے کہ جس کا تخیل ہر سمجھ میں آ سکتا ہے۔ کھانا زندگی کی سب سے پہلی احتیاج ہے۔ لیکن اس کا اکثر حصہ ضائع کر دیا جاتا ہے۔ زراعت اور اناج فراہم کرنے کے نکمے طریقے قلیل پیداوار اور خطرناک نقصان کا باعث ہوتے ہیں۔ دوسرے ملکوں سے اعداد و شمار کا مقابلہ یہ ظاہر کر دے گا کہ ہندوستان کی زمین کی پیداوار

قابلیت کس قدر کم ہے۔ کھاد یا تو ایندھن کے طور پر استعمال کی جاتی ہے یا باہر بھیج دی جاتی ہے۔ کھیتوں میں شاید ہی کھاد ڈالی جاتی ہو اور ذرائع آبپاشی کے ذریعہ انہیں سیراب نہیں کیا جاتا۔ محض چوہوں ہی سے نقصان غلّے کو پہنچتا ہے وہ بہت بڑا نقصان ہے یہ اناج جو ہر سال اس طرح ضائع ہوتا ہے۔ اکثر لوگوں کا پیٹ بھرنے کے لئے کافی ہو سکتا ہے۔

وسیع علمی تربیت کا فقدان اور باشندوں کی انتہائی غربت موزوں ذرائع کے استعمال سے اور چوہوں کے سدباب کے لئے گوداموں کی تعمیر کے ذریعہ پیداوار بڑھانے سے روکتی ہے۔ ان ذرائع کے فقدان اور حکومت کی لگان وصول کرنے میں سختی کاشتکاروں اور چھوٹے چھوٹے تاجروں کو غیر ممالک کے تاجروں کے ہاتھ مضرت رساں شرائط پر گیہوں منتقل کرنے کے لئے مجبور کر دیتی ہے آپس میں اور رعایا اور حکومت کے مابین اتحاد عمل کا فقدان کاشتکاروں کو ذاتی ساعی پر بھروسہ کرنے پر مجبور کر دیتا ہے جو کئی شعبوں میں بربادی کا باعث ہوتا ہے۔

کثیر المصارف حکومت فاقہ کش ملک میں تباہ کن تجارت درآمد و برآمد کی ضرورت پیدا کر دیتی ہے۔ یہ تجارت لوگوں کی معاشی زندگی کا اظہار کرتی ہے۔ ہندوستان میں درآمد میں سب سے بڑی مد کپڑے اور برآمد میں اناج کی تجارت ہے۔ جو قدر و قیمت میں آپس میں تقریباً برابر ہیں۔ اگرچہ ہندوستان میں روئی کی پیداوار کا رقبہ دنیا بھر میں سب سے زیادہ ہے لیکن اس کی درآمد تجارت کپڑے کے مقابلہ میں تھوڑی ہے اور جہاں دیکھو لکھوکھا نفوس یہاں فاقہ کشی کا شکار رہ جاتے ہیں وہاں اناج کی تجارت برآمد سب سے زیادہ ہے۔ کیا یہ لوگوں کے غور و فکر کرنے کے لئے کافی نہیں۔؟

قوانین ملک کے ماتحت زمین کی تقسیم در تقسیم سرمائے یکجا جمع نہ ہو سکنے کے باعث پیداوار بر پیمانہ کثیر کو روکتی ہے اور اس ملک میں جہاں مشترک سرمایہ دار اور محدود سرمایہ دار کمپنی کے طریقہ شاذ ہیں یہ اور بھی ترقی کی مانع ہے۔ تقسیم ذات کا بھی یہی

انجام ہے ۔ اس میں نقص یہ ہے کہ اس میں اضافۂ مہارت کے لئے بہت کم گنجائش ہے۔ باپ جتنا خود جانتا ہے اُس سے زیادہ بیٹے کو نہیں سکھا سکتا اور بیٹا صرف باپ ہی سے سیکھتا ہے ۔ زندگی غیر تبدل پذیر اور رسم ورواج کی پابند ہو جاتی ہے۔

فاقہ کشی کے باعث خرابی صحت ناپاک فضا پید کردیتی ہے ۔ دیہاتی ہندوستان میں صفائی کا نام تک نہیں سنا جاتا اور شہروں میں اس کے قواعد کا لحاظ نہیں رکھا جاتا۔ وبائی امراض یہاں تک شدت سے پھیلتے ہیں کہ کوئی متنفس اُن کا شکار ہونے کے لئے زندہ نہیں بچتا ۔ بیشتر کہیں اون کا دفیعہ ہوتا ہے۔ اوسط حالات بہت ہی ردی ہیں ۔ ہندوستان بھر کے اکثر حصوں میں روشنی اور تازہ ہواؤں کا گذر نہ ہوتا تو یہ بھی آج سائبیریا کی طرح ایک ویران ملک ہوتا۔

اس پر بھی جیسا کہ مورلینڈ نے جو محکمہ لگان کے افسر ہونے کی حیثیت سے شمالی اور وسطی ہند کے حالات سے گہری واقفیت رکھتے تھے اپنے مشاہدے کے مطابق اشارہ کیا ”کہ اگرچہ ہندوستان کے خاص خاص حصے بہت گنجان آباد ہیں لیکن ہندوستان بحیثیت مجموعی (آباد) نہیں ۔ ہندوستان کے اکثر حصے ایسے ہیں جہاں کی زمین وادی گنگا کی سی زرخیز ہے لیکن دیگر شرائط کے اعدام کے باعث آبادی وہاں کم ہے“

لوگوں کی معاشی حالت جس قدر خراب ہے وہ تو ہے لیکن اون کے اجتماعی رسوم و عادات نے اُسے اور بھی بدتر بنا دیا ہے، مقدمہ بازی، بچپن کی شادی کی رسم اور دیگر اجتماعی رسوم جن میں ناعاقبت اندیشی سے اسراف ہوتا ہے نیز اُن مراسم قدیمہ کے قائم رکھنے میں جن میں نہ دنیوی فلاح ہے نہ دینی ۔ اور بھی لوگوں کے مصائب میں اضافہ کرتے ہیں۔ ریاستوں کے حکام اور مذہبی پیشوا بجز چند مستثنیات ملک کے معاشی حالات سے بے خبر ہیں ۔ مذہب کے نام پر امیر و غریب گداگروں

ی ایک غالب تعداد کی پرورش کی جاتی ہے۔ قوی الجثہ آدمی جنہیں فطرت نے صحت اور عقل دی ہے اپنا وقت تعیشات میں گذار دیتے ہیں یا صبح شام سال کے آغاز سے اختتام تک بھجن گاتے اور تسبیح پڑھتے ہیں۔

ہندوستان کی تقریباً نصف آبادی یعنی طبقہ نسواں کو حقارت کی نظر سے دیکھا جاتا ہے اور اون کی حیثیت سوسائٹی میں بہت ہی پست ہونے کی وجہ سے وہ بالکل عضو معطل ہیں جس سے جماعت ایک حقیقی مؤثر قوت سے محروم رہتی ہے۔ اس کی پوری پوری قدر و قیمت کا اندازہ مغربی ممالک کی ان عورتوں کے حالات معلوم کرنے سے ہوسکتا ہے۔ جو مردوں کا ہاتھ بٹا کر سوسائٹی کا بوجھ ہلکا کر رہی ہیں۔ ہر ہائی نس مہارانی بڑودہ نے صنف نازک کے کارنامے جن کا انہوں نے انگلستان میں مشاہدہ کیا ہے۔ لکھے ہیں۔ وہاں کے حالات کا ہندوستان کے حالات سے مقابلہ کرنے اور ان پر زور دینے کے لئے خصوصیت سے ان کا نام ”ہندوستان میں عورتوں کی حیثیت“ رکھا ہے۔ محض کتاب کا مطالعہ پڑھنے والے کی آنکھیں کھولنے اور اسے ملکی قوت کی تباہی کا قائل کرنے کو کافی ہے۔

یہاں کی ⅔ آبادی کا پیشہ زراعت ہے لیکن وہ بھی تباہ کن طریقے پر کیا جاتا ہے۔ چند عمدہ قطعے جن کی کاشت آبپاشی سے کی جاتی ہے اور جس پر ایک وقت معینہ میں اور وقفہ کرکے محنت ہوتی ہے یہاں کا موسمی پیشہ ہے۔

زراعت میں جو مزدور کام کرتے ہیں جب انہیں کوئی کام نہیں ہوتا تو کسی کام کی امید ہی میں وقت ضائع کر دیتے ہیں۔ جیسا کہ علم المعشیت کے ایک اہل قلم نے کہا ہے ” بہت ہی کم کام سے سست پڑ سکتے ہیں بہت زیادہ سے کمزور پڑ سکتے ہیں اور ہر طرز تفریح اختیار کرنے سے ذلیل ہوجاتے ہیں“۔ ایک سیر و سیاحت کرنے والا شخص ان تمام حالات کو ملک میں رائج دیکھ سکتا ہے۔

ان حالات کی موجودگی نے وسیع پیمانے پر لوگوں کو نشہ آور اشیا اور شراب

کے استعمال کی طرف مائل کر دیا ہے۔ اس سے صحت اور دولت کا جو نقصان ہوتا ہے وہ اندازے سے باہر ہے۔ بہت ہونہار آدمی عین عنفوان شباب میں بیکار اور سوسائٹی کے لئے خطرے کا باعث بن جاتے ہیں۔ ان برائیوں کو اختیار کرکے انسان حیوانوں کی ذلیل حالت تک پہنچ جاتے ہیں اس کا افسوسناک انجام یہ ہے کہ ان کے نتائج انہی تک بس نہیں ہو جاتے بلکہ اگر ان کے بچے بچپن کے بعد زندہ رہیں تو وہ اپنی آبائی کمزوریوں سے بیماریوں اور وبائی امراض کا شکار رہتے ہیں۔

گردوپیش کے مایوس کن حالات کا بوجھ ملکانہ کر سکنے کے باعث باشندوں کی زندگی کا منظر بہت کچھ غمگین کن ہوگیا ہے۔ بچوں تک سے بھی شوخی اور زندہ دلی جاتی رہی اور اگر اس کا اظہار ہوتا بھی ہے تو اس میں ہمت افزائی نہیں کی جاتی۔ لوگوں کے بعض طبقے روپیہ بچانے یا اخراجات بڑھانے کے امکان سے کاہلی کی قدر زیادہ کرتے ہیں اگر لوگوں کو معلوم ہو جائے کہ وہ روزی سے زیادہ کما رہے ہیں تو کام کی مقدار کم کردیں گے یا دوسرے لفظوں میں پیداوار بڑھانے کے بجائے کم کرتے ہیں۔ صحت سے غفلت برتی جاتی ہے۔ قدرتی مؤید صحت طریقوں سے بالکل فائدہ نہیں اٹھایا جاتا۔ زندگی کو سیر و سیاحت سے مصفا نہیں بنایا جاتا۔ مگر گروہ در گروہ متبرک مقامات کو دیکھنے جاتے ہیں اور اپنے گندے طرز رہائش سے وبائی بیماریاں پیدا کرتے ہیں۔ اجنبی ملک میں نظام کے ماتحت کمپنیوں کا ریلیں جاری کرنا اور ان میں بیرون ہندوستان کا منافع صرف کرنا ساتھ ہی ساتھ عدم مداخلت کی حکمت عملی ہندوستان کی قدیم دستکاریاں تباہ کرنے کا باعث ہوئے ہیں نیز ان وجوہات نے پیشے کے تمام راستے تنگ کر دئے ہیں موجودہ چند صنعتوں کے اجرا نے اس خرابی کے مقابلہ میں توازن قائم نہیں کیا۔ (زمین پر لگان) کے بوجھ کا اضافہ ہو گیا ہے۔ ہندوستانی والدین کی موجودہ حالت کو بہت زیادہ دیکھنے کے رجحان نے اور بھی حالات خراب کر دئے ہیں جیسا کہ مورلینڈ صاحب

کھتے ہیں۔ "وہ امکانی تبدیلیوں کے لئے کافی گنجایش نہیں رکھتے اس لئے ہم یہ دیکھتے
یں کہ قدیم مروجہ پیشوں یا حرفوں میں تقابل و تعارف بہت زبردست ہے اور اس طرح شرح
مدنی کم ہوجاتی ہے۔ حالانکہ بعض اوقات جدید مروجہ پیشوں اور حرفوں میں کام کرنے کے
یق آدمی تلاش کرنا بہت مشکل ہوجاتا ہے"۔

اپنی غفلت آمیز عادات کے باعث وقت کی کوئی قدر نہیں کیجاتی۔ ریل جہاں پہنچ
ئی ہے۔ وہاں کس قدر اس کا خیال رکھا جاتا ہے۔ لیکن زندگی کے تمام شعبوں میں بہت ہی خطرناک
لور پر وقت ضائع ہوتا ہے۔ جو لوگ چند پیشوں میں مصروف ہیں جن کے لئے یہ مقولہ کہ وقت
دلت ہے۔ کوئی معنی نہیں رکھتا۔ لوگ روزمرہ فرایض ادا کرنے کے بعد فضول گپ شپ
ں وقت ضائع کردیتے ہیں، یہی مسئلہ اُن کے درپیش ہوتا ہے۔ کہ وقت کو کیسے تباہ کیا جائے
ہاں محنت بچانے والے آلات اُسی کام کو بہت جلد اور کم اخراجات پر کرسکیں وہاں کمزور
ور ناقابل مزدور لگائے جاتے ہیں۔ بلکہ انسانی محنت کی بھی چنداں پرواہ نہیں کی جاتی۔ اس
ا بالکل احساس نہیں ہوتا کہ اصول حفظ صحت میں ترقی ضروری ہے نہ صرف اس لئے
یہ زیادہ تعداد میں انسانوں کو زندہ رکھے گی بلکہ یہ بہت زیادہ مزدوروں کی صحت قائم
کھے گی اور اُنھیں کام کے قابل بنائے گی۔

انسانی زندگی سے یہ ظاہرا بے اعتنائی جہالت کی بنا پر نہیں ہے۔ یہ اُس عام سرد مہری
ا نتیجہ ہے۔ جو ملک کی دردناک معاشی حالت کے باعث پیدا ہوگئی ہے۔ تمام ممالک
یں سرمایہ دار خود غرض اور حریص ہوتے ہیں "موجودہ جرمنی" کا مصنف لکھتا ہے "زراعتی
زدوروں سے بدسلوکی اور روپے جنس کی صورت میں اُجرت کی ادائیگی کے متعلق لیت و لعل
در بالخصوص قوانین انتخاب کے بھیانک استعمال اب تک شکایات کا عنوان ہیں"۔ مورلینڈ
ماحب بھی اس کا اعتراف کرتے ہیں۔ "ہندوستان کی معاشی تاریخ اس یقینی اور عام
مقولہ کی صحت ثابت کرنے کے لئے کہ مزدور پہلے غلام تھے اور اُجرتیں اسی طرح شروع

ہوئیں کافی طور پر معلوم نہیں ہوئی۔

انفرادی اور شہری پیداوار کی تباہی کے ساتھ ساتھ قومی پیداوار کو بھی بالکل ضائع کردیا جاتا ہے۔ ممالک غیر میں اجناس خام صنعت کے لئے بھیجی جاتی ہیں۔ سر طامس ہالینڈ نے جو کبھی حکومت ہند میں تجارت اور صنعت کے ممبر تھے چند مہینے گذرے حاضرین لندن کے سامنے تقریر کرتے ہوئے اشارہ کیا کہ اگرچہ ہندوستان کی دو سب سے بڑی ضروریات ارزاں قوت اور گندھک کا تیزاب ہیں۔ جو بہت علمی صنائع کی بنا ہے پھر بھی پانی کی طاقت کے ذرایع سے غفلت برتی گئی اور اجناس خام جن سے تیزاب بنایا جاسکتا تھا دساور بھیج دی جاتی تھیں

ہندوستان میں برطانوی نظام کے معذرت خواہ مثلاً سابق دیوان بہادر شری نواس رگھو آینگر اپنی کتاب "احاطہ مدراس میں چالیس سالہ ترقی" میں چند مادی ترقیات کی علامات کی طرف اشارہ کرکے ملکی بہبودی کا ثبوت پیش کرنے کے عادی ہیں۔ اس کے متعلق مسٹر بنرجی اپنی معشیت ہند میں صحیح طور پر لکھتے ہیں۔ "ہندوستان ذرہ بھر بھی تعیشات کی ایک بڑی مقدار جس کا نام لوگ غلطی سے زینت رکھتے ہیں حاصل کرکے بہتر یا مرفہ الحال نہیں ہوگا۔" "یہ فیصلہ دینے کے لئے" وہ لکھتے ہیں "کہ معیار بلند ہے یا پست ہمیں یہ دریافت کرنا ہے کہ آیا جن لوگوں نے اس کو اختیار کیا ہے یہ ان کی اخلاقی اور مادی بہبودی کا ممد ہے یا نہیں ؟"

یہ باہمی شہادت ہے کہ اس سے قبل کہ لوگ آرائش سے فائدہ حاصل کریں بلکہ اُن کو اس کا خیال تک بھی آئے اُن میں کی ایک کثیر تعداد خوفناک طور پر ضروری احتیاجات کی محتاج ہے۔ صرف دو مصنفوں کا جن میں سے ایک معاشیات کے طالب علم ہیں دوسرے تربیت یافتہ اور دفتری حکومت کے قدیم حامی ہیں اقتباس کافی ہے۔

بنرجی لکھتے ہیں " موجودہ آمدنی اکثر لوگوں کی جیسا کہ ظاہر ہے ضروریات حیات کو

بھی کافی طور پر مہیا کرنے کے لئے ناکافی ہے۔ جب اضافہ شروع ہوگا تو پہلے چند دور ضروری احتیاجات کے پورا کرنے میں کام آئیں گے اور بعد کے دور اعلیٰ ضروریات کو پورا کرنے کے لئے وقف کئے جائیں گے۔"

مورلینڈ صاحب اس پر زیادہ زور دیتے ہیں "پہلی بات قابل غور یہ ہے کہ ہندوستان ایک نادار ملک ہے۔ لوگ بحیثیت مجموعی اپنی شدید ترین احتیاجات کے پورا کرنے کے لئے دولت میں ایک بڑے اضافے کے محتاج ہیں۔ مثلاً چند احتیاجات کے نام یہ ہیں ان میں سے اکثر کو اعلیٰ غذا، عمدہ لباس، اعلیٰ تعلیم، عمدہ صحت اور عمدہ مکانات کی ضرورت ہے۔

باقی آئندہ

مترجمہ عبدالقادر سیالکوٹی
متعلم جامعہ ملیہ

---

# مطبوعات جدیدہ

## الصراط المستقیم

خواجہ عبدالحیٰ صاحب شیخ التفسیر جامعہ ملیہ اسلامیہ علی گڑھ کی کتاب الفرقان فی معارف القرآن کا پہلا حصہ جو سورۂ بقرہ کی تفسیر پر مشتمل ہے الخلافۃ الکبریٰ کے نام سے شائع اور مقبول ہوچکا ہے۔ اب یہ دوسری قسط الصراط المستقیم ہے جس میں انہوں نے سورۂ انفال و توبہ کی تفسیر شایع کی ہے۔ یہ الفرقان کا چوتھا حصہ ہے۔ درمیانی دو حصے بھی امید ہے کہ عنقریب شائع ہوں گے۔ بلکہ جہانتک مجکو معلوم ہوا ہے۔ دوسرا حصہ جس میں سورۂ آل عمران کی تفسیر ہے مطبع میں جاچکا ہے۔

عام خیال کے مطابق تفسیر کا یہ مفہوم ہے کہ قرآن کی ایسی شرح جس میں لغوی ادبی۔ علمی۔ تاریخی اور ضروری و غیر ضروری ہر قسم کی فلسفیانہ اور متکلمانہ بحثیں کی جائیں لیکن خواجہ صاحب نے اس قسم کے مباحث سے جو انسانی دماغ کے مخترعات ہیں اپنی اس کتاب میں احتراز کیا ہے۔ اور صرف انہیں امور کو لیا ہے جو فہم معانی آیات کے لئے ناگزیر تھے۔ ان کے پیش نظر ایک ہی چیز ہے۔ یعنی کلام رب العزت کا اصلی اور حقیقی مفہوم۔ اسی کو وہ نہایت صفائی کے ساتھ شستہ اور فصیح عبارت میں بیان کردیتے ہیں اور انسانی خیالات کی آمیزش سے کلام حق کو بالکل پاک رکھتے ہیں۔

حقیقت یہ ہے کہ اصلی تفسیر اسی کا نام ہے۔ ورنہ علمی بحثوں کے گورکھ دہندوں میں پھنسکر انسان بسا اوقات آیات قرآن کے حقائق تک پہونچنے سے قاصر رہجاتا ہے۔

خواجہ صاحب کا طرز بیان سادہ اور مختصر ہونے کے باوجود نہایت پرزور

اور اقرب الی الفہم ہے۔ عامی سے عامی کو بھی اگر یہ تفسیر سنائی جائے تو وہ آسانی سے سمجھ لیگا۔ اس لئے مجھے امید ہے کہ اس کتاب کا فائدہ بہت عام ہوگا۔

چونکہ سورۂ انفال و توبہ میں مختلف غزوات کا ذکر ہے۔ اور جنگ کے متعلق ہر قسم کی ضروری تعلیمات دی گئی ہیں اس لئے ان کے سمجھنے کے لئے ایک تمہید کی ضرورت تھی اسی غرض سے خواجہ صاحب نے شروع میں ایک مقدمہ لکھا ہے۔ جس میں مشروعیت قتال اس کے اصول و شرائط و مقاصد۔ اور اس کی ضرورت و حقیقت پر خود قرآن مجید ہی کی آیات سے مفصل و مدلل بحث کی ہے۔

قرآن کریم مایۂ حیات اور حیات بخش ہے۔ امت مسلمہ کی ساری تباہی اور ذلت کا باعث یہی ہوا کہ اس نے قرآن کو متروک کر دیا۔ لہذا اب مسلمانوں کو زندہ کرنے کے لئے سخت ضرورت ہے کہ اس کتاب آسمانی کا صاف اور صحیح مفہوم ان کے سامنے رکھا جائے تاکہ اس شمع کی روشنی میں وہ سیدھے راستہ پر چلنے لگیں۔ ہمکو امید ہے کہ خواجہ صاحب اس تفسیر کے حصوں کو جلد جلد شایع کر کے اُمت کے ہاتھوں میں پہنچا دیں گے۔ اس اسلام کی یہ نہایت عظیم الشان خدمت ہے۔ اس کی لکھائی۔ چھپائی نہایت عمدہ اور کاغذ چکنا ہے قیمت ۸؍ ۔ ملنے کا پتہ مکتبہ جامعہ ملیہ علیگڑھ۔

محمد اسلم جیراجپوری

---

## قرآن مجید مع ترجمہ فتح الحمید

قرآن مجید کے اس وقت تک متعدد تراجم اردو زبان میں شائع ہو چکے ہیں۔ مولوی فتح محمدؐ جالندھری صاحب کا یہ ترجمہ ہے جو فتح الحمید کے نام سے موسوم ہے۔ مولوی صاحب نے اس کام میں بڑا وقت صرف کیا ہے۔ پہلی مرتبہ یہ بڑی تقطیع پر

شائع ہوا ۔ لیکن اب مولوی صاحب نے دوبارہ نظر ثانی کی ہے اور نہایت خوشنما موزوں
ومناسب حمایل کی شکل میں دوبارہ شائع کیا ہے۔ ترجمہ نہایت صاف اور قابل اعتماد
ہے ملک کے اکثر مصنفین اور علماء نے بھی پسند کیا ہے مکتبہ جامعہ ملیہ اسلامیہ علیگڈھ
مل سکتا ہے۔ قیمت مجلد ۶ ؍

"ناقد"

---

## نویدِ امید

پھر بہار آئیگی پھر جوش میں سودا ہوگا — زخمِ دیرینہ سے پھر خون ٹپکتا ہوگا

ہاتھ کو دست درازی کا پڑے گا لپکا — پاؤں کو پھر خلشِ خار کا سودا ہوگا

جھانکتی پھرتی ہے ویرانوں کو پھر آبادی — پھر چمن بند کوئی انجمن آرا ہوگا

ڈھونڈتی پھرتی ہے جس فرد کو عالم میں بقا — نوع کا ہے یہ اشارہ کہ وہ پیدا ہوگا

کیا کوئی موت ہے غفلت کہ نہ چونکا جائے — زندگی ہے تو سنبھلنے کا تقاضا ہوگا

رہگیا درد جو دل میں تو کسی دن ایسی — ٹیس اُٹھیگی کہ نہ تسکین کا یارا ہوگا

شرط آنکھیں ہیں نگہ سوزیِ گل سے اکدن — پھر ان آنکھوں سے رواں خون کا دریا ہوگا

بادِ صرصر نے جو چھوڑے ہیں خزاں میں تنکے — ڈوبتوں کو انہیں تنکوں کا سہارا ہوگا

حال کتنا ہی زبوں ہو مگر اپنے کو نہ بھول — تو منفرد ہی قطرہ ہے جو دریا ہوگا

گلشنِ دہر کے آئینہ میں خود بیں ہو کر — تو ہی عکسِ آگنِ روئے چمن آرا ہوگا

ہر کفِ خاک میں امکانِ دو عالم پنہاں — اس کا ذرّہ کبھی دریا کبھی صحرا ہوگا

فردِ بیمثل ہے نیرنگِ جہاں کا بانی — رنگ لائے گا وہی فرد جو یکتا ہوگا

"صدائی خاموش"

---

## ہر یکے را بہر کارے ساختند

غالب ہوا جب اہلِ زمیں پر سکوتِ شام — رخصت ہوئی نگاہوں سے پھولی ہوئی شفق

دن بھر کے جتنے کام تھے سب ہوگئے تمام — اُلٹا بیاضِ صبح کا وہ زر فشاں ورق

ظلمت برنگِ زلفِ سیہ فام چھاگئی — سارے جہاں میں اب ہے سیاہی کا ایک رنگ

پیشِ نگاہ شمعِ شب افروز آ گئی — اور اُڑ کے اس کے ساتھ ہی سامنے آیا اک پتنگ

بیتاب بے قرار جگر تفتہ سر بکف — جویائے وصلِ شمع و مہیائے سوختن

لاکھ اس کو دستِ رو سے کرے کوئی برطرف — پرواز جاں فشاں سے وہی صرفِ سر زدن

اے بدنصیب کرمکِ بے عقل بے خرد — کیا مل گیا جو آگ میں یوں گر کے جل گیا

اے ہوشمند سوزِ محبت سے نابلد — تو یوں سمجھ، کہ تھا یہی خلقت کا اقتضا

آزاد عظیم آبادی

---

## کلام حسرت

رنج راحت ہے سکونِ غمِ ہجراں کی قسم
یادِ جاناں کی قسم جلوۂ جاناں کی قسم

تجھکو مخمور جو دیکھا ہے تو اے پیکرِ ناز
مست ہم بھی ہیں تری مستیٔ لرزاں کی قسم

شوق سے جور کئے جائیں وہ، اربابِ وفا
خوش بہر حال ہیں عیشِ غمِ پنہاں کی قسم

کافرِ عشق ہیں، نظارۂ خوباں میں ہمیں
سیرِ جنت ہے، ہوسکاریٔ ایماں کی قسم

کیا تھے ہم، ہو گئے اک ساغرِ مے سے کیا ہم
جادوئے گردشِ پیمانۂ گرداں کی قسم

پیکرِ خاکیٔ عشاق بھی ہے، صورتِ دل
سر بسر نور، ترے حسنِ درخشاں کی قسم

حسرت اب کیوں ہیں وہ پردے میں، کہ مانندِ وفا[1]
"ہم نہ دیکھینگے اُنھیں دیدۂ حیراں کی قسم"

مرسلہ بیگم حسرت موہانی

[1] مرحوم حکیم عبدالہادی خاں رامپوری۔

# نقد و نظر

"سوئزرلینڈ نے غیر تحریری قانون کے عجیب معنی ایجاد کئے ہیں۔ اگر یہ ثابت کردیا جائے کہ بالشویزم کے ہم موید نہیں ہیں۔ و نیز اس رائے سے جیوری بھی متفق ہو جائے تو گویا روسی حکومت کے ایک نمایندے کا قتل کر دینا بالکل جایز ہوگا!

لاسین کی دوسری کانفرنس میں روسی نمایندہ وُرووسکی کی قاتل مورس کونرڈی کو ایک ایک ایسی عدالت نے جو صرف ابتدا سے آخر تک اس بحث میں منہمک رہی ہے کہ روسیوں کی حکومت کا سرزمین روس میں کیا طرز رہا ہے، صرف وجہ نزاع کے بیان کر دینے پر رہا کر دیا ہے۔ نو افراد جوری میں سے پانچ، قاتل کو (جو یقیناً مجرم تھا) سزا دینے پر متفق تھے۔ لیکن بقیہ چار کا یہ خیال تھا کہ اگر مقتول کسی ایسے سیاسی عقیدہ کا پابند ہو جس سے قاتل متفق نہ ہو اور خصوصاً ایسی حالت میں کہ مقتول غیر ملکی بھی ہو، قتل کوئی اہم جرم نہ سمجھا جائے گا۔ بلکہ ایک معمولی غلطی ہوگی۔ یہ کوئی نئی تعلیم نہیں ہے۔ لیکن ہاں تعجب تو یہ ہے کہ یہ سوئزرلینڈ جیسے ملک میں ہوتا ہے جو امن اور قانون کا سب سے بڑا حامی کہا جاتا ہے۔

---

ماسکو کی زرعتی نمایش میں "گائے کے تیسرے دن" کی شام اس طرح منائی گئی کہ ایک جوری کے سامنے جس میں سب کسان تھے اور جس کا صدر بھی ایک ماہر فن زراعت تھا ایک گائے کا مقدمہ پیش ہوا۔ گائے پر مندرجہ ذیل جرم لگائے گئے تھے۔

۱۔ اوس کا وزن معمول سے کیوں کم ہے۔؟

۲۔ خوب تیار اور موٹی کیوں نہیں ہے؟

۳ دودھ کافی کیوں نہیں دیتی ؟

نیز دوسرے جرایم شلاً کمزور کپڑے دنیا وغیرہ بھی فردِ جرم میں شامل تھے صفائی کے گواہوں نے بیان کیا کہ جانور کو کھانے کو کم ملتا ہے اور تبایا کہ اگر وہ اچھی طرح رکھی جائے تو خوب ترقی کرے گی۔ وکیل سرکار کی جرح یہ تھی کہ خرابی اصل میں نسل ہی کی ہے۔ جوری نے گائے کی بیگناہی کا فیصلہ صادر کیا۔ اور گائے کے مالک کو مجرم ٹھرایا۔ جس کو ایک زراعتی تعلیمگاہ میں تعلیم حاصل کرنے کی سزا دیگئی۔

---

'حفاظت اطفال' کے نام سے جو رسالہ امریکہ سے شایع ہوتا ہے اس کی تجویز ہے کہ اب والدین کی تعلیم کے لئے بھی مدرسے کی ضرورت ہے۔ یعنی باپ یا ماں ہونے کے لئے جس قابلیت و واقفیت کی ضرورت ہے اس کی باضابطہ تعلیم ہونی چاہیئے۔ زمانہ نے اس قدر ترقی کی ہے اور موجودہ تہذیب و تمدن نے اس قدر جدید مسائل پیدا کردئے ہیں کہ بغیر کافی تعلیم کے والدین اپنے فرایض کو انجام نہیں دے سکتے۔ اب شیخ سعدی کا مقولہ کہ علم پدر آموز 'علم پسر آموز' میں تبدیل ہونے والا ہے۔

---

ڈیلی ہیرالڈ (لندن) جو مزدور جماعت کا اخبار ہے۔ اس جماعت کے برسرِ اقتدار ہونے پر ایک معقول تجویز پیش کرتا ہے اس کی رائے ہے کہ وزارت کو فوراً ایک عہدہ، وزارت امن، کے نام سے قائم کرنا چاہیئے۔ جس کا مقصد یہ ہو کہ تمام دنیا میں وہ صلح کا پیغام پہنچائے۔ معاندانہ و منافقانہ تحریروں کی اشاعت کا سدباب کیا جاوے اور ہر ملک میں اپنی وفود بھیج کر لوگوں کو امن و آشتی کی طرف مائل کرنے کی کوشش کی جائے تاکہ دنیا سے فتنۂ جنگ فنا ہو سکے۔

لیکن اس تجویز کے سننے والے انگلستان میں کتنے لوگ ہیں اب

کا جواب شاید اخبار مذکور بھی نہیں دے سکتا۔

---

ممالک یورپ میں سوئٹزرلینڈ غالباً آبادی اور رقبہ کے لحاظ سے سب سے چھوٹا ملک ہے، لیکن سیاسی اعتبار سے اس کی بعض خصوصیات ایسی ہیں جن کی مثال کسی دوسرے ملک میں نہیں ملتی۔ اس دور جدید میں جب بادشاہت کا تقریباً خاتمہ ہو چکا ہے۔ اور ہر ملک کا نظام حکومت جمہوریت کے اصول پر قائم کیا گیا ہے۔ جس میں رائے عامہ کو زیادہ سے زیادہ دخل ہے، سوئٹزرلینڈ کا نظام حکومت تمام ممالک سے مختلف اور مخصوص حیثیت رکھتا ہے جس میں جمہوریت کی شان سب سے زیادہ نمایاں نظر آتی ہے۔

سوئٹزرلینڈ بائیس اضلاع میں منقسم ہے ہر ضلع کی علیحدہ ایک پنچایت ہے جس کو د *Landsgemeinde* کہتے ہیں، یہ ہر سال موسم بہار میں عموماً یکشنبہ کے دن کسی کھلے میدان میں منعقد ہوتی ہے۔ اور ہر بالغ مرد اُس میں شریک ہو کر مختلف قوانین پر جو مقامی حالات کو مدنظر رکھکر پیش کئے جاتے ہیں، بحث کر سکتا ہے۔ اور اُس کی منظوری کے لئے رائے دینے کا حق رکھتا ہے۔ جو قوانین اس پنچایت میں کثرت آرا سے پاس ہوتے ہیں وہ مسلّم سمجھے جاتے ہیں، انتظامی معاملات کے متعلق پنچایت کی منظور کردہ تجاویز کو عملی جامہ پہنانے کے لئے چند اشخاص جنکی تعداد چھ سات سے زیادہ نہیں ہوتی ہر سال پنچایت خود ہی منتخب کر کے مقرر کر دیتی ہے۔

انہیں پنچایتوں کے ذریعہ سے مذہبی، اخلاقی اور دیگر مقدمات فیصل کئے جاتے ہیں اور تعجب کی بات یہ ہے کہ سوئٹزرلینڈ کی آبادی جو کسی ایک قوم و نسل کے افراد پر مشتمل نہیں ہے بلکہ اس میں جرمن۔ اطالوی اور فرانسیسی سب ہی شامل ہیں۔ اور مختلف مذاہب کے لوگ بھی ہیں، لیکن پھر بھی اختلاف نسل و قوم و اختلاف مذہب اور جذبۂ وطنیت کی بنا پر کبھی کوئی ناگوار واقعات نہیں پیش آئے اور باوجود ان اختلافات کے سب لوگ اپنے کو ایک ہی ملک کا باشندہ سمجھتے ہیں اور اس قانون پر عمل

کرنا اپنا فرض سمجھتے ہیں جو کثرت آرا سے منظور ہوا ہو، چاہے انفرادی حیثیت سے بعضوں کے لئے وہ قانون کتنا ہی نقصان دِہ کیوں نہ ہو۔ غرض ملک کا ہر باشندہ مقنن بھی ہے اور منصف بھی اور حقیقی معنوں میں خود مختار ہے۔ لیکن ہر شخص اپنے لئے ایک محدود دائرۂ عمل رکھتا ہے۔ جس کی تعین رائے عامہ پنچایت کے ذریعے سے کرتی ہے۔

علاوہ ان مقامی پنچایتوں کے ایک مرکزی حکومت بھی ہے جس کے ذمہ زیادہ تر بیرونی تعلقات کا قایم رکھنا ہے، لیکن اس کو معاملات میں دخل دینے کا کوئی حق نہیں دیا گیا ہے۔ اور ہر اہم معاملہ پر عام رائے لینا ضروری ہے۔ ورنہ تیس ہزار باشندے احتجاج کرکے قانون کو منسوخ کرا سکتے ہیں۔

علمائے سیاست نے امور حکومت میں رائے عامہ کے اس قدر زیادہ دخل پر بہت سے کلیات قائم کئے ہیں اور اُس کی اچھی طرح رد و قدح کی ہے اور پھر اُس کو ناقابل عمل اور مضر ثابت کیا ہے۔ لیکن اُن کے سیاسی نظریات کی تردید میں صرف یہ پیش کر دینا کافی ہے کہ سوئٹزرلینڈ میں یہ نظام حکومت عرصہ سے قائم ہے اور اسپر عمل ہو رہا ہے۔

ہندوستان میں بھی جمہوریت کا یہ تخم صدیوں تک موجود رہا۔ ہر ہر قریہ میں پنچائتیں تھیں جس کا صدر مُکھیا ہوا کرتا تھا۔ یہ ہی عدالت تھی اور یہ ہی جماعت مقنن ہر طرح کے مقدمات سادہ لوح پنچ کے سامنے پیش کئے جاتے تھے۔ نہ جھوٹے گواہوں کی ضرورت تھی، نہ چرب زبان وکیلوں کی، نہ بڑی بڑی عدالتیں تھیں، نہ راشی منصف اور پولیس کے بیرحم سپاہی لیکن پنچ کا ہر قانون سب کے لئے یکساں قابل عمل ہوتا تھا اور ہر فیصلہ پر ظالم و مظلوم دونوں خوشی سے سر تسلیم خم کرتے تھے۔

"ناظر"

# شذرات

ماہ دسمبر میں انجمنوں اور مجالس کی گرم بازاری ہندوستان کی خصوصیت ہوگئی ہے اور اخبارات کے کالم ہر سال چند ایسی انجمنوں کے نام بھی ظاہر کرتے ہیں جن سے پبلک اکثر سال بھر ناواقف رہتی ہے، لیکن اس ہفتہ کی شورش میں وہ اپنی آواز اس قدر بلند کر دیتے ہیں کہ غیر متوجہ پبلک بھی سُننے پر مجبور ہو جاتی ہے۔ مسلم لیڈیز کانفرنس علی گڑھ کا اجلاس بھی اس خصوصیت میں کسی دوسری انجمن سے کم نہیں۔ لیکن صنف نازک کی پر جوش مصلحین نے جس بارگراں کو اپنے ذمہ لیا وہ ان کی فطری نزاکت اور مسئلہ کی پیچیدگی کے اعتبار سے کچھ زیادہ موزوں نہ تھا۔ ان کی یہ تجویز کہ مرد ایک سے زیادہ شادی نہ کریں اور تعداد ازدواج کو ہمیشہ کے لئے ختم کر دیا جائے ممکن ہے کہ جدید اصلاحات کے پروگرام میں آجائے لیکن ہم باوجود اصلاح پسند ہونے کے اصلاحات کے لئے کسی وجہ اور ضرورت کے بھی متلاشی ہیں۔ اگر خواتین اپنے جذبات کو بے نقاب کرتے ہوئے اب تک ہچکچاتی ہیں تو وہ "ماڈرن ریویو" (جس نے ان سے ایک خاص انداز میں اظہار ہمدردی بھی کیا ہے) کی زبان مانگ لیں یا کسی زیادہ آزاد خیال بہن کی مدد حاصل کریں تاکہ اس مسئلہ کے کیف و کم اور اسباب و علل پر کافی بحث ہو سکے۔ ورنہ محض "نسوانی حکم" خواہ موجودہ دور تہذیب میں کیسا ہی واجب تعمیل کیوں نہ ہو مشرق کی دنیا میں بے چون و چرا

تسلیم نہیں کیا جاسکتا ۔

ایک زمانہ تھا کہ تعداد ازدواج کی انسداد کے لئے ہر شخص آسانی سے وکیل بن جاتا تھا لیکن گذشتہ عالمگیر جنگ و تمدن یورپ کے جدید اضافہ معلومات کے بعد اب بڑے سے بڑے آزاد خیال اصلاح پسند کے لئے بھی یہ ناممکن ہو گیا ہے۔ کہ وہ مسلمان خواتین کی اس تجویز کی تائید کر سکے ۔

ہمارے نزدیک مسلم لیڈیز کانفرنس کو اسی ایک معاملہ میں اپنی سرگرمی و عملی جدوجہد کی مثال پیش کرنی چاہئے۔ اور اون کو اپنی اس تجویز کے متعلق مستقل پروپاگنڈا شروع کر دینا ضروری ہے۔ تاکہ واقعات کی روشنی میں صحیح رائے قایم کرنے کا موقع مل جائے ۔

---

علم و عمل کی جنگ بھی دنیا میں اب ایسی ہی نمایاں ہوتی جاتی ہے جیسی محنت و سرمایہ کا تضاد۔ مغرب اپنی ترقیات علمی و آزادی فکر پر نازاں ہے۔ ہندوستان کی غلامی کی فضا میں بیٹھ کر ہم اس کی ترقی پر اظہار حیرت اور اس کی آزادی پر رشک کرتے ہیں۔ لیکن بعض واقعات سے پتہ چلتا ہے کہ آزادی فکر ورائے کو انگلستان میں بھی اسی حد تک جائز قرار دیا جاتا ہے۔ جہاں تک کہ وہ سرمایہ داری و حکمرانی میں سد راہ نہ ہول ۔ حال میں لندن یونیورسٹی کے پروفیسر آرنلڈ ٹوینبی کو اپنے عہدہ یونانی زبان کی پروفیسری سے اس سبب سے استعفا دینا پڑا کہ گزشتہ جنگ یونان و ترکی میں انہوں نے اخبارات کے ذریعہ سے یونانیوں کے حیا سوز مظالم اور منافی تہذیب شقاوت کی داستان شائع کردی تھی اور ایشیا رکوچک میں جو کچھ گذرا اس پر ایک ایماندار و باخبر شخص کی حیثیت میں رائے زنی کی تھی۔ پروفیسر مذکور

کا گناہ صرف اسی قدر ہے کہ جو کچھ وہ جانتے اور سمجھتے تھے اس کا اظہار اُنہوں نے ایسے وقت کر دیا جبکہ ان کی خاموشی معصیت کی مرادف ہوتی انگلستان کی سرکاری یونیورسٹی اس آزادی کو جائز نہیں قرار دیتی!

---

علی گڈھ مسلم یونیورسٹی کے کارفرماؤں سے یہ شکایت کہ وہ اپنے جائز حقوق کے صحیح استعمال سے واقف نہیں ایک مضحکہ خیز بات ہے اُن کی حق ناشناسی اب ضرب المثل کے حدود میں آ گئی ہے عادت اور وہ بھی عمر بھر کی عادت!

"نیابت الہی" کا منصب اگر وہ قبول کر لیتے ہیں تو کسی کو شکایت نہ ہونا چاہئے۔ لیکن اگر اس منصب جلیلہ کے پیش کرنے والے کا نام اُن سے دریافت کیا جائے اور وہ خاموش ہو جائیں تو ضرور آپ کو حق حاصل ہے کہ آپ جو چاہیں اُن کی نسبت رائے قایم کر لیں۔ لیکن عبدیت" کی جو شان اس درسگاہ میں نظر آ رہی ہے وہ البتہ قابل غور ہے۔ خدا اور بندہ کا تعلق تو رشتۂ عبدیت میں خدا جانے کیا ہو لیکن "بندہ و آقا" کا مرتبہ تو مسلم یونیورسٹی میں اُس وقت ہی واضح کر دیا گیا تھا جبکہ اس کی بنیادوں کی پختگی کا مدار مغربی طرز تعمیر قرار پایا تھا۔ لیکن مشرقی زمین کی شورانگیزی اس وقت بھی اندیشہ ناک تھی اور آج بھی کبھی کبھی "بندہ و آقا" کا فلسفہ "عبدیت" کے نظریہ میں جلوہ گر ہو جاتا ہے۔ چنانچہ علی گڈھ میگزین کے ایک مضمون "فلسفہ ازدواج" کا چھپ جانے کے بعد شایع نہ ہونا یونیورسٹی مذکور کے اسی فلسفۂ "عبدیت" کی ایک تفسیر ہے۔

---

ہم کو مطلق حیرت نہیں کہ وہ مضمون قابل گرفت قرار پایا۔ لیکن تعجب اس امر پر ہے کہ اعتراض اُن صاحبوں کو ہے جو نہ پردہ کے قائل ہیں، نہ بیوی کے مشرقی تخیل کو مانتے ہیں اور نہ جن کے نزدیک حقوق نسواں کے کوئی حدود قایم کئے جا سکتے ہیں۔ اس کا

# تصانیف مولانا حافظ محمد اسلم صاحب جیراجپوری

**تاریخ القرآن** | جس میں قرآن حکیم کے ابتدائے نزول سے لیکر آج تک کے تمام تاریخی حالات اور اس کے متعلق ہر قسم کی معلومات اور لطیف علمی مباحث نہایت تحقیق اور اختصار کے ساتھ مختلف زبانوں کی مستند کتابوں سے اخذ کرکے لکھے گئے ہیں قیمت عہ مجلد عہ

**خواتین** | ابتدائے اسلام سے آج تک کے تینتیس ۳۳ مشہور مسلمان خاتونوں کے معتبر تاریخی حالات قیمت عہ

**حیات جامی** | مولانا جامی رحمۃ اللہ علیہ کی نہایت مکمل اور مقبول سوانح عمری ہے قیمت ۸ر

**حیات حافظ** | مولانا حافظ علیہ الرحمۃ کے مکمل حالات زندگی کے ساتھ ان کے کلام پر نہایت دلاویز تنقید قیمت عہ

**محجوب الارث** | فقہ اسلامیہ کے مشہور مسئلہ پر اجتہادی رنگ میں دلچسپ بحث ہے قیمت ۴ر

**الوراثۃ فی الاسلام** | قانون وراثت پر مولینا کا مجتہدانہ کارنامہ (عربی) قیمت ۸ر

**تاریخ الامت** | اسلامی تاریخ کو پہلی مرتبہ مولانا نے مسلسل وصاف اردو میں بیان کیا ہے جس کے چار حصے سیرۃ الرسول خلافت راشدہ عہد بنی امیہ و بنی عباس تک شایع ہو چکے ہیں قیمت ہر حصہ کی جداگانہ ۱۲ر ۔ مکمل عہ

# شعبہ تصنیف و تالیف جامعہ ملیہ اسلامیہ علی گڑھ

# کی

# جدید مطبوعات

۱۔ **تاریخ الدولتین** (از مولانا نیاز فتحپوری) بنی امیہ و بنی عباس کے عہد کی سب سے زیادہ موثر دلکش قابل استناد تاریخ ایک جلد میں صرف اسی کتاب میں نظر آئیگی جو جرجی زیدان مصری کی شہرہ آفاق تاریخ اسلامی کی بنیاد پر اردو زبان میں اپنی قسم کی پہلی تصنیف ہے۔ طرز بیان کی خوبی اور عبارت کی دلکشی کے لئے مولانا نیاز فتحپوری کا نام کافی ضمانت ہے۔ قیمت

۲۔ **انتخاب کلام میر** (مرتبہ مولوی نور الرحمن۔ بی۔ اے) اردو زبان کے بہترین شاعر اور استاذ الاساتذہ ہونیکی حیثیت سے میر کے ضخیم کلام کا انتخاب مختلف حیثیتوں سے کیا گیا ہے۔ لیکن جس سوز و گداز نے میر کو خدائے سخن بنایا ہے اس کے صحیح نمونے صرف اسی انتخاب میں نظر آتے ہیں۔ جو نہایت مختصر ہونے کے ساتھ ہی میر کے تمام دیوان کا جوہر ہے ابتدا میں حالات زندگی اور ایک زبردست مقدمہ کا اضافہ کیا گیا ہے جس میں اردو شاعری کی تاریخ محاسن کلام میر اور موجودہ فن تنقید کے اصول پر اس عہد کے شعراء کا موازنہ شعراء قدیم سے کیا گیا ہے۔ مجلد قیمت عہ

۳۔ **عرض جوہر** مولانا محمد علی مدظلہ کی غزلیات کا مجموعہ اس سے قبل شایع ہوچکا ہے لیکن زندان بیجاپور کے مکاشفات اس میں بھی نہیں ہیں عرض جوہر میں مولانا کا تازہ ترین کلام اور وہ بے نظیر غزلیں موجود ہیں جو صرف بیجاپور کے زندانی ہی کی زبان سے ادا ہوسکتی تھیں قیمت ۸

۴۔ **الصراط المستقیم** (تفسیر سورہ انفال و توبہ۔ از مولانا خواجہ عبد الحی صاحب) خواجہ صاحب کی تفسیر القرآن کے بعد ایک جدید تصنیف شایع ہوئی ہے۔ جس میں وہ تمام خوبیاں موجود ہیں جو خواجہ صاحب کا حصہ ہوگئی ہیں مباحث قرآنی پر جس وضاحت و دلکشی کے ساتھ خواجہ صاحب نے قلم اٹھایا ہے وہ صرف دیکھنے سے تعلق رکھتا ہے۔ قیمت عہ

بااہتمام عبد اللطیف خاں نیجر

اللہ اکبر

# جامعہ

جامعہ ملّیہ اسلامیہ علیگڑھ

کا

ماہوار علمی رسالہ

مرتبہ نور الرّحمٰن

مطبع جامعہ ملّیہ اسلامیہ علیگڑھ

قیمت سالانہ للعہ

# مطبوعات شرکت کاویانی برلن (جرمنی)

(صرف مکتبہ جامعہ ملیہ اسلامیہ علیگڑھ ہندوستان میں ان کتابوں کو فراہم دفروخت کرتا ہے)

۱- سفرنامہ حکیم ناصر خسرو مع روشنائی نامہ وسعادت نامہ فارسی مصنف چوتھی صدی ہجری کے آخر میں پیدا ہوا - اس عہد کے بلاد اسلامیہ کے چشم دید حالات نہایت دلچسپ و عبرت آموز جس میں مصنف کی دو غیر مطبوعہ نایاب مثنویاں فلسفہ حکمت پر شامل ہیں - سرورق و سرنامہ اصل ایرانی نسخہ کے مطابق مطلاً ورنگین - کاغذ نہایت اعلیٰ و دبیز چکنا سفید مثل چینی کی پلیٹ کے چمکیلا - طباعت نظر افروز قیمت [illegible]

۲- زاد المسافرین | حکیم ناصر خسرو کی یہ دوسری معرکۃ الآرا کتاب ہے جو عرصہ سے ناپید تھی اور اب مطبع کاویانی نے نہایت خوبی و اہتمام کے ساتھ طبع کرائی ہے - فلسفہ و تصوف اور حکمت اسلامی کی یہ مستند کتاب ہے - قیمت [illegible]

۳- گلستان | شیخ سعدی شیرازی کی شہرۂ آفاق کتاب جدید قالب میں نظر آتی ہے کاغذ عمدہ طباعت نفیس اور سرورق خوبصورت - قیمت [illegible]

۴- تیاتر | از مرزا ملکم خان ناظم الدولہ جنکی علمی و قلمی جدوجہد سے ایران دوبارہ زندہ ہوا - یہ ان کے تین نثر ڈراموں کا مجموعہ ہے جس میں گذشتہ صدی کے نظام حکومت ایران کی ابتری کی تصویر دکھائی گئی ہے - فارسی جدید کے قدردان اس تحفہ کو بڑی قدر سے قبول کریں گے قیمت [illegible]

۵- موش و گربہ فارسی | از خواجہ عبید زاکانی - جو آٹھویں صدی کا ہجوگو اور مشہور شاعر تھا چوہے بلی کی جنگ کا قصہ جس میں ابنائے عصر کی ہجو ملیح ہے جو عہد حاضر کے لئے بھی یکساں برمحل ہے - ہر صفحہ پر رنگین و دلآویز تصاویر نظم نہایت دلچسپ و مہذب بچوں کے واسطے بھی نہایت موزوں ہے قیمت ۵

۶- تاریخ سنی ملوک الارض والانبیاء (عربی) | مؤلفہ حمزہ ابن الحسن اصفہانی ۳۵۰ھ ہجری میں لکھی گئی انتہائی کاوش کے ساتھ قدیم تواریخ فارس و روم - یونان مصر - عراق - شام و عرب کے متعلق تمام صحیح و معتبر سنین کی تفتیش و تحقیق ہے - شائقین تاریخ کے لئے نہایت دلچسپ و مفید تحفہ ہے - قیمت [illegible]

۷- نصاب الصبیان | فارسی جدید کے شائقین اور طلباء کے واسطے بہترین مجموعہ نظم ہے قیمت عہ

۸- رہنمائے پسران | بچوں کو خط و کتابت کے پیرایہ میں عمدہ نصیحتیں کی ہیں [illegible]

۹- تلغراف بی سیم | فارسی میں اور میں ٹیلیگرافی پر قابل قدر تصنیف ہے جس میں نقشے تصویریں و مثالیں شامل ہیں قیمت [illegible]

۱۰- لغات المانی بفارسی | فارسی و جرمن زبان کی لغت - قیمت [illegible]

**مبادی معاشیات** | علم المعیشت میں قابل قدر اور گراں مایہ اضافہ ہے جو اصول معاشیات پر تازہ ترین مباحث پر حاوی ہے از پروفیسر ڈاکٹر حسین خاں صاحب قیمت عہ؍ مجلد عمہ؍

**خطبہ صدارت شیخ الہند مرحوم** | بہ تقریب افتتاح جامعہ ملیہ اسلامیہ علیگڈھ قیمت ۲؍

**خطبہ صدارت مسیح الملک حکیم اجمل خاں صاحب مرحوم** | بہ تقریب جلسہ اول تقسیم اسناد جامعہ ملیہ قیمت ۲؍

**اسلامی تہذیب و قومی تعلیم** | ڈاکٹر سر پی۔ سی رائے کا وہ مشہور و معروف خطبہ صدارت جو ممدوح نے بہ تقریب جلسۂ دوم تقسیم اسناد جامعہ بزبان انگریزی پڑھا۔ جس میں مسلمانوں کی گذشتہ علمی خدمات کی تاریخ کا قابل دید مرقع ہے۔ ترجمہ مولوی محمد مسلم ایم۔ اے قیمت ۴؍ انگریزی ایڈیشن قیمت ۸؍

**ترکوں کی کہانیاں** | محبت اسلامی و غیرت قومی کو جوش دلانے والی چند ترک بہادروں کی جانبازیوں کے نہایت سچے اور بصیرت افروز تاریخی واقعات۔ زبان سلیس و عام فہم اور آسان۔ قیمت ۴؍

**حقائق اسلام** | فلسفۂ اسلام پر عقلی دلائل و براہین از مفتی انوار الحق صاحب ایم اے نئی روشنی کے حضرات کے واسطے قابل قدر تحفہ ہے قیمت عہ؍

**المدنیۃ و الاسلام** | فرید وجدی علامۂ مصر کی عربی کتاب کا بہترین و دلکش ترجمہ کہ اصل کتاب اور ترجمہ میں کوئی فرق نہیں معلوم ہوتا۔ اسلامی اصول پر محققانہ اور دلچسپ مباحث۔ از مولٰنا رشید احمد انصاری مرحوم استاذ جامعہ و سابق پروفیسر مدرسۃ العلوم قیمت عہ؍

**مکاتیب** | نواب محسن الملک اور نواب وقار الملک مرحومین کے غیر مطبوعہ خطوط کا قابل قدر۔ دلچسپ۔ پُر از معلومات بہترین مجموعہ مرتبہ مولوی محمد امین صاحب زبیری مہتمم تاریخ بھوپال قیمت عہ؍

# تصانیف خواجہ محمد عبدالحی صاحب فاروقی پروفیسر جامعہ ملیہ علیگڈھ

## الفرقان فی معارف القرآن

قرآن حکیم کی اس سے بہتر زبان اردو میں کوئی تفسیر ملک میں موجود نہیں۔ مولینا کی یہ خدمت قابل قدر و ستائش ہے۔ آپ جن مضامین کو دقت و زمانہ کے لحاظ سے زیادہ ضروری و اہم خیال فرماتے ہیں۔ پہلے انہیں کو ترتیب فرما رہے ہیں۔ اب تک دو حصے شایع ہو چکے ہیں۔

حصہ اول۔ الخلافۃ الکبریٰ۔ سورۂ بقر کی مکمل و مفصل تفسیر حجم ۲۲۴ صفحات قیمت للعہ مجلد صہ

حصہ چہارم۔ الصراط المستقیم۔ سورۂ انفال و توبہ کی مبسوط تفسیر۔ شروع میں مسئلہ جہاد پر ایک بصیرت افروز مقدمہ کا اضافہ ہے

حجم صفحات کاغذ ولایتی سفید چکنا قیمت عہ

بصائر۔ حضرت موسیٰ اور فرعون کے واقعات۔ زمانہ حاضرہ سے تطبیق طبع جدید جس میں بعض مضامین کا اضافہ کیا گیا ہے قیمت ۱۲

---

ان کتابوں کے علاوہ اردو زبان کے تمام مشہور مصنفین مولانا شبلی، حالی، سرسید، مولوی نذیر احمد، اور زمانہ حال کے مصنفین مولانا سید سلیمان ندوی، مولانا نیاز فتحپوری، حضرت خواجہ حسن نظامی، مولانا راشد الخیری وغیرہ وغیرہ کی جملہ تصنیفات اور مطبوعات انجمن ترقی اردو دارالمصنفین وغیرہ ہمہ وقت موجود رہتی ہیں۔

منیجر مکتبہ جامعہ ملیہ علی گڈھ سے مفصل فہرست طلب کیجئے

# فہرست مضامین

جلد ۳ | ماہ رجب سنہ ۱۳۴۲ھ مطابق ماہ فروری سنہ ۱۹۲۴ع | نمبر ۲

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# جامعہ

| جلد سوم | رجب سنہ ۱۳۴۲ھ مطابق ماہ فروری سنہ ۱۹۲۴ء | نمبر ۲ |
|---|---|---|

# مسلمانانِ ہند

اور

# تحریک اصلاح

احساساتِ عامہ پر جس تحریک کا انحصار ہو اوس کی کامیابی کے لئے ضروری ہے کہ وہ طبقہ اُس کی صحت کی تصدیق کرے جس سے عوام کے احساسات وابستہ ہیں۔ مسلمانوں کی سیاست جس کی بنا حق و صداقت پر رکھی گئی ہے خاص طور پر اوس گروہ کی دست نگر ہے جو ایک طرف خدا اور اوس کے احکام سے باخبر ہو اور دوسری طرف انسان اور اوس کے حقوق سے

سیاسی جد و جہد کا ہر دور اسی گروہ کی صحیح فہمیوں اور غلط فہمیوں کا پابند رہا۔ اگر کبھی عوام نے اپنے جائز حقوق کا مطالبہ کیا لیکن مذہبی گروہ نے اوس کی تائید سے انکار کر دیا عوام کی جد و جہد قطعاً رائیگاں ہو گئی کوئی نتیجہ نکلا بھی تو یہ کہ طبقہ جہلا اور طبقہ

علمار میں وہ مخالفت پیدا ہوگئی جس کے اثرات کبھی مٹ نہیں سکتے اکثر ایسا بھی ہوا کہ طبقہ علمار نے آواز بلند کی لیکن عوام نے صدا بصحرا سمجھکر اوس پر کوئی توجہ نہیں کی بلکہ کبھی جہلا گمراہ ہوے اور کبھی علمار۔ کوئی متفقہ قوت ایسی مجتمع نہ ہوسکی جو حق وصداقت کو کذب و باطل پر غالب کرسکتی۔

ہندوستان کے مسلمانوں کی بھی سیاسی زندگی اسی کشمکش میں مبتلا رہی۔ ایک زمانہ وہ تھا جب دہلی اور نواح دہلی کے چند خدا شناس علمار نے اپنے قول و عمل سے عام اعلان کردیا کہ واقعات کس طرح کے ہیں اور مسلمانوں کے فرایض کیا۔ اونہوں نے اس کی کوشش کی کہ جہلا نہیں علمار اپنے فرایض سے باخبر ہو جائیں۔ اون کی راست روی جہلا کو خود بخود راہ راست کی طرف متوجہ کردے گی لیکن طبقۂ علمار نے اس اعلان کو اس طرح سُنا جس طرح کوئی مبتلائے عیش نوحۂ غم کو۔ وہ مکدر بھی ہوگیا اور متفکر بھی۔ وہ اس کے لئے ہرگز تیار نہ تھا کہ اپنی آسان پسند زندگی کو حق و ایمان کی دشواریوں پر قربان کردے۔ نتائج معلوم، صدائے حق پتھروں اور دیواروں سے ٹکراکر خاموش ہوگئی نہ علمار کی خدا فراموشیاں گئیں اور نہ جہلا کی خود فروشیاں۔

لیکن انسان جبر و ظلم سے مطمئن نہیں رہ سکتا۔ جب طبقۂ علمار نے اپنے فرایض تبلیغ کو غسل و جنابت پر ختم کردیا اور تلقین ایمان کی جگہ پر تکفیر کے فرایض انجام دینے لگے عوام نے یہ طے کرلیا کہ اگر کوئی صورت اُن کی دستگیری کی پیدا ہوسکتی ہے تو وہ نہیں حق شناس شخصیتوں کے ذریعہ سے جن کو بظاہر "نیابت رسول" کی ذمہ داریوں سے کوئی تعلق نہیں۔ وہ اس حقیقت کے قائل ہوگئے کہ طبقۂ علمار میں بھی جہلا رہیں اور طبقہ جہلا میں بھی علمار، اس انکشاف کے بعد علمار کا سیاسی اقتدار روز بروز کم ہوتا گیا بالآخر نہ اون کی کوئی

قوت رہی اور نہ کوئی اہمیت۔ صفحہ ہستی پر وہ ایک نقش باطل ہو کر رہ گئے دنیا یہ سمجھ چکی تھی کہ ایک دن یہ نقش بھی مٹ جائے گا۔ یہ ظاہر ہے کہ مسلمانوں کے لئے اس سے بدتر کوئی صورت نہیں ہوسکتی تھی کہ وہ طبقہ ہمیشہ کے لئے بے کار ہو جائے جو امور مذہبی کا نگراں ہے لیکن وہ مجبور تھے وہ حسرت و افسوس کے ساتھ یہ دیکھ رہے تھے کہ علماء خود اپنی غفلت اور اپنی ناعاقبت اندیشیوں سے اپنے وجود کو رائیگاں کر رہے ہیں۔

کامل اس فرقۂ زہاد سے اٹھا نہ کوئی
کچھ ہوئے بھی تو یہ رنداں قدح خوار ہوئے

سیاسی و اخلاقی جد و جہد اب اس کلیہ کی قائل ہوگئی اور قوت اون شخصیتوں کے ہاتھ میں آگئی جن کو دین و مذہب سے کوئی خاص لگاؤ نہ تھا۔ اس کے نتائج کئی حیثیتوں سے اسلامی تمدن کے لئے خطرناک تھے۔ نہ معاشرت کو اخلاق سے کوئی تعلق رہا اور نہ سیاست کو مذہب سے مسلمانوں کا طرز معاشرت۔ اون کا نظام اخلاق اور اون کا طریقہ تعلیم روایات مقدسہ سے بیگانہ ہو کر ایک نئے اصول پر قائم ہو گیا، رہبری اُن لوگوں نے کی جو دماغ رکھتے تھے اور حوصلے۔ مقتدی وہ ہوے جو ضروریات کے پابند تھے اور مصالح کے۔

سرسید کی شخصیت ایک مخصوص حیثیت رکھتی ہے۔ علماء کا گروہ اونھیں "اخوان الشیاطین" میں شمار کرتا رہا اور "روشن خیال" جہلاء اونہیں مسیح موعود کا مرتبہ دیتے رہے۔ آج بھی علماء کا ایک طبقہ اونہیں مسلمانوں کی گمراہیوں کا ذمہ دار سمجھتا ہے اور تعلیم یافتہ جہلاء کا ایک گروہ اون کو موجودہ "دور تعلیم و تہذیب" کا ایک مجدد۔ حالانکہ سرسید نہ وہ تھے اور نہ یہ۔ اون کی ہستی محض اوس رد عمل کا نتیجہ تھی جس کی ذمہ دار علماء کا جہل مرکب تھا۔ گروہ علماء چاہتا تھا کہ عوام اوس کے اقتدار سے باہر قدم نہ رکھنے پائیں ورنہ اوس کی بھبکیاں

قائم نہ رکھ سکیں گی۔ برہمنیت اوس پر بھی مسلط ہوگئی تھی وہ کسی طرح یہ برداشت نہیں کرسکتا تھا کہ تعلیم اور بالخصوص تمدن جدید عوام کو اوس سے برگشتہ کردے اگر یہ گروہ اپنے فرائض نیابت کو دلسوزی اور نیک نیتی کے ساتھ انجام دیتا رھا ہوتا تو یہ ممکن نہ تھا کہ وقتی مصالح مسلمانوں کو صحیح راستہ سے ہٹاکر دور جدید کی ابلہ فریبیوں میں مبتلا کردیتے۔ لیکن حقیقت کچھ اور تھی۔ علمار اپنا حق رہبری کھوچکے تھے پھر بھی وہ متمنی تھے کہ عوام پر اوسی شدت کے ساتھ حکمرانی کرتے رہیں جس طرح پہلے کررہے تھے۔

جب علمار کے طبقہ نے یہ محسوس کرلیا کہ دور جدید نے مسلمانوں کو اون کے اقتدار سے نکال کر آزاد کردیا ہے اونہوں نے انتقاماً کفر کے فتوے صادر کئے کوئی ایسا نہ تھا جو ملعون اور مرتد قرار نہ دیا گیا ہو۔ خدا نے صرف شیطان کو طوق لعنت پہنائی تھی رسول اکرم نے تکفیر کو ایک فعل مذموم قرار دیا تھا مگر ان خدا کے بندوں اور رسول کے قایم مقاموں نے تکفیر کا غلغلہ بلند کردیا ہر شخص جو صرف نحو اور میزان منشعب کے علاوہ کسی دوسرے درس کا قایل تھا وہ کافر ٹھرادیا گیا کفر منحصر ہوگیا گفتار و رفتار وضع ولباس اور تبسم وتکلم پر اور یہ فرض تکفیر اس جوش وخروش کے ساتھ ادا کیا جارہا تھا گویا خدا کے سب سے بڑے حکم اور رسول کی سب سے بڑی تعلیم کی مطابعت کی جارہی ہے۔ ستم ظریفی یہ تھی کہ تکفیر کرنے والوں کے گروہ میں نمایاں حصہ اون علمار کا تھا جنہوں نے عمر بھر کبھی مسلمانوں کے سب سے بڑے فرض کا نام بھی نہیں لیا تھا۔ وہ کبھی اون فرائض کی تلقین نہیں کرتے تھے جن کے نتائج سنگین اور جن کی تبلیغ مشکل تھی۔

بزیر دلق ملمع سیاہ کارانند
دراز دستیِ ایں کوتہ آستیناں بیں

اگر صرف اون گمراہ اور مرتد انسانوں کی تکفیر کی گئی ہوتی جو واقعتاً قابل تعزیر تھے کوئی کشمکش پیدا نہ ہوتی لیکن انتقام کا ایک جذبہ تھا ظلم تھا جس نے ہر ذی عقل مسلمان کو کافر ٹھہرا دینا چاہا۔ ہر اوس مسلمان کو جو اپنے دل و دماغ کی امداد سے طبقہ علمار کا حریف بنکر اوسے دنیاوی شکست دے سکتا تھا کافر و گمراہ کا خطاب دے دیا گیا۔

تکفیر کے اس ہنگامہ نے ایک شورش برپا کردی نتیجہ جو ہو سکتا تھا وہی ہوا ہر وہ ہستی جو دور جدید کی قائل تھی اور اوس کے ان رجحانات کو کفر و الحاد سے تعبیر کیا جا رہا تھا۔ محض علمار کی ضد میں گمراہ ہو گئی۔ اتفاقاً ہی نہیں صرف فطرت ہی کے تقاضے سے نہیں بلکہ بالارادہ۔ سرسید کا شمار دراصل اونہیں اشخاص میں کیا جا سکتا ہے جو حقیقتاً نظر کی وسعتیں قلب کی گہرائیاں اور دماغ کی رفعتیں رکھتے تھے لیکن فطرتاً اون کی وسعتوں اور رفعتوں میں گمراہیوں کے انداز مضمر تھے صرف اس کی ضرورت تھی کہ کوئی حریف اونہیں مشتعل کر دے۔ علمار کے شغل تکفر نے یہی کیا۔ سرسید کی فطرت دور قدیم سے بغاوت کرنا چاہتی تھی لیکن اگر کوئی صحیح رہبر اون کی رہبری کے لئے پیدا ہو جاتا تو اون کی استعداد سے فائدہ اٹھایا جا سکتا تھا سیاسی اور اخلاقی ہر حیثیت سے۔ لیکن اس کے برعکس مذہبی گروہ نے اپنی غلط اندیشیوں سے اون کو اوس منزل کی طرف متوجہ کر دیا جس کی طرف خود اون کے رجحانات اون کو لئے جا رہے تھے۔

علمار ایک حد پر تھے اور سرسید دوسری حد پر۔ سرسید پر سب سے بڑا الزام یہ قائم کیا جا سکتا ہے کہ اونہوں نے علمار کی ضد میں مذہب کو غلط سمجھنے اور سمجھانے کی کوشش کی۔ مذہبی حیثیت سے وہ واقعتاً گمراہ تھے لیکن اون کی گمراہیوں کی سزا خود اونہیں نہیں بلکہ اون غلط اندیشوں کو دی جائے گی جنہوں نے

محض جوشِ مخالفت اور جذبۂ انتقام میں سرسید اور اون کے گروہ کو مرتد قرار دیکر
ہمیشہ کے لئے مذہب سے بیگانہ کر دیا۔ سرسید نے سب سے بڑی غلطی یہ کی کہ اونہوں
نے مذہب کو صحیح نقطۂ نظر سے نہیں دیکھا اور مقصد آ۔ اون کا مقصد صرف یہ تھا
کہ علماء کے نقطۂ نظر کو غلط ثابت کردیں اسی مقصد کے تحت میں اونھوں نے مذہب
کے ہر کلیہ کو غلط فہمیوں کے نذر کردیا وہ صرف یہ ثابت کرنا چاہتے تھے کہ مذہب
وہ نہیں ہے۔ جیسے اون کو کافر ٹھہرانے والے علماء سمجھے ہیں او نہوں نے اس کی
ضرورت نہ سمجھی کہ حقیقی مذہب کی توضیح کریں۔ میرا خیال تو یہ ہے کہ اگر مذہب کے
حکمرانان قدیم دور جدید کے اس علم بردار کی مخالفت نہ کرتے مذہب بحث ہی میں
نہ آتا۔ سرسید اپنی محدود سیاست اور محدود تعلیم میں مصروف رہتے اگر کبھی
وہ مذہبی دائرہ کی طرف آتے بھی تو اس شان سے نہیں گویا علماء کا کوئی حریف
مذہب و اخلاق کو پامال کرنے جارہا ہے۔

اس ردعمل کا نتیجہ مذہب ہی پر نہیں بلکہ نظام معاشرت اور نظام سیاست
پر بھی مترتب ہوا۔ یہ کہنا زیادہ صحیح ہوگا کہ ایک حد تک مذہب غیر متاثر رہا لیکن
اخلاق۔ معاشرت اور سیاست سب پامال ہوگئے۔

جب ہندوستان کا موجودہ تمدن تعلیم جدید پر قائم کیا جارہا تھا۔ مسلمانوں
کے لئے یہ لازمی تھا کہ اوس حربہ سے مسلح ہولیں جو دور جدید تنازع للبقا
میں ضروری ہے۔ اگر علماء چاہتے تھے کہ دور جدید کی تعلیم مسلمانوں کو گمراہ نہ کرسکے اونہیں
سرسید سے ملکر کوشش کرنی چاہئے تھی لیکن اون کا یہ تقاضا کہ مسلمان تعلیم جدید سے بے
بہرہ رہیں اور اوسکے ساتھ ہی روایات قدیم سے بہرہ ور نہ ہوسکیں انتہائی فریب کاریوں پر منحصر تھا۔ سرسید
نے عاقبت اندیشی کو دخل دیا اور علماء کے ہنگاموں سے مرعوب نہیں ہوئے
تعلیم جدید مذہب و اخلاق سے اگر بیگانہ ہوگئی اور تعلیم یافتہ گروہ اگر گمراہ

ہوگیا۔ اِس کی ذمہ داری تنہا سرسید پر نہیں بلکہ علماء پر بھی ہے۔ سرسید نے علماء کی مخالفت میں مذہب و اخلاق کو دورِ جدید کی ضروریات پر قربان کردیا اور علماء نے سرسید اور ان کے طبقہ کی مخالفت میں تعلیم جدید سے بیگانگی اختیار کرلی۔ اس کشمکش میں نہ علماء تباہ ہوئے اور نہ سرسید، جو کچھ تباہی آنی تھی وہ اسلامی تمدن پر آئی۔

دورِ جدید کا تعلیم یافتہ گروہ اپنی بدتوجیہوں پر فخر کرنے لگا اوس کے لئے سرمایۂ ناز یہ واقعہ تھا کہ عمال سرکاری اوس کی قدر کرتے ہیں وہ یہ نہیں جانتا تھا کہ ملک و ملت اوس سے کیا چاہتے ہیں وہ نہ مذہب کا قائل تھا اور نہ ملت کا۔ اوس کی نگاہوں میں اگر کوئی وقعت تھی تو علوم مغرب کی۔ اگر کوئی عزت تھی تو یورپ کے نظام اخلاق کی، وہ نہ مذہب کو قابل توجہ سمجھتا تھا اور نہ مشرقی اخلاق کو۔ وہ روایات قدیمہ سے بے خبر تھا۔ مصنفین مغرب کی ترتیب دی ہوئی تواریخ اوسے جو چاہتی نہیں سمجھا دیتی نہیں جس واقعہ کو چاہتی تھیں اوس کے دل و دماغ میں چھپا دیتی تھیں وہ مشرقیت کو اپنے لئے باعث ننگ سمجھتا تھا قرآن اوس کے نزدیک ایک معمہ لاینحل تھا اور حدیث ایک کلام ناقابل عمل، اوسے اپنے مذہب پر شرم آتی تھی اپنے نظام اخلاق سے وہ متنفر تہا۔ وہ سمجھتا تہا کہ دنیا کی ابتداء مغرب سے ہوئی اور اوس کی انتہا بھی مغرب ہی پر ختم ہوگی مغرب ہی کو وہ علوم و فنون کا مخزن اور حقائق و لطائف کا مرکز تصور کرتا تھا۔ اوس کا مطمح نظر خالد نہیں ولنگٹن، غزالی نہیں مل اور ہکسلے، ابن خلدون نہیں اسمتھ اور مارسڈن تھے۔ کاش وہ مغرب ہی کے حقیقی علوم سے باخبر ہوتا۔ اوس کی نظر محدود تھی انگلستان اور اوس کے سطحی اور تنک مایہ مصنفین تک بالخصوص اُن غریب کا عجلا تہنک جنکی لایعنی اور گمراہ کن تصانیف ادب و تاریخ کے نام سے درس میں داخل کردی گئی ہیں۔

ایک طرف یہ عالم دوسری طرف سیاست مذہب ہی سے نہیں اخلاق و معاشرت کے مسلمہ اصول سے بھی محروم کردی گئی۔ تعلیم جدید کا مرکز سیاست کا قائل ہی نہ تھا اگر اوس کے اصول میں سیاسی جد وجہد جائز تھی تو صرف اس حد تک کہ حکومت کے ارباب حل وعقد کو کس طرح راضی رکھا جائے اور روزمرہ کی زندگی میں اپنے حریف کو ارکان حکومت کی نگاہوں میں کس طرح رسوا کیا جائے۔ ترکی کی لڑائیاں سرسید کے وقت میں بھی ہوئیں اور اون کے بعد بھی۔ لیکن کیا کوئی کہہ سکتا ہے کہ سرسید اور اون کے گروہ نے اخوت اسلامی کا کبھی کوئی درس دیا ہے نہیں کیا انگلستان کے مقابلہ میں وہ ترکی کی ہمدردی کی ہمت رکھتے تھے؟۔ میں سرسید کو الزام نہیں دیتا صرف واقعات کی طرف اشارہ کر رہا ہوں اور حالات کی طرف ترکی کے خلاف اگر حکومت ہند نے سرسید اور اون کے ہمنوا مسلمانوں سے امداد طلب کی ہوتی تو نہ سرسید کو جھجک ہوتی اور نہ اون کے مرکز تعلیم کے مغرب پسند طلبا کو۔ ممکن ہے اس طرح کے واقعات پیش بھی آئیں ہوں۔ میں نہیں کہہ سکتا۔

ترکی کا سوال تو بعد کو آتا ہے ہندوستان کی سیاست خاص طور پر قابل ذکر ہے۔ سرسید کی تلقین یہ تھی کہ جادہ تسلیم و رضا سے ہٹ کر چلنا مذہب حکام پرستی میں کفر و ارتداد کے معنی رکھتا ہے مذہب اخلاق۔ ضمیر غرضکہ ہر خلش کو مٹا دینا چاہیے جب کبھی شکر و وفا کا مطالبہ حکمراں قوم کی طرف سے کیا جائے۔ آج وہ لوگ جو ہر موقع پر سرسید کا نام لیکر تعلیم وفا دیتے رہتے ہیں کس روش پر ہیں؟۔ یہ وہی شخصیتیں ہیں جنہوں نے موجودہ تحریک میں حق پسند انسانوں کو بھی مطعون کرنا چاہا اور اون کے خدا اور رسول کو بھی مجھے اون نادانوں پر افسوس آتا ہے جو بیسویں صدی کے ہنگاموں میں سرسید

کو اپنی بد توجہیوں کا پردہ بنانا چاہتے ہیں سرسید کسی کی بدکرداریوں کا عذر نہیں بن سکتے وہ ایک مستقل سیرت رکھتے تھے اور سیرت کی سعتیں۔ اون کے پاس قومی درد بھی تھا اور اس درد سے کام لینے والا دماغ بھی اگر مذہبی اور سیاسی حیثیت سے اونہوں نے لغزشیں کیں اوس کا بھی ایک عذر ہے اون کا زمانہ دوسرا تھا نہ آج کے سے احساسات تھے اور نہ آج کی سی سیاست اوس وقت یہ جذبات ہی موج زن نہ تھے جو آج ہر سینہ میں تلاطم برپا کر رہے ہیں۔ لیکن آج جو حق ناشناس ہستیاں سرسید کے نام کا ورد کرتی رہتی ہیں اون کے پاس کیا ہے؟ کیا وہ دل اور وہ دماغ! اون کے لئے کیا عذر پیدا کیا جا سکتا ہے؟ کیا سرسید کے دور کے حالات اور اوس کی مجبوریاں؟ ۔یہ کچھ نہیں صرف بدبختیاں اور گمراہیاں ہیں اون کا نام "سرسید کی پالیسی" رکھ لیا گیا۔

بدنام کنندۂ نکو نامے چند"۔ سرسید کی روح مضطرب ہے مگر کوئی متوجہ نہیں ہوتا

عین اوسی وقت جب سرسید اور اون کے رفقا اپنی امت کے لئے نظام تعلیم اور نظام اخلاق مرتب کر رہے تھے اونہیں کے ساتھ علی گڈھ کے اسی کمخانۂ علوم میں ایک ہستی فرائض معلمی انجام دے رہی تھی جس کا ہر نفس علم وحکمت کا ایک شاندار مستقبل پوشیدہ رکھتا تھا۔ خود اوس کو بہ خبر نہ تھی کہ اوس کی آیندہ زندگی مسلمانوں کے لئے سرچشمہ حیات ہوگی جس سے دور قدیم کے تشنگان علم اور دور جدید کے شیدایان حکمت دونوں سیراب ہوں گے۔ وہ اسلام کا ماضی بھی رکھتی تھی اور حال بھی۔ وہ یہ بھی جانتی تھی کہ مسلمانوں نے کونسی دولت کہو دی ہے اور یہ بھی کہ اونھیں کونسی نئی دولت حاصل کرنی چاہئے۔ مولانا شبلی مرحوم جب علیگڈھ میں تھے اون کی زندگی کا ہر لمحہ ماضی اور حال کی کشمکش سے عبرتیں حاصل کر رہا تھا۔ بالآخر وہ دور جدید کے خطرناک عناصر کے خلاف صف آرا ہوئے اور اس شان سے کہ "تعلیم یافتہ گروہ"، یہی اسلام کے تمدن اور مشرق کی عظمتوں کا قائل ہوگیا۔

مولانا وہ پہلے شخص تھے جن کی اہمیت اوس طبقہ نے بھی تسلیم کر لی جو سرسید کی مطابعت میں گروہ علماء میں سے ہمیشہ کے لئے بدظن اور ایک حد تک متنفر ہو گیا تھا۔ اس اعتبار سے مولانا کا اثر دور جدید کے نظام علم و اخلاق پر ہر شخص کو تسلیم کرنا پڑے گا۔ مولانا کے مختلف مشاغل کا یہاں ذکر نہیں اس سلسلہ میں صرف یہ واضح کرنا مقصود ہے کہ سرسید کی ابتدائی زندگی سے لیکر مولانا کے علمی نشو و نما تک جو تعصب اور صحیح تعصب علماء کے خلاف دور جدید کے بے پروا مسلمانوں میں پیدا ہو گیا تھا۔ اوس کو مولانا کی شخصیت نے ایک حد تک کمزور کر دیا اور اس کی گنجایش پیدا ہو گئی کہ صحیح علماء تعلیم یافتہ مسلمانوں کو اپنی جامعیت سے متاثر کر سکیں۔ علم و حکمت میں جب دیرینہ نظام تعلیم کی حیثیت تسلیم کر لی گئی تو اس کا بھی امکان پیدا ہو گیا کہ مذہب و سیاست میں بھی علماء کی حیثیت متعین ہو جائے۔ لیکن مشکل یہ تھی کہ دفعتاً تمام مراحل ایک تنہا ہستی طے نہیں کر سکتی تھی جب طبقۂ علماء کی بد توجہیوں نے خود اپنے ہاتھوں اپنے اقتدار کو برباد کر دیا تھا۔ گو مولانا شبلی مرحوم کئی حیثیتوں سے صحیح اسلام کو پیش کر رہے تھے۔ علم کو اجتہاد و تحقیق سے۔ عمل کو قرون اولیٰ کے مسلمانوں کے تذکروں سے۔ اخلاق و سیاست کو مسلمانوں کی تواریخ و روایات سے لیکن یہ تمام کوششیں انجام کار کے لئے کافی نہیں تھیں۔ مولانا کی شخصیت نے دور جدید کے "روشن خیال طبقہ" میں صلاحیت و استعداد پیدا کر دی اب اس کی ضرورت تھی کہ حالات اور واقعات کا تسلسل قلب سلیم پیدا کر دے اور دماغ صحیح۔ مسلمانوں کی خوش نصیبی نے یہ سامان بھی فراہم کر دیا۔

سرسید اور اون کے معاونین کی افراط و تفریط سے طلباے علم جدید کے طرز معاشرت اور اصول اخلاق میں جو بے راہ روی پیدا ہو گئی تھی اوس کی اصلاح اوس مخلص او رغیرت مند مسلمان کی تعلیم و تلقین نے کر دی جس نے طلبا کے سامنے

اپنے قول و عمل سے اسلامی تمدن کا بہترین نمونہ پیش کر دیا تھا۔ آج اگر کوئی دورِ جدید کے تعلیم یافتہ مسلمانوں کی تاریخ لکھنے بیٹھے وہ اس حقیقت کو نظر انداز نہیں کر سکتا کہ نواب وقار الملک مرحوم نے اپنی چند سالہ نظامت میں علیگڈھ کے طلبار کو کیا کیا سبق دیے اور اپنے طرزِ زندگی سے ان کو کیا کیا ہدایتیں کیں۔ علیگڈھ کالج جو دراصل موجودہ تمدن کا مرکز تھا۔ اور جس سے نکل کر "روشن دماغ" مسلمان تمدن جدید کی تبلیغ کیا کرتے تھے نواب وقار الملک کی عظمتوں سے غیرت قومی کا مخزن بن گیا۔ یہ نہیں کہ سرسید اور محسن الملک کی گود میں پلے ہوئے طلبار خود دار اور غیرت مند مسلمان بن گئے ہوں۔ گمراہ ہستیاں دفعتاً راہ راست پر نہیں آ سکتیں۔ البتہ یہ ہوا کہ سرسید کی تلقین وفا نواب وقار الملک کی تعلیم خود داری سے بدل گئی۔ تعلیم یافتہ طبقہ ضمیر و اخلاق سے بھی مانوس ہونے لگا اور مذہب و سیاست سے بھی۔ یہاں تک کہ جنگ بلقان نے لوگوں کے احساسات قومی اور جذبات ملی کو اس حد تک بیدار کر دیا جس کی امید بھی نہیں کی جا سکتی تھی۔ دنیا متعجب تھی کہ "پیرو فا" کی خانقاہ سے "مجاہدین اسلام" کا لشکر کس طرح نکلا۔ حکومت متحیر ہو گئی کہ "بروٹس نے بھی بالآخر حملہ کر دیا"۔ ارباب حل و عقد دھمکیاں دینے لگے سرسید اور محسن الملک کے تربیت دادہ "پیران نابالغ" نصیحتیں کرنے لگے کہ اخوت اسلامی کے بت پر اپنا امن و سکون اور حکومت کی شفقتوں کو کیوں قربان کر رہے ہو غرضکہ ہر طرح کی کشمکش پیدا ہو گئی لیکن احساسات جو بیدار ہو چکے تھے بیدار ہی رہے۔ مسلمانوں کی سیاست کا یہ پہلا باب تھا جو اس تمہید کے ساتھ شروع ہوا تھا نہ اس ہنگامہ کو نصیحتیں روک سکتی تھیں اور نہ دھمکیاں

ایک طرف تمدن جدید نے اس طرح کروٹ لی دوسری طرف ایک انسان کی وہ ہمہ گیر توفیق روبکار تھیں جن کی ہر جنبش کنگرۂ فرعونیت کو متزلزل اور وقار

نمود ینت کو پا مال کرسکتی ہی۔ مولانا ابو الکلام آزاد کا دماغ اون معجزات میں سے ہے جو کارکنان قضا و قدر کی حیرت انگیز کرشمہ طرازیون کو نمایاں کرتے رہتے ہیں "الہلال" نے ہندوستان کے تعلیم یافتہ مسلمانون کو اس طرح بیدار کردیا جس طرح نفخ صور سے لاکھوں برس کے سوئے ہوے انسان زندہ ہو جائیں گے۔ مذہب وسیاست کا یہ حیرت خیز اتحاد ہندوستان میں آج تک کسی مسلمان کا دل و دماغ پیدا نہ کر سکا تھا اسی معجز نما شخصیت نے علمار کے گروہ کو اسلامی سیاست کے رموز بتلائے اور دور جدید کے مبلغین کو مذہب و اخلاق کی حقیقتیں۔ اس سے پہلے مختلف مصنفین نے مختلف مواقع پر ہندوستان کے مسلمانوں کو فرایض کی تلقین کرنی چاہی تھی لیکن نہ اون کے پاس یہ دماغ تھا اور نہ یہ دل نہ یہ الفاظ تھے اور نہ یہ قلم۔ جامعیت ہندوستان میں کبھی اس سطوت و جبروت سے نمایاں نہیں ہوئی تھی مولانا آزاد نے مذہب کی بھی تبلیغ کی اور سیاست کی بھی۔ "روشن خیال طبقہ" کو یہ پہلی بار معلوم ہوا کہ قرآن پاک میں غسل وطہارت کے علاوہ کائنات کے حقایق بھی پوشیدہ ہیں۔ انتک جس انداز سے علمار قرآن پاک کو پیش کیا کرتے تھے وہ کسی طور پر خوش آیند نہ تھا۔ تعلیم یافتہ طبقہ سمجھتا تھا کہ قرآن ختم ہے تنبیہہ و تھدید اور تکفیر و تعزیر پر۔ خود غرض اور تنک مایہ علمار نے اونھیں اسی طرح سمجھایا تھا۔ لیکن جب مولانا آزاد قرآن لیکر اوٹھے مسلمان مبہوت ہوگئے کہ تیرہ سو برس کے صحیفہ میں حال ہی کے لئے نہیں بلکہ ہمیشہ کے لئے نکات وحقایق پوشیدہ ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ مولانا ابوالکلام کی شخصیت اون بلند نظر شخصوں میں سے ہے۔ جن کی عظمتوں کا محاصرہ نہیں کیا جاسکتا دور جدید میں مذہب کو اگر کسی نے سیاست سے صحیح طور پر ملادیا ہے اور علمار کے کھوئے ہوے اقتدار کو دوبارہ حاصل کرلیا ہی تو وہ تنہا مولانا ابوالکلام ہیں

اس سلسلہ میں ایک برگزیدہ شخصیت اور بھی ہے جو بظاہر گو دنیا سے اٹھ گئی لیکن حیات جاوید نے اوسے ہمیشہ کے لئے نمایاں کردیا ہے قرون اولیٰ کا اسلام اگر کسی نے عملاً دنیا کے سامنے اس صدی میں پیش کیا وہ مولانا محمود الحسن رح کی محترم ہستی تھی آج جب کعبہ سے کفر کا دریا امنڈتا چلا آرہا ہے دیار ہند کے ایک مسلمان نے خیر القرون کی یاد تازہ کردی۔ مذہبی اور اخلاقی حیثیت سے مولانا مرحوم نے علمار کو نئے سرسے ہندوستان میں زندہ کردیا اور یہ اونھیں کا فیض اور انہیں کی برکات تھیں کہ موجودہ کشمکش میں علمار اور جہلار نے متحد ہوکر کذب و باطل کے مقابلہ میں حق و صداقت کا علم بلند کیا۔ گروہ علمار جو ایک زمانہ سے دور جدید کے مسلمانوں سے بیگانہ تھا اون سے آکر مل گیا اور وہ خدا ناشناس مغربیت جو مذہب کو ناقابل برداشت اور شعار اسلامی کو ناقابل عمل سمجھتے تھے خدا سے بھی مانوس ہوگئے اور اُس کے قوانین سے بھی۔ رہا یہ مسئلہ کہ عام طور پر گروہ علمار کی للہیت اور اون کا ایثار کس رنگ پر ہے اور آیندہ اوس کے کیا نتایج ہوں گے. علم و حکمت کا مذہب و اخلاق سے یہ مخلصانہ اتحاد کس منزل تک قایم رہےگا. یہ ایسے مباحث ہیں جن پر موجودہ حالات میں کوئی تبصرہ کرنا نہ ضروری ہے نہ قرین مصلحت۔

لیکن سب سے زیادہ عبرت انگیز اور حیرت خیز یہ واقعہ ہے کہ مذہب و سیاست کی حمایت کے لئے جو سب سے زیادہ جانباز ہستیاں ہتیلیوں پر سر لئے ہوے لیکن وہ علیگڈھ کے اوسی تبکدہ سے جس میں ہمیشہ وقار حکومت کی پرستش ہوتی رہی کل تک وہ ہی ہستیاں تمدن جدید کی دلدادہ تھیں لیکن آج کوئی نہیں جو سرفروشوں میں اون کا مقابلہ کرسکے خدا بھی اون پر نازاں ہے اور انسان بھی کل وہ تھیں کہ دور جدید کی حق فراموشیوں نے اونہیں جو تربیت دی تھی اور آج

وہ ہیں اون کی فطرت سلیم کا جو تقاضا تھا۔ خلیل کی پیمبری پر آذر یہ فخر نہیں کرسکتا
کہ خلیل نے اوسی کی گود میں پرورش پائی تھی۔ اس سے قبل کہ تمدن جدید کی
آگ اون پر گلستان بن گئی مولانا شوکت علی اور مولانا محمد علی اسی آذر کدہ
کے سیمیں اور طلائی بت تھے جن پر علیگڈھ کے بت گروں کو بھی ناز تھا اور
دور جدید کے بت پرستوں کو بھی لیکن آج جب وہ توحید کا غلغلہ بلند کر رہے
ہیں خاندان آذری ماتم کر رہا ہے کہ اوس کے صدیوں کے تراشے ہوئے
بت توڑے جارہے ہیں اور روایات بت پرستی ہمیشہ کے لئے پامال کی
جارہی ہیں۔ درحقیقت دنیا کی تاریخ میں حال اور مستقبل کے لئے ہزاروں عبرتیں
اور ہزاروں ہدایتیں ہیں۔

سجاد انصاری

# پیغمبر اسلام

ذیل کا مضمون صلاح خدا بخش صاحب کے
ایک آرٹیکل کا ترجمہ ہے جو کلکتہ ریویو کے اکتوبر
سنہ ۱۹۲۳ء نمبر میں شایع ہوا تھا۔

"مدیر"

ہم رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت و حرمت کا حق اُن کہنہ روایات سے ادا نہیں کر سکتے جو طرح طرح کے قصے کہانیوں اور بے بنیاد واقعات سے پُر ہیں بلکہ حقیقی عظمت جدید فن "تنقید اور ترقی یافتہ طرز تحریر کے ذریعہ کر سکتے ہیں۔ ہم چاہتے ہیں کہ ان واقعات کی ٹھوس بنیاد پر بحث کریں جن کی تصدیق کے لئے ہمارے پاس بہ کثرت ایسی ثقہ شہادتیں موجود ہیں جن سے کوئی شخص انکار نہیں کر سکتا۔ آنحضرت صلعم کی ذات مبارک خود اعلیٰ ذہانت، عظیم الشان کامیابی اور ایک دائمی دلچسپی کی ایک مثال بے مثل ہے، پھر ہم قصہ کہانیوں یا غیر صحیح بیانات پر کیوں جائیں۔

آنحضرت صلعم کی حیات طیبہ پر قلم اٹھانے کے لئے ناقدانہ طرز تحریر کا اختیار کرنا میری خیال میں زمانۂ حال کی اس روح جدید کا اظہار کرنا ہے۔ اس سے آیندہ کے لئے تاریخی تنقید و عام تحقیق و تفتیش میں مزید اصلاح و ترقی کی ابتدا ہوتی ہے۔ یہ امر بھی باعث مسرت ہے اس سے وہ غیر معقول تعصب جو عدم واقفیت کی وجہ سے پیدا ہو گیا تھا، عنقریب دور ہو جائے گا اور اس سے بھی مزید تر

یہ کہ اس سے اس اعتراض کی تردید ہوتی ہے جو غیر مسلم مصنفین کی طرف سے اکثر عاید کئے جاتے ہیں یعنی کہ اسلام جامد اور دشمن ترقی ہے، لیکن اسلام کی تاریخ شروع سے لیکر اخیر تک اس الزام کی تغلیط کرتی ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ اسلام کبھی بھی ایسا نہیں رہا جیسا بیان کیا جاتا ہے۔ اور نہ شریعت اسلام میں کوئی اصول بھی ایسا ہے جو آگے چلکر مانع ترقی ہو۔

برعکس اس کے مسلمانوں اور ان کی سلطنتوں کے زوال کا باعث جیساکہ میرا خیال ہے عدل و مساوات، محبت و الفت، حق و صداقت کے اصولوں کو ترک کردینا ہے۔ جنہیں اسلام ساتھ لیکر آیا اور جن کی شارع اسلام نے سفر و حضر جلوت وخلوت ہر موقع پر تعلیم و تلقین کی۔ ہم اس واقع سے انکار نہیں کرسکتے اور نہ اس کے اعتراف کرنے سے وہ عظمت کو جو آنحضرت کی ذات کے متعلق ہمارے قلوب میں ہے ایک ذرہ بھی کم ہوسکتی ہے۔ اس میں شبہ نہیں کہ اس زمانہ میں جب آنحضرت صلعم مبعوث ہوئے ایک روحانی روشنی عرب میں نمودار ہورہی تھی اور بعض اشخاص بھی تھے۔ (ایک خود آپ ہی کے خاندان کے تھے) جو ملک کے موجودہ مذہب سے غیر مطمئن ہوکر ہر چہار طرف کسی ایسی شئے کی تلاش میں تھے جو سحر وجادو کے علاوہ زیادہ عقل سے لگتی ہوئی ہو اور روحانی ضروریات کے مطابق ہو لیکن سوال یہ ہے کہ اس تحریک کی کیا نوعیت تھی؟ اور اس کا دائرہ عمل کہاں تک تھا؟ قلت معلومات کی بنا پر ہم اس کے حدود کی تعین نہیں کرسکتے اور نہ اس کا صحیح اندازہ ہوسکتا ہے۔ لہذا ہم اس سوال کا جواب کہ آنحضرت کہاں تک اس تحریک سے متاثر ہوئے؟ یا یہودیت و نصرانیت نے آپ پر کس قدر اثر ڈالا؟ فی الحال نظرانداز کردیتے ہیں۔ لیکن اس سے انکار نہیں کہ آپ نے کچھ اثر ضرور لیا اور قرآن پاک میں اس کے صاف

اشارات موجود ہیں اس سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا کہ آنحضرت کے زمانۂ ولادت و طفولیت اور سن شعور کو پہنچنے تک عرب کے مروجہ دین کے خلاف خیالات برابر نشو و نما پا رہے تھے ظہور اسلام سے قبل کی شاعری میں برابر ان رہبانوں کی روشنی کا ذکر آتا ہے جو صحرا میں مسافروں کی رہنمائی کیا کرتے تھے اور قرآن کریم میں بھی جگہ جگہ پر یہودیت اور انجیل کے قصے آتے ہیں۔

لیکن وہ کونسی ذات تھی جس نے ایک بادیہ نشین، جنگجو، پُر نفاق قوم کو ایک قلیل عرصہ کے اندر ایک مضبوط، متحد اور ناقابل تسخیر قوم بنا دیا جسے مذہب کے ایک ایسے ولولہ و جذبہ سے پُر کر دیا جس کا تاریخ میں اس سے قبل کبھی پتہ نہیں اور جس نے ان کے سامنے ایک باقاعدہ مذہب اور ایک معقول، قابل عمل مجموعۂ اخلاق پیش کر دیا۔ یہ کونسی ذات تھی؟ وہ حضرت محمدؐ رسول خدا (صلی اللہ علیہ وسلم) کی ذات بابرکات تھی۔ ممکن ہے کہ آپ نے اپنے چند روشن دماغ اہل ملک سے کچھ روشنی حاصل کی ہو یہ بھی ممکن ہے کہ عیسائیوں اور یہودیوں کا بھی کچھ اثر آپ پر پڑا ہو[۱] لیکن شرک کی بیخکنی اور اسلام کی ترویج آپ نے اور صرف آپ نے ہی کی۔

یہ صرف آپ کی ذات تھی جس نے اس دین جدید کو عالمگیر صورت میں پیش کیا۔ یہ صرف آپ ہی تھے جنہوں نے بت پرستی کی مذمت اس کے اصل معبد مکہ میں کی جو عربوں کی صنم پرستی کا مرکز تھا۔

پروفیسر دخوئے نے ایک عالمانہ مضمون میں نزول وحی کے متعلق بہت کچھ لکھا ہے پروفیسر موصوف کی رائے سے ہمیں خواہ اتفاق ہو یا نہ ہو لیکن اس میں کچھ شبہ نہیں کہ آپ کے دل میں اپنے نبی اللہ ہونے کا خیال بار بار پیدا ہوتا رہا۔ کئی مرتبہ آپ نے یہ خیال

---

[۱] "حضرت محمدؐ نے یہودیت سے کیا لیا" مصنفہ جیگر۔ "عرب میں عیسائیت کا ابتدائی زمانہ" مصنفہ رائٹ

بار بار پیدا ہوتا رہا۔ کئی مرتبہ آپ نے یہ خیال قایم کیا اور ترک کر دیا، یہاں تک کہ اسنے آخری صورت اختیار کی اور ہمیشہ کے لئے جاگزین خاطر ہوگیا۔ اس تمام عرصہ میں یہ عمل گو بتدریج لیکن نہایت ہی استقلال کے ساتھ ہوتا رہا۔ یہ نہ تھا کہ آنحضرت کو کبھی اپنے مقصد تبلیغ میں شک پیدا ہوتا البتہ مقصد کی مشکلات کا خیال ضرور آتا تھا اور بعض وقت ان مشکلات سے آپ جھجک اُٹھتے جس میں تبلیغ دین کی دشواریوں کے ساتھ خود آپ کی ذات بھی شامل تھی۔ اکثر آپ پریشان خاطر اور متشکک ہوتے کہ آیا میں اس طوفان مصائب کا جو تبلیغ اسلام کی وجہ سے اُٹھ رہا ہے، تنہا مقابلہ کر بھی سکونگا یا۔ نہیں؟

آپ اپنے اہل مُلک کو جانتے تھے نیز آپ اس سے بھی بخوبی واقف تھے کہ ان کا دین قدیم ایک ایسا رشتہ ہے جو ان کو ان کے آباؤ اجداد ان کی تاریخ و روایات سے وابستہ کئے ہوئے ہے۔ اور وہ انہیں حب مال وحب قوت کی طرف بلاتا ہے اور ان کی دولت و ثروت سب کچھ اسی دین کی بدولت ہے۔

آنحضرت ان سب حالات سے بخوبی آگاہ تھے اور اسی وجہ سے یہ تامل بھی تھا لیکن نور حق آشکارا ہو چکا تھا، ضمیر اپنا فیصلہ دے چکا تھا اور عزم راسخ ہمیشہ کے لئے قایم ہو چکا تھا۔ آپ کی تمام تر زندگی اس عقیدہ کی ایک تفسیر ہے۔ ملک کی ساری قوت کے مقابلہ میں آپ اپنی عزم میں ثابت قدم اور اٹل رہے۔ کیا اس میں ضعف ارادہ و بے ثباتی عزم کا کوئی شخص ایک ہلکا سا نشان بھی بتا سکتا ہے؟

سب سے حال کا مورخ برنس کیٹینی نے اس الزام کی قطعی طور پر تردید کی ہے کہ آپ بھی دیوتاؤں کو مانتے تھے جو خالق و مخلوق کے درمیان وسیلہ ہیں مورخ مذکور نے اس تمام واقعہ کو جھوٹ ثابت کیا ہے۔

کوئی شئے آپ کو تبلیغ توحید کے فرایض اور اپنے گمراہ اہل ملک بلکہ ساری دنیا کی

ہوئی دنیا کو صراط مستقیم پر لانے سے باز نہیں رکھ سکتی تھی۔ یہ وہ فرض تھا جسے آپ خدائے تعالیٰ کی طرف سے عائد سمجھتے تھے۔ صداقت مقصد میں یقین پختہ کے سوا کیا کوئی اور چیز بھی آپ کو ان مشکلات میں ثابت قدم رکھ سکتی تھی؟

مصنفین یورپ بھی واقعۂ ہجرت تک آپ میں کوئی عیب نہیں پاتے آپ کی ذات آپ کے معتقدات آپ کے طریقۂ تبلیغ اور آپ جس جذبہ کے ساتھ اپنے مقصد کے لئے لڑے ان میں سے ہر ایک کی مدح میں وہ سب کے سب رطب اللسان ہیں۔ ان کا خیال ہے کہ جب آپ کے ہاتھ میں قوت آئی تو یہیں سے پانسہ پلٹا۔ کیا اس الزام میں ایک ذرہ بھی صداقت شامل ہے؟

جب آپ اسلام کے دینی و دنیوی پیشوا ہوگئے تو کیا آپ راہ حق سے بال برابر بھی ہٹے؟ کیا آپ نے اپنی طرز رہائش بدلی؟ کیا آپ نے جاہ و ثروت کی خواہش کی؟ کیا آپ نے درباریوں کی کوئی جماعت رکھی یا دنیا کی ظاہری شان و شوکت اختیار کرلی جن سے قدیم و جدید سلاطین خاص شوق رکھتے تھے؟ کیا آپ نے کوئی دولت جمع کی یا وفات کے بعد کوئی خزانہ چھوڑ گئے؟ حقیقت یہ ہے کہ کسی لحاظ سے بھی آپ میں کوئی تغیر نہیں ہوا۔ آپ عظیم الشان طاقت رکھتے تھے جس پر بڑے سے بڑے سلاطین کو رشک تھا۔ لیکن اس کے باوجود آپ آخری دم تک سادگی، بے تکلفی، انکساری اور اعلیٰ ایثار و قربانی کی زندگی بسر کرتے تھے۔

لیکن یورپ کے لئے یہ سمجھنا کہ زندگی و مذہب کے ساتھ مشرق کا ہمیشہ کیا رویہ رہا ہے، بہت ہی دشوار ہے۔ ایک مشرقی کے لئے اس کا ہر فعل مذہبی ہے اس کی تمام تر زندگی از مہد تا بہ لحد مذہبی اعمال کا ایک طویل سلسلہ ہے۔ اس کے ہاں مذہب و سیاست میں کوئی حد فاصل نہیں۔ اس کے ہاں اس قسم کا کوئی حکم نہیں کہ جو کچھ قیصر کا ہے قیصر کو دو اور جو خدا کا ہے خدا کو دو۔ بہم آنحضرت

ایک ہی وقت میں قیصر بھی تھے اور پاپائے اعظم بھی۔ آپ کے ذمہ مذہبی معاملات کی ادائیگی، صوم وصلوٰۃ کی انجام دہی، احکام شرعی کا نفاذ ہی نہ تھا بلکہ مسلمانوں کی مادی ضروریات کا پورا کرنا اوران کی سیاسی رہنمائی بھی پیش نظر تھی۔

اورکیا انبیائے اسرائیل تخت وتاج کے مالک نہیں ہوا کرتے تھے؟ مکہ میں آپ کے مشاغل کا دائرہ عمل تنگ تھا، مدینہ میں آکر رفتہ رفتہ منصب نبوت کے ساتھ ساتھ حکومت کے فرایض بھی داخل عمل ہو گئے۔ اسلام کسی خیالی مجموعہ اخلاق کا نام نہ تھا جس کو جامہ عمل پہنانے کے لئے آپ بھیجے گئے تھے بلکہ ایک ایسا مجموعہ تھا جو روزمرہ کی زندگی میں قابل عمل ہو اور اس قوم اور اس زمانہ کے اخلاقی معیار کے مطابق ہو۔ سیاست و مذہب دونوں میں بُعد المشرقین کا فرق ہے۔

اگر آنحضرتؐ سیاسی معاملات کو ایک تخیل کی طرح خیالی طور پر لیا ہوتا، تو آپ یکسر ناکام رہتے۔ مثال کے طور پر یہودیوں کے ساتھ آپ کا طرز عمل لواسے دقت کی روشنی میں دیکھو اور ہم میں سے کوئی بھی ہے جو اس پر انگلی اُٹھا سکتا ہے؟ موجودہ سیاست اس کے تدارک کے لئے کہیں زیادہ بیرحمانہ طریقہ اختیار کرتی۔ یہودیوں کو دوست بنانے کی آپ نے انتہائی کوشش کی۔ لیکن انھیں نہ بننا تھا اور نہ بنے۔ وہ غیر جانبدار بھی نہ رہتے تھے بلکہ کھلے میدان دشمنی پر کمربستہ تھے۔ وہ دشمنان اسلام سے خفیہ معاہدے کرتے اور انھیں مخفی طور پر امداد پہنچاتے۔ اس صورت میں کیا آپ کا فرض تھا کہ انھیں چھوڑ دیتے اور جس کام کو اس شفقت اور جانفشانی سے کر رہے تھے ان کے ہاتھوں یوں تباہ برباد ہوتے دیکھتے...... کوئی دوسرا تدبر اس طریقہ کے علاوہ جو آپ نے اختیار کیا اور کوئی دوسرا طریقہ عمل میں نہیں لا سکتا تھا۔

دوسری مثال فتح مکہ کے بعد آپ کے داخلہ شہر کی لو، جو صبر و تحمل کی

ایک نہایت ہی شاندار نظیر ہے۔ تمام عرب آپ کے قدموں کے نیچے تھا، مکہ مخالفت و عداوت کا گھر آپ کے رحم و کرم کا منتظر تھا۔ کیا آپ کے جذبۂ انتقام میں ذرا بھی حرکت ہوئی؟ آپ کے وہ اعدا جنھوں نے آپ کو بنا ہ تک دینا گوارہ نہیں کیا، آپ کو اپنا وطن مالوف ترک کرنے پر مجبور کیا آپ کے تذلیل و تحقیر میں کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا آپ کو درد انگیز سخت سے سخت اذیتیں پہنچائیں۔

کیا آپ اگر چاہتے تو ان میں سے ایک ایک کا سر قلم نہ کر سکتے تھے؟ لیکن ان سب کے باوجود آپ کا ہر فعل ذاتی و شخصی جذبہ سے ہمیشہ پاک رہتا تھا شخصی عزت ذاتی وجاہت سے آپ ہمیشہ الگ رہے۔ رؤسائے قریش جب آپ کے پاس تشریف لائے تو آپ نے فرمایا کہ "تم مجھ سے آج کیا توقع رکھتے ہو" اونھوں نے جواب دیا کہ "عفو" اس پر رحمت عالم نے فرمایا کہ "جاؤ" آج کے دن تم سب آزاد ہو"

آپ کی سادگی، آپ کا اخلاق، آپ کی کفایت شعاری، آپ کا صبر و تحمل آپ کا استقلال و ثبات عزم، آپ کا عجز و انکسار، ہر ذی روح پر آپ کے رحم، بچوں کے ساتھ شفقت آپ کا جذبہ عدل و انصاف۔ کیا تاریخ کوئی دوسری ایسی نظیر پیش کر سکتی ہے جس میں یہ تمام اوصاف و محاسن بہ تمام و کمال یکجا جمع ہوں؟

صدیوں کے اخفائے صداقت و ابطال حقیقت کے بعد آنحضرت کی شخصیت آج کے دن نہایت ہی اعلیٰ و ارفع نظر آ رہی ہے یہاں تک کہ غیر مسلم دنیا کو بھی خراج تحسین و عزت دے رہی ہے۔ آپ کی ذات ایک بڑے مضبوط اور اعلیٰ اخلاق کی مظہر ہے۔ آپ کی ذات کوئی نفس پرور، مطلق العنان بادشاہ کی سی نہیں کہ ذاتی ہی مفاد کا خیال رکھے بلکہ ایک کریم النفس حاکم ہیں جن سے

محبت و روشنی کے انوار چار دطرف پر تو فگن ہیں۔ آپ ابن الوقت نہیں بلکہ ایک رسول ہیں جن کے پیش نظر ایک متعین و مخصوص مقصد ہے اور جو اپنے ارادہ میں اٹل ہیں۔ یہ تمام اوصاف آج یورپ نے بھی تسلیم کرلئے ہیں اور کھلے دل سے تسلیم کیا ہے انگریزی زبان میں ہیجنس، ڈیون پورٹ، باسورتھ اسمتھ، اور کارلائل[1] جرمن زبان میں کرہل اور گریم کی تصنیفات موجود ہیں۔ ان کے علاوہ اور بھی فاضلانہ تصنیفات ہیں جو تعصب سے خالی نہیں اور یہ کبھی دنیائے عیسایت کے دماغی نتائج تھے۔

ذیل میں ہم اعلیٰ الفاظ نقل کرتے ہیں جو ڈاکٹر گستاو ویل نے (جرمن) بانی اسلام کی شان میں لکھے ہیں۔

"حضرت محمد نے (صلی اللہ علیہ وسلم) اپنی قوم کے سامنے ایک شاندار نمونہ پیش کیا۔ آپ کا دامن اخلاق پاک و صاف تھا۔ آپ کا مکان، آپ کا لباس وطعام ہر ایک میں بمثیل سادگی پائی جاتی تھی۔ آپ اس درجہ بے تکلف تھے کہ اپنے صحابہ سے کسی اظہار عزت کو قبول نہ کرتے اور نہ آپ اپنے غلام سے کوئی ایسی خدمت لیتے جسے آپ خود کرسکتے۔ اکثر آپ بازاروں میں سودا سلف لینے جاتے اپنے حجرہ میں کپڑے سیتے۔ یا کبھی بکریاں دوہتے نظر آتے۔ آپ ہر شخص سے اور ہر وقت ملتے تھے بیماروں کی عیادت کرتے۔ سب کے ساتھ مہربانی و ہمدردی سے پیش آتے۔ آپ کی فیاضی و دریا دلی کی کوئی انتہا نہ تھی اور ایسا ہی آپ کو اپنی

---

[1] یہاں پر ٹار اینڈرے (Tor andree) کی عالمانہ تصنیف "حضرت محمد کی شخصیت" مطبوعہ اسٹاکہام ۱۹۱۸ء قابل ذکر ہے۔

[2] "تاریخ اقوام اسلام" صفحہ ۲۷ مترجمہ خدابخش جو ڈاکٹر گستاو ویل کی کتاب کا ترجمہ ہے۔

قوم کی فلاح و بہبود کا خیال تھا ۔۔ جو ہدایا و تحالیف آپ کے پاس آتے وہ سب کے سب آپ تقسیم کرڈالتے ۔ اور جو باقی بھی رہتا اوسے قوم کی ملک سمجھتے تھے ۔

آپ اگر انسانیت کے اس اعلیٰ ترین درجہ پر ہیں تو آپ کے کارنامے بھی غیر فانی ہیں ۔ یہ سچ ہے کہ اسلام کی سیاسی طاقت دبگئی ہے لیکن اس کی روحانی قوت آج بھی ویسی ہی تازہ اور زبردست ہے جیسی آج سے تیرہ سو برس قبل تھی ہندوستان ، افریقہ، اور چین ہر جگہ اسلامی مبلغین کے سر کامیابی کا سہرا رہا ہے ۔ انھوں نے ایسے مقامات پر کامیابیاں حاصل کیں ہیں جہاں مسیحیت باوجو کثرت مال اور اعلیٰ تنظیم و ترتیب رکھنے کے بکسر ناکام رہی ہے ۔اس کی کامیابیاں صرف اونی طبقوں میں ہی محدود نہیں رہی ہیں بلکہ یورپ جیسے گہوارۂ علم و تہذیب میں اس نے اپنے جاں نثاران پیدا کرلئے ہیں ۔

آخر اس کامیابی کا راز کیا تھا؟ اس کی کامیابی مذہب کا پجاریوں اور پادریوں کی قیود سے آزادی، محیرالعقول رسوم اور عجیب و غریب عقاید مذہبی کے نہ ہونے میں مضمر ہے ۔ اسلام تمام آسمانی مذاہب میں سادہ ترین مذہب ہے جو تہذیب کے اعلیٰ سے اعلیٰ اور ادنیٰ سے ادنیٰ مدارج میں یکساں طور پر کھپ سکتا ہے ۔ اس کی سادگی ایک بازاری شخص اور ایک عزلت گزیں فلسفی دونوں کے لئے یکساں کشش رکھتی ہے ۔ گوئٹے قرآن پڑھکر خوشی کے مارے پھولا نہ سمایا، گبن نے اس میں وحدانیت کا جلوہ دیکھا ۔ ایمان بالتوحید رسالت محمدؐ (لا الہ الا اللہ و محمد الرسول اللہ) ہمارے تمام عقاید کا لب لباب ہے ۔ اس عقیدہ کے ساتھ ساتھ ایک اعلیٰ درجہ کی دانش و عنایت بھی شامل ہے ۔ یعنی صرف عقیدہ ہی کافی نہیں بلکہ تقویٰ و خلوص نیت ، انسانی ہمدردی و محبت بھی

شرط ہے۔ نجات قول و فعل، عقیدہ و عمل ہر دو کے باہمی لزوم پر مبنی ہے یہی وہ سبق ہے جسے ہم نے بھلا دیا، اور جس کے دہرانے کی آج پھر ضرورت ہے اگر ہم اس دین کے صحیح معنوں میں اہل بننا چاہتے ہیں۔

بہر صورت عقیدہ سے زیادہ عمل ضروری ہے۔ عبادت دراصل سبحہ و زنار میں نہیں ہے بلکہ حقیقی عبادت اپنے تمام قوائے جسمانی و دماغی کے نشو و نما کرنے اور فرائض کی انجام دہی میں اسی قدر ہے۔ جسقدر کہ خلوت کی یاد الٰہی میں مصروف رہنے میں ہے۔ مذہب کا یہی پہلو تھا جسے اسلام نے خصوصیت کے ساتھ چمکایا اور اسی کو ہمیں اپنے اندر پیدا کرنا ہے اگر ہم چاہتے ہیں کہ زندگی کی برکات سے متمتع ہوں اور تنازع للبقا میں جو بدقسمتی سے تمدن جدیدہ کی خصوصیت نمایاں بن گئی ہے کامیاب اتریں۔

پیئر لوٹی[1] لکھتا ہے کہ "ہم یورپینوں میں یہ عام طور ایک امر مسلم ہے کہ اسلام مانع اصلاح و ترقی ہے۔ یہ اقوام میں ایک جمود پیدا کر دیتا ہے اور ان کی شاہراہ ترقی میں یہ ایک روڑا ہے۔ یہ خیال نہ صرف ارشادات نبوی و تعلیمات اسلامی سے انکی عدم واقفیت کا ثبوت دیتا ہے بلکہ تاریخ سے ایک صریح چشم پوشی پر بھی دال ہے۔ اسلام ابتدائی زمانہ میں اقوام کے ساتھ ساتھ ترقی کرتا رہا اور ابتدائی خلفا کے عہد میں اس نے انسانی ترقی کے لئے جو سامان پیدا کئے، ان کا ذکر نہیں۔ دنیائے اسلام کا موجودہ انحطاط اس سے منسوب کرنا سخت حماقت ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ ہر قوم کے لئے ایک وقت معین ہوتا ہے ترقی و شان و شوکت کے زمانہ کے بعد غفلت و جمود اور انحطاط و تنزل کا

---

[1] "مصر" مصنفہ پیئر لوٹی صفحہ ۲۷۰

ور شروع ہوتا ہے۔ ایکدن کوئی خطرہ سر پر آن پہنچا ہے اور وہ اپنے خواب غفلت سے چونک پڑتی ہے۔ ممالک اسلامی کی یہ بےحسی کبھی مجھے بہت عزیز تھی۔ اگر مقصد یہ ہے کہ زندگی میں کم از کم مصائب اٹھائے جائیں، تمام سعی و کوشش حقیر سمجھی جائیں اور خوش آیند تو تعات لیکر جان دیجاوے تو اس لحاظ سے مشرقی اقوام سب سے زیادہ عقلمند ہیں۔ لیکن اب جبکہ حریص اقوام کا ہرطرف سے نرغہ ہے ان کا اس طرح خواب غفلت میں پڑے رہنا ممکن نہیں۔ اے کاش! وہ اب بھی بیدار ہوں!"

اور کیا ان کی بیداری کے آثار دن بدن ظاہر نہیں ہو رہے ہیں؟

آنحضرت دنیا میں کیا لائے؟ اور آپ کی غیرفانی خدمات نے انسانیت کے لئے کیا کچھ کیا؟

ایک ایسی قوم کو جو انتہائی شرک و بت پرستی میں مبتلا تھی، خالص توحید یعنی ایک خدائے خالق عالم پر ایمان لانا سکھایا اور حقیقت یہ ہے کہ یہ نعمت تمام بنی نوع انسان کے لئے تھی۔ یہ خیال کرنا سخت غلطی ہے اور جیسا کہ بعض مصنفین یورپ کا خیال تھا کہ اصل میں اسلام ملک عرب اور اس کی قوم کے لئے تھا۔ سورہ فاتحہ میں اللہ رب العلمین کا لفظ مذکور ہے اور یہ فرض کرنا خلاف عقل ہے کہ اس خدائے رب العلمین نے نور اسلام صرف بنی آدم کے ایک چھوٹے سے حصے کی ہدایت و اصلاح کے لئے بھیجا ہوگا۔ قرآن میں ایک آیت بھی ایسی نہیں جس کا یہ مطلب ہو کہ اسلام کا روئے سخن صرف ایک عرب کے لئے ہے اور وہ تعاقب کچھ اور تبار رہے ہیں۔ ہمارے نزدیک آج توحید ایک عام بات معلوم ہوتی ہے لیکن اس وقت جب آنحضرت نے تمام عالم کو اس کی دعوت دی ایسا نہ تھا۔ عرب کے باطل مذاہب اور تحریف شدہ عیسائیت

میں دین اسلام ایک حدیدحق کی طرح نہایت آب و تاب کے ساتھ چمکا۔ تبلیغ توحید کی تبلیغ کرنا جیسی اسلام میں ہے اور ایک ایسی دنیا میں جس میں آنحضرت مبعوث ہوئے، کوئی معمولی ہمت و جوانمردی کا کام نہ تھا۔ جو بغیر امداد غیبی و ہدایت الٰہی کے ممکن ہوتا۔ اس کی سب سے بڑی کامیابی یہ ہے کہ اس نے ایک مذہب آسمانی ہونے کا پختہ ثبوت دیا۔ لیکن اس نعمت عظمیٰ کے ساتھ اس نے ایک اور برکت بھی بخشی جو عقاید و اخلاق انسانی میں کچھ کم اہمیت نہیں رکھتی۔ آپ نے انسان میں یہ خیال پیدا کیا کہ بندہ کو اپنے خالق کے سامنے ایک دن اپنے تمام اعمال کا جوابدہ ہونا ہے۔ ظہور اسلام سے قبل عربوں میں حال' کا خیال تمام تر اہمیت رکھتا تھا۔ انھیں 'ماضی' و 'استقبال' کی مطلق فکر نہ تھی۔ قدیم مشرکین کی طرح وہ عیش و عشرت کی زندگی بسر کرتے تھے جو فکر فردا' اور دوسرے تردّدات سے پاک تھی۔ لیکن آنحضرت نے دنیا کی آنکھیں اس اس حقیقت سے کھولدیں کہ انسان بحیثیت اس کے کہ اسے عقل و تمیز عطا کی گئی ہے' ایک ذمہ دار ہستی ہے اور اسے اپنی نیکی و بدی کا ایک دن قادر مطلق کے سامنے جوابدہ ہونا پڑے گا۔ انسانی ترقی کی راہ میں کس قدر عظیم الشان واقعہ ہے! آج ہمارے لئے اس عقیدہ کی اہمیت کو سمجھنا ناممکن ہے۔ اس کے بعد سے انسان پیکر اخلاق بنگیا بہ الفاظ دیگر انسانی تخلیق پھر سے عمل میں آئی اور اس بار انسان ایک ضمیر لے کر پیدا ہوا جس کی نگرانی و تصفیہ سے مفر نہیں۔

اس کے ساتھ ہم اخوت کے عقیدہ کو فراموش نہیں کر سکتے، جسے آپ نے پہلی بار دنیا کے سامنے پیش کیا۔ کل مومنٍ اِخوۃ کی منادی کی۔ کوئی تفریق نہیں اور نہ کوئی امتیاز نسل و رنگ، اسلام نے جمہوریت عالم' کے اصول

کو بہترین طور پر سمجھا - میں اس واقعہ سے بھی بے خبر نہیں کہ یہ ایک خوش آیند اسکیم تھی جو عرصہ تک قایم نہ رہ سکتی تھی لیکن باوجود اس کے اس نے عجیب وغریب کامیابی حاصل کی یہ ایک اعلیٰ ترین نصب العین تھا جس کے حصول کے لئے سعی و کوشش کرنا اور جبتک بھی ضروری تھا۔ مسلم کے لئے تمام دنیا اس کا وطن ہے اور تمام بنی آدم اس کے اہل کنبہ۔

اس وسیع اور عالمگیر عقیدہ نے اس اعلیٰ جمہوریت میں اپنا جواب پایا جسے اسلام نے قائم کیا، اسلام کا دینی و دنیوی پیشوا جمہور اسلام کا نامزد کردہ ہوتا تھا جس کے فرایض و اختیارات بالکل صاف و صریح ہوتے تھے۔

حضرت ابوبکرؓ اور یزید ثالث کے قابل قدر اعلیٰ جمہوریت کی افتتاحیہ خطبے پڑھو۔ مشرق میں اس جمہوریت کی کوئی نظیر نہیں ملتی۔ اور خود یورپ بھی مشکل ایسی اعلیٰ جمہوریت کی کوئی مثال پیش کرسکتا ہے۔ یہ سچ ہے کہ یہ جمہوریت بہت تھوڑے عرصہ تک قایم رہی لیکن جب تک بھی رہی اس کا وجود اسلام کی عظمت کے لئے ایک طرۂ امتیاز ہے۔ ایک فضائے نو پیدا ہوئی۔ جدید شاہراہ عمل وجود میں آئی اور روح تازہ کا ظہور ہوا۔ ماضی خاک میں ملگیا اور ایک جدید عرب پیدا ہوا ایک نئی قوم (عرب) وجود میں آئی تاکہ تاریخ عالم میں اپنی جگہ لے اور مشعل توحید ہاتھ میں لیکر گمراہ نوع انسانی کو راہ حق کی ہدایت کرے۔

اس نور و برکت، مسرت و خوشی، اطمنان و تسکین کے لئے جو آپ مصیبت زدہ، شکستہ خاطر انسان کے لئے لائے۔ اے نبی آپ پر ہزار بار درود۔

(باقی)

مترجمہ سعید انصاری متعلم جامعہ

# لینن

## ۱۸۷۰-۱۹۲۴ء

انقلابات عالم کی تاریخ اگرچہ واقعات و حوادث سے پُر ہے لیکن صدیاں گزر جانے پر بھی انقلاب روس جیسا عظیم الشان واقعہ نظر نہیں آتا۔ انسانی دماغ کی آخری بلندی روحانیت و عرفان ہے۔ لیکن اس کی دنیاوی کوششوں کی آخری حد حکومت اور سلطنت، انہی دو متضاد و خاردار رستوں پر ہزارہا انسان کی قربانیاں ہوئیں، اور اس سے بھی زیادہ تعداد میں وہ بدنصیب انسان گزر گئے جن کو اس ابتدائی منزل تک بھی رسائی نصیب نہیں ہوئی۔

---

وہ جماعت جو دنیا میں انقلاب ہی کا خواب دیکھتی ہے انقلاب ہی کو تمام دنیاوی مشکلات کا علاج بتاتی ہے، جس کے نزدیک سیاسی پیچیدگیوں، دنیا کی مصیبت اور غریبوں کے درد دکھ کا واحد علاج انقلاب ہے، انارکسٹ یا نراجی کہلاتی ہے۔ ابتداءً ان کے مقاصد واضح نہ تھے، اُن کو حکومت اور طاقت کے فنا کر دینے کا ضرور خیال تھا۔ لیکن جماعت کی قوت کو مستحکم اور کارگر بنانے کا کوئی صحیح راستہ اُن کے خیال میں بھی نہ تھا۔ لیکن گذشتہ ربع صدی میں زمانہ نے اتنی ترقی کر لی ہے کہ اب آپ ہر سازشی انقلاب پسند سے اس کا معقول و مدلل نظام عمل حاصل کر سکتے ہیں۔ وہ جانتا ہے کہ حکومت کے اجزا کیا ہیں مطلق العنان حکمرانوں اور خودسر و محدود جماعتوں میں یہ اجزائے حکومت کس طرح ظلم و تعدی

کا باعث ہو جاتے ہیں اور پھر رفتہ رفتہ مطلق العنانی سے بھی زیادہ زبردست لعنت میں دنیا کو مبتلا کر دیتے ہیں اور یہ ہی اجزائے حکومت اگر ذمہ دارانہ اصول پر جماعت میں تقسیم کر دے جائیں تو مجموعی حیثیت سے حکومت کو اس رتبۂ بلند پر پہنچا دیتے ہیں جہاں حاکم و محکوم کا فرق اُٹھ جاتا ہے۔ اور حکومت ایک نظام معاشرت کی حیثیت اختیار کر لیتی ہے۔ جس کا نتیجہ عام فلاح اور سکون و راحت ہے۔

---

وادی ویگا کی ایک بستی سمبرسک میں ۱۰ اپریل ۱۸۷۰ء کو لینن پیدا ہوا اس کا باپ استراخاں کا باشندہ تھا اور گورنمنٹ کے محکمہ تعلیم کا ایک معزز افسر۔ اس اسکول کا ہیڈ ماسٹر الگزنڈر کرنسکی کا بیٹا تھا۔ کرنسکی روسی سیاسیات کا اہم جزو تھا لینن کو اس کے اثر و اقتدار سے بالآخر جنگ کرنا پڑی اور اس کو اپنی انقلابی تحریک کی کامیابی کے لئے بالآخر کرنسکی کو شکست دینا پڑی۔ لینن اپنے زمانہ تعلیم میں ہی سیاسیات سے گہرا تعلق رکھتا تھا۔ چنانچہ قازان کی یونیورسٹی میں اس نے پوری مذہب کی تعلیم ختم نہ کی تھی کہ اس کا نام یونیورسٹی سے محض اس بنا پر خارج کر دیا گیا کہ وہ "سیاسیات میں نہایت غیر مناسب خیالات کا حامی ہے"۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ کارل مارکس کے انقلابی اصول جدید روس کی غذا بنے ہوئے تھی۔ اور نوجوان اس انقلاب پسند مجدد اعظم کی تقلید کو اپنے لئے مایہ حیات سمجھتے تھے۔ لینن کی زندگی پر سب سے زیادہ اثر اس کے بھائی کے سزائے موت کا ہوا جس کو حکومت روس نے سیاسی الزامات انقلاب پسندی کی بنا پر انتہائی سزا دی تھی اس وقت لینن کی عمر سترہ سال کی تھی اور اس واقعہ کے بعد ہی وہ قازان یونیورسٹی میں شریک ہوا جہاں سے نکالے

بالآخر اس نے پٹرسبرگ کے دارالعلوم سے "بیرونی" طالبعلم کی حیثیت سے ڈگری حاصل کی۔ اس مختصر عرصہ میں ہی لینن اپنے حلقہ میں مشہور و مقتدر ہو گیا تھا۔ انقلابی اصول حکومت اس کے لئے غذائے روح بن گئی تھی ایک مختصر جماعت اس کے ارادتمندوں کی پیدا ہو گئی تھی اور وہ ہمیشہ کہا کرتا تھا کہ سزائے موت یا جبر و تعدی انقلاب کو نہیں روک سکتے اور روس کا انقلاب صرف حکومت کا عزل و نصب نہ ہوگا بلکہ مزدور پیشہ جماعت اور سرمایہ دار طبقہ کی عظیم الشان جنگ قرار پائے گا۔

---

۱۹۰۵ء کے انقلاب روس سے قبل ہی لینن نے ایک مختصر انقلابی جماعت قائم کر دی تھی اور اس کے مقاصد میں جس طرح حکومت وقت کے خلاف علم بغاوت بلند کرنا تھا اسی طرح دیگر انقلابی رہنماؤں کے اصول کی مخالفت بھی مدنظر تھی۔ حکومت نے فوراً ہی اس کو سائبیریا میں جلاوطن کر دیا اور ساتھ ہی دوسری انقلاب پسند جماعتوں نے بھی اس کی مخالفت میں کمی نہ کی۔ سائبیریا میں لینن کا زیادہ وقت سیر و شکار میں گزرتا تھا وہ نوجوانی کی بے پروائی کے ساتھ جنگلوں میں چلا جاتا تھا اور گھنٹوں شکار میں مصروف رہتا لیکن ساتھ ہی اس کے وقت کا ایک بڑا حصہ غیر ملکی زبانوں کی تحصیل میں صرف ہوتا تھا جس میں بالآخر اس کو کامل مہارت ہو گئی۔ اسی زمانہ میں اس نے دو کتابیں بھی تصنیف کیں، لیکن علاوہ ان کاموں کے یہ زمانہ جلاوطنی ایک خاص اہمیت رکھتا ہے۔ اس لئے کہ یہی وہ وقت تھا جب کہ روسی مستقبل عہد حاضر کی خاموشیوں میں اپنے انقلابی پر و بال حاصل کر رہا تھا۔ سائبیریا انقلاب پسندوں کا مرکز بنا ہوا تھا اور خوش قسمتی یا بدقسمتی

سے ان انقلاب پسندوں میں بھی انتہا درجہ کا اختلاف خیال تھا۔ لینن کی جماعت اور پلیکہنو کے رفقا بالکل متضاد اصول پر کام کرنا چاہتے تھے۔ صبح و شام بحث و مباحثہ، تبادلہ خیالات، اظہار رائے، تجاویز و ترمیمات نے اس خیالی دنیا کو علمی سیاست کا سبق دینے دیا اور بالآخر یہ ہی وہمی تخیلات آگے چلکر حکومت روس بن گئے۔ یہ ہی وہ زمانہ تھا کہ لینن کے اخبار اسکرا (شعلہ) نے تمام روس میں ایک آگ لگادی تھی اور بالشویکی خیالات کی ابتدا کی تھی۔

---

سنہ ۱۹۰۵ء کے انقلاب روس نے لینن کا زمانہ جلاوطنی ختم کردیا وہ سنٹ پیٹرسبرگ واپس آگیا۔ لیکن اس کے نزدیک یہ انقلاب کامل آزادی اور امن کے لئے کافی نہ تھا۔ اس نے اپنے خیالات کی مختلف اشتراکی جماعتوں میں اشاعت کی اور بالآخر یورپ کا سفر اختیار کیا جہاں پیرس میں بیٹھ کر وہ مختلف اخبارات کے ذریعہ سے اظہار خیالات کرتا رہا۔

سنہ ۱۹۱۴ء میں جب جنگ یورپ شروع ہوئی تو لینن نے اس کی مخالفت کی۔ لیکن مخالفت محض جنگ کی نہ تھی بلکہ اس کے نزدیک ایک دوسری جنگ کی ضرورت تھی جو ان اسباب کو فنا کرسکے جو اس جنگ عظیم کی محرک ہوئے تھے۔

سنہ ۱۹۱۷ء میں روس کا عظیم الشان انقلاب ہوا۔ لینن اس وقت تک یورپ میں تھا۔ لیکن اس انقلاب کی اطلاع ملتے ہی وہ مضطربانہ روس پہنچنے کی فکریں کرنے لگا۔ بالآخر ایک سربمہر مال گاڑی میں چھپ کر وہ روس کو روانہ ہوا لیکن وہاں پہنچکر اسے محسوس ہوا کہ وہ ہنوز محفوظ و مطمئن نہیں ہے۔ برسر اقتدار طبقہ اور اس کے اپنے خیالات میں شدید اختلاف سے کچھ عرصہ تک وہ فنلنڈ میں روپوش رہا لیکن بالآخر اپنی جماعت کی رہنمائی

کے خیال سے اس کو پیٹروگراڈ واپس آنا پڑا - چونکہ یہاں ہر وقت گرفتاری کا خدشہ تھا اسی لئے مدتوں اس کو ایک جگہ قیام کا نصیب نہوا۔ مزدوروں کی تنگ و تاریک کوٹھریوں میں اس کا قیام تھا وہ بھی اس طرح کہ آج یہاں سے تو کل دوسری جگہ۔ لیکن نومبر ۱۹۱۷ء میں انقلاب روس نے ایک دوسرا پلٹا کھایا۔ اب لینن کا اقتدار ناقابل انکار تھا اس کے ہمنوا لوں کی تعداد انتہا کو پہنچ چکی تھی۔ اور اس نازک موقع پر تمام ملک میں اگر کسی شخص کے ذہن میں کوئی صحیح نظام عمل آیندہ حکومت روس کے لئے تھا تو وہ صرف لینن تھا جس طرح لینن کی بیس سال قبل کی پیشینگوئی انقلاب روس اور اس کی نوعیت کے متعلق حرف بحرف صحیح ہوئی اسی طرح آیندہ طرز حکومت اور عملی کام کے متعلق بھی اس کی رائے قطعی اور واضح تھی۔ لیکن یہ زمانہ انتہائی اضطراب و کشمکش کا تھا۔ مختلف اشتراکی انجمنیں اور متعدد با اثر گروہ اپنے اپنے اصول کے مطابق روز اعلانات کرتے تھے اور متعدد تجاویز و اصول حکومت تجویز ہو رہے تھے لیکن لینن خوش تھا اور باوجود انتہائی اضطراب کے کمال سکون سے ایام شماری میں مصروف رہتا تھا اس لئے کہ اس کے نزدیک انقلاب روس کو اگر اس عرصہ میں تمام دنیا نے تسلیم کر لیا تو پھر روسی حکومت کی خواہ کچھ ہی شکل ہو لیکن انقلابات عالم کے لئے صریح اور درخشاں مثال ضرور قایم ہو جائے گی۔

---

اس مرتبہ بھی لینن کی پیشینگوئی صحیح نکلی اور چار مہینہ کے مختصر عرصہ میں لینن کو ممالک روس میں وہ حیثیت حاصل ہو گئی جو کبھی زار کو انتہائی مطلق العنانی نہ دیکھے اور نہ نپولین کو اس کے محیرالعقول کارناموں نے بخشی۔ اس کا وجود روس کے چپہ چپہ پر حاوی تھا حالانکہ اس کے مخالفت اس وقت بھی اس کے رفقا

میں موجود تھی لیکن روس کے علاوہ تمام عالم میں لینن کا وجود ایک معمۂ لاینحل ہو گیا تھا۔ دنیا نے لینن کا نام کبھی کبھی سنا لیکن اس کو پہچاننے کی نوبت کبھی بھی نہیں آئی پھر دفعتاً جب انقلاب روس نے لینن کو اس عظیم الشان سلطنت کا مطلق العنان حاکم بنا دیا تو دنیا اس کے متعلق عجیب دغریب روایات تصنیف کرنے لگے۔ ع چوں نہ دیدند حقیقت رہ افسانہ زدند یورپ ایک زمانہ تک لینن کو جرمن جاسوس سمجھتا رہا اس کے بعد اس کی حیثیت ان صاحبان فہم کے نزدیک ایک قزاق کی ہوگئی جس کا گروہ قتل و غارت کے لئے یکجا ہوا ہے۔ لیکن لینن کے متعلق سب سے زیادہ عجیب خیال یہ تھا کہ وہ اعتدال پسند ہے۔ حالانکہ واقعہ اس کے بالکل خلاف تھا۔ اس کو اعتدال پسندی سے کوئی علاقہ نہ تھا۔ وہ نہایت پختہ خیال اور پختہ عزم ہونے کے ساتھ ہی موقع و محل کو اس طرح پہچان لیتا تھا کہ بظاہر اس نے کبھی غلطی نہیں کی۔ اور جب موقع ہاتھ آجاتا تھا تو کام کرنے میں اس سے زیادہ کوئی دلیر نہ تھا۔

انقلاب لنن کا سرمایہ حیات تھا۔ یہ بھی اس کا عقیدہ اور مذہب تھا اس کے نزدیک انقلابات مصنوعی چیز نہیں۔ کسی جماعت یا سیاسی تحریک کا یہ کام نہیں کہ وہ کسی ملک میں انقلاب پیدا کردے بلکہ انقلاب ایک لازمی و ناگزیر اجتماعی عمل ہے جو سیاسی و معاشی حالات کے اقتضار سے خود بخود وجود میں آتا ہے۔ مزدوروں میں انقلاب کہنے سننے یا تبلیغ و اشاعت سے نہیں بلکہ شرح اجرت و اشیار کی قیمتوں کی وجہ سے ہوا کرتا ہے۔ چنانچہ اگر چار برس قبل انقلاب روس کامیاب نہ ہوتا تو لینن اس ناکامی کو افراد کی کمزوری نہ تصور کرتا بلکہ اس کا جواب یہی ہوتا کہ یہ بھی اک موج تھی، لیکن طوفان پہلی اور دوسری موج سے نہیں پیدا ہوتا ہے اس کے لئے آخری موج کی ضرورت تھی جو ابھی تک نہیں آئی ہے۔

لینن کے ذاتی عادات و اخلاق موجودہ زمانہ میں آپ اپنی نظیر تھیں۔ وہ مغرب
کی مادیت میں حکومت کرتا تھا لیکن بے نظیر تھا۔ اس کی زندگی سادگی اور انکسار کی آخری
حد تھی، وہ بچوں سے کھیلتا۔ گھر اور باہر کے چھوٹے چھوٹے کام کرتا تھا۔
جب انقلابی خیالات کی تبلیغ شروع کی تو وہ تنگ و تاریک کوٹھریوں میں
غربا کے ساتھ زندگی گزارتا تھا اور جب اقلیم روس پر اسکی حکومت ہوگئی تب بھی
اس کی طرز معاشرت خیالات حالات اور دلچسپیوں میں کوئی فرق نہ ہوا۔

اشتراکی

# ہندوستان کا افلاس

گذشتہ سے پیوستہ

لیکن درآمد کے اعداد پر اعتماد کرکے یہ کہا جاتا ہے کہ ہندوستان میں قیمتی دھاتوں کی بہت کھپت ہے لہذا یہ ملک دولتمند ہے۔ بخلاف اس حقیقت کے کہ ہندوستان کی وسیع آبادی کا خیال رکھتے ہوئے قیمتی دھاتوں کی درآمد کی مقدار اتنی خطرناک نہیں جتنی کہ نظر آتی ہے۔ درآمد کا بہت بڑا سبب لوگوں کا ادنیٰ معیار زندگی ہے جنھیں مصنوعات کی احتیاج کے باعث اپنی شدید ضروریات حیات بھی باہر بھیجنا پڑتی ہیں۔ مزید برآں محض دولت کا مجموعہ اصل سرمایہ نہیں ہوتا۔ مورلینڈ صاحب کہتے ہیں دوسرے ملکوں کی طرح ہندوستان میں بھی لوگوں کا دولت جمع کرنے کی طرف بردست رجحان ہے لیکن اور مقامات کی طرح یہاں ابھی دولت کے مجموعے کو بطور اصل استعمال کرنے کا میلان نہیں نیز ملک کی دولت کا بہت بڑا حصہ اصل نہیں ہے۔

ہندوستان کی حکومتیں بجز چند مستثنیات معاشرتی اصلاحات سے غافل ہیں یہ اصطلاح ہی بہت محدود معنوں میں استعمال کیجاتی ہے۔ اس کا مفہوم صرف انہی اصلاحات تک ہے جو سوسائٹی سے تعلق رکھتی ہیں۔ لوگوں کی بہبودی کے لئے برائے نام چند ذرائع اختیار کئے جاتے ہیں۔ سڑکوں۔ ریلوں تار یا ڈاک کی قسم کے ذرائع کا ملک میں جال بچھانا حکومت کی سہولت کے لئے ہے۔ جن کو تاجرانہ اصولوں پر چلایا جاتا ہے۔ خانگی اصلاحات ارضی ترقیات ضعفا کی پنشنیں اصول حفظ صحت۔ گداگری کا سدباب اور کارخانوں کی ترویج ایسی اصلاحوں کا خواب بھی نہیں دیکھا جاتا۔

عمدگی کے مجسمہ اور بذریعہ طاقت[1] برطانوی فوقیت کے قیام سے گہرا تعلق ہونے[2]
کے باعث ہندوستان کی اعلیٰ حکومت لوگوں کی بہبودی کے
لئے کافی طور پر کچھ بھی صرف کرنے کے قابل نہیں۔ ہندوستانی ریاستوں
میں عامۃ الناس کی تعلیم اور طبی اعانت تک بھی زیبائشی چیزیں
ہیں۔ دونوں ہندوستانی حکومت اور دیسی ریاستیں بجز چند
مستثنیات لوگوں کی برائیوں سے درگذر کرنے کے عادی ہیں۔ مسکرات
کے اجارے کی آمدنی صرف اسی آمدنی سے کم ہے جو زمین پر ٹیکس
لگانے سے حاصل ہوتی ہے۔

صرف ریاست بڑودہ نے رعایا کے متعلق اپنے فرض کا کچھ
ثبوت دیا ہے۔ ریلیں ریاست کے ہر حصے میں پہنچائی گئی ہیں
بندرگاہوں کو ترقی دی جارہی ہے۔ اجناس خام اور معدنیات
دیسی ایجنسیاں پیدا کررہی ہیں۔ عوام الناس کی مفت لازمی ابتدائی
تعلیم۔ اور کتب خانوں کے قیام کے ذریعے تربیت ہو رہی ہے
دیہاتوں میں صفائی کا خیال رکھا جاتا ہے۔ نمونتہً دیہاتوں نے ترقی
کی ہے۔ قوانین اور لوگوں کے ذریعے کئی ایک سوشل برائیوں
کا انسداد کیا جارہا ہے۔ پرانے ضوابط سے روپیہ ہٹا کر مفید کاموں میں لگایا
جاتا ہے سب سے بڑھ کر یہ کہ ریاست میں پنچائتیں ایک قومی چیز بن رہی ہیں
میسور نے سر۔ ایم وشو سوریا کے ماتحت ریاست بڑودہ کی ہمسری ملکہ سبقت لے جانے
کی کوشش کی۔ لیکن ہزہائینس مہاراجہ سیاجی راؤ گائیکواڑ کی حکومت کے خلاف جو
جو خوش نصیبی سے ایک نسل کا زمانہ گذارچکی ہے سر ایم وشو سویا کی جدوجہد
جب انتہائی جوش میں تھی ماند پڑ گئی۔

افلاس اور تباہی دونوں کے سدّباب کے لئے حکومت اور باشندوں دونوں کو متحد و متفق ہونا چاہیے۔ اب پہلی غور طلب بات یا تو پیداوار بڑھاکر یا غیر ضروری اخراجات کم کرکے خرچ کرنے کے زیادہ وسائل مہیا کرنا ہے۔ دوسرے اس صورت سے پیداوار کا اضافہ لوگوں کی حالت سدھارے اور اون کی بہبودی کے لئے صرف کیا جائے!

اعلیٰ حکومت کو جو تجارتی رجحانات ایسٹ انڈیا کمپنی سے وراثت میں ملے ہیں اُن سے نجات حاصل کرنی چاہیئے۔ یہ محض اوسی وقت وقوع میں آسکتا ہے جب ہندوستان کو خزانہ سرکاری (یا مالگزارانہ) خودمختاری دی جائے اور اوس کے نظام حکومت میں باشندوں کی موثر آواز ہو۔ واقعہ یہ ہے کہ ہندوستان کے مالیات کلیتہً برطانوی پارلیمنٹ کے ترجمان کے ہاتھوں میں ہے۔ انڈیا آفس کے خودسر حاکم سے نے ہندوستان کا پینتیس کروڑ روپیہ استحکام تبادلہ کی احمقانہ خواہش میں قبل اس کے کہ لوگوں کو واقع کا احساس ہو صرف کردیا۔ وہ انگلستان میں قرض لیکر ہندوستان کے لگان پر بار ڈالتا ہے۔ ہندوستان کا روپیہ جو انگریزی بیوپاروں میں لگایا گیا وہ ہمارے لئے سخت نقصان رساں ثابت ہوا۔

حکومت میں اصلاح کے بعد ہندوستان کو دو چیزوں کی ضرورت ہے اولاً اس بات کا احساس کہ ہر طریق پیدائش جس سے پیداوار میں اضافہ ہوسکے اختیار کئے جانے کے قابل ہے۔ دوسرے جو دولت اس وقت بیکار پڑی ہوئی ہے اُس کو لطور اصل کام میں لگانے کے طریقہ سوچے جائیں۔

ہندوستان کا سب سے بڑا پیشہ زراعت ہے۔ پنجاب کے رائے سر گنگا رام بہادر کی کامیابی ظاہر کرتی ہے۔ کہ کس طرح اس سے منافع بڑھائے جاسکتے ہیں جس

امر کی ضرورت ہے وہ مطالعہ اور اُس کی تعمیل ہے۔ حکومت نے اس طرف جو عملی قدم اُٹھائے ہیں وہ کام کی مقدار کے لحاظ سے ناکافی اور بلا اندازہ ہیں۔

دوسرا سوال زراعتی محنت کا ہے۔ یہ سوال ہندوستانیوں کی ایک کثیر تعداد پر اثر کرتا ہے۔ لیکن اس کی طرف کمترین توجہ کی گئی ہے۔ بعض جگہوں میں مزدور کام کی تلاش میں جو بھوکوں مر جاتے ہیں اور بعض جگہ مزدوروں کی قلت کی وجہ سے کام میں ہرج ہوتا ہے۔ اِن صورت حالات کے علاج کیلئے عملی معیشت کا ایک ماہر تجویز کرتا ہے۔ "اگرچہ ہندوستان کے خاص خاص مقامات گنجان آباد ہیں لیکن ہندوستان بحیثیت مجموعی آباد نہیں۔ لہذا ہندوستانی مدبرین کے سامنے آج یہ سوال نہیں کہ لوگوں کی تعداد کم کی جائے بلکہ ملک میں اُن کی برابر تقسیم اور پیداوار دولت کے اضافہ کا خیال ہے جو کچھ تو زراعتی ترقی اور کچھ اُن صنائع کی ترقی سے ہو سکتی ہے۔ جن کے اجرا کی وسیع گنجایش ہے اور جو اُس آبادی کو جو اس وقت زاید معلوم ہوتی ہے کاروبار اور غذا مہیا کرے گی۔"

کمیشن سے قبل کی ایک بڑی معتبر شخصیت سر ایچ ایس کننگھم نے اپنی صائب رائے ظاہر کی ہے "بلا واسطہ غور و خوض کے بعد صنعتی کاروبار کی تدریجی ترقی کچھ کم اہم فرض نہیں اور حکومت کی طرف سے۔ اُس کی منظوری میرا یقین ہے کہ ہندوستان جس انتظامی اصلاح کے قابل ہے اُن میں اہم ترین ہو گی۔"

اُس حکمت عملی پر جس کی گذشتہ دو پیروں میں تائید کی گئی ہے عملدرآمد مزدوروں کی حالت سدھارنے میں ناکام نہیں رہے گا یہ جرمنی کے تجربے سے ظاہر ہو سکتا ہے مثال کے طور پر مسٹر چارلس ٹاور اپنی کتاب "آج کا جرمنی" میں لکھتے ہیں "سلطنت جرمنی کی غلامی کا خاتمہ کرنے کے لئے صنعتی ترقی کی ضرورت تھی جبکہ دیہاتوں کو چھوڑ کر لوگ صنعتی مرکزوں میں دوڑ رہے تھے۔ یہ محض مزدوروں کا شہروں

میں جمع کر دیا ہی تھا اور اب بھی ہے جس کی بنا پر زراعتی مزدوروں کی حالت زندگی بہتر ہوئی اور ہو رہی ہے۔

زراعت چونکہ ایک موسمی پیشہ ہے کھیت میں مزدوروں (اصطلاح کے وسیع معنوں میں) کو اُنہیں موسموں میں کافی کام ملتا ہے بلنی وقت کاہلی میں کاٹ دیتے ہیں۔ جاپان میں ایسے موسموں میں وقت کو دستی مصنوعات بنانے میں استعمال کیا جاتا ہے جو چھوٹی سے چھوٹی تقسیم کی بدولت بلکہ بعض اوقات مشین کی مصنوعات کے باوجود جاری رہتی ہیں۔ ہندوستان میں گوناگون اسباب کی بنا پر مشکل سے کوئی دستی صنعت باقی رہ گئی ہے۔ تمام امور کو مدنظر رکھتے ہوئے چرخہ ہی اُن کی بہت سی بیماریوں کا علاج ثابت ہو سکتا ہے۔

ہندوستان کثیر التعداد گداگروں کا بوجھ اُٹھاتا ہے جو زیادہ تر مذہبی تحریک کے ماتحت ہے۔

اگرچہ سردست برطانوی ہندوستان میں گداگری کے انسداد کے لئے کارخانوں کے قیام کے لئے نیز ضعیفوں کی پنشنوں کے لئے ذرائع اختیار کرنے کا ذمہ نہ لیا جا سکے تو ہندوستانی ریاستیں اِس شعبے میں آسانی سے مثال قائم کر سکتی ہیں۔ وہ مقابلہ کے خیال سے آزاد ہو کر وسیع معنوں میں اجتماعی اصلاحات کے رواج دینے میں اپنی قوتیں صرف کر سکتی ہیں۔ کم از کم چند ریاستوں کو معاشی آئین دو قوانین (*hold*ings) کی ترویج کا ذمہ لینا چاہئے جو زراعت زرعی کرنے کی حالت پر بہت ہی عمدہ اور بنیادی اثر ڈال سکتا ہے۔

ہندوستان کی ایک سب سے بڑی ضرورت فنون کا علم ہے۔ مفت لازمی ابتدائی تعلیم کے رائج کرنے سے اِس کے لئے راستہ طیار کیا جا سکتا ہے۔ ساتھ

ہی ساتھ بچوں کی تعلیم کا کافی انتظام اور لوگوں کی تعلیم کا جو کسب معاش میں مصروف ہیں ہندوستانی حکومتوں کی تعلیمی جدوجہد بہت سے راستوں کی طرف راہنمائی نہیں کرتی بلکہ بہت ہی تنگ راہوں تک محدود کردی گئی ہے۔ اس طرح معدودے چند پیشے ہندوستانیوں کے لئے باقی رکھے گئے ہیں۔ جس چیز کی وہ خواہش کرتے ہیں وہ مواقع فنون اور علم ہیں۔ مثال کے طور پر ایک ہندوستانی مزارع بطفیل اُس عملی تربیت کے جو نسلاً بعد نسلٍ سیکھتا چلا آیا ہے۔ اُسی کام کو اختیار کرتا ہے جو واقعی اوس کی پیداوار میں اضافہ کرے۔ اب اُسے یہ بتانے کی ضرورت ہے کہ محنت کیسے بچائی جاسکتی ہے اور فرصت کا وقت باقی پیدا آور مشاغل میں صرف کیا جائے۔

ہندوستان خوراک اور روپیہ نہ ہونے کے باعث تکلیف اٹھاتا ہے ان ہر دو ضروریات کو پورا کرنے کے طریقے رائج کرنا چاہئیں۔ زرعی ترقی اور غیر ملکی تجارت کی شکل میں تبدیلی خوراک کی ضرورت کو پورا کردے گی انجمن اتحاد باہمی کا کام روپئے کی ضرورت پورا کرنے کا ایک قومی ذریعہ ہے لیکن ان انجمنوں کے کام کو ابھی بہت وسیع کرنے کی ضرورت ہے قبل اس کے کہ وہ موجودہ حالت پر کوئی قابل داد اثر ڈال سکیں۔

آمدورفت کے آسان ذرائع کا اجرا اندرون ہندوستان میں زندگی کے موجودہ حالات رائج کردے گا۔ اب تک آمدورفت کے صحیح ذرائع شاہانہ اور تاجرانہ خیال کو مدنظر رکھتے ہوئے مہیا کئے گئے۔ عمدہ سڑکیں اور خصوصاً ریلیں دیہاتوں بلکہ شہروں تک بھی نہیں پہنچیں۔ تجارت کے جدید مرکز قائم ہوجانے کی توقع کی بجائے لوگوں کو اپنے قدیم مرکزوں ہی میں رہنے دیا جاتا ہے۔ ورنہ دردناک نتائج کے ساتھ ویرانی شروع ہوجاتی ہے۔ سڑکوں اور ریلوں کے ذریعہ شہر

اور دیہاتوں کا تعلق خاص ریلوں کے ذرائع آمد ورفت سے پیدا کرنے کا انتظام باقاعدہ اختیار کرنا چاہیئے۔ برطانوی ہندوستان میں اس طرف کچھ توجہ بھی کی جاتی ہے اگرچہ لوکل بورڈز کے لئے روپیئے کی قلت بہت بڑی رکاوٹ ہے۔

مرکزی با اختیار ہستیوں کو نہ صرف شہری بلکہ دیہاتی رقبوں کی ترقی کے لئے بھی علیحدہ طور پر باقاعدہ روپیہ جمع کرنا چاہیئے۔ ہندوستانی ریاستیں زیادہ تر اپنے دارالخلافوں کا خیال رکھنے کی عادی ہیں۔

خالص پینے کا پانی مہیا کرنا نہایت ضروری احتیاج ہے۔ صفائی مکان و دیگر ممد صحت اصلاحات کا رواج دینا چاہیئے۔ نہ صرف دیہاتوں کے آباد مقامات میں اصلاح کرنی چاہیئے۔ بلکہ جو کھیت اُن سے متعلق ہوں اُن کی طرف بھی توجہ درکار ہے صفائی اور دلاویز ماحول کی اہمیت سب کے ذہن نشین کرنی چاہیئے۔ اور جو ذرائع ان مقاصد کے حصول کی جانب رہنمائی کریں اُنہیں جبراً رائج کرنا چاہیئے۔

اگرچہ ہندوستان ایک غریب ملک ہے پھر بھی وزیر ہند ایک بڑا زبردست ساہوکار ہے۔ اُس کے تمام بیوپار ملک کے باہر انجام پاتے ہیں حالانکہ اصل ہندوستان کی سب سے بڑی ضرورت ہے۔ ایک اسٹیٹ بنک کے قیام کی بجائے پریزیڈنسی بنکوں کا ادغام قابل افسوس ہے۔ جب تک ہندوستان کی بیرونی تجارت میں کوئی مؤثر تبدیلی پیدا نہیں کی جاتی ہندوستانی بنک اور تاجر دلالی اور منفعت کے بھروسے پر گذارہ کرتے رہیں گے

چند انجمنان اتحاد باہمی زرعی زمین کا کام چلانے کے لئے موجود ہیں لیکن ان کی تعداد میں اضافہ کرنا چاہیئے زیادہ تر اتحاد کے اصول پر۔ غیر مزروعہ زمینوں میں کام کرنے کے لئے جدید علمی طریقوں پر انجمنان اتحاد قائم کی جانی چاہئیں۔ پیداوار اور تقسیم میں اتحاد بہت حد تک ملک کی آسودہ حالی میں اضافہ کرے گا، لوگ اپنی مشکل کو آسان کرنے کے لئے خود بہت کچھ کرسکتے ہیں۔ ملک کی تجارت درآمد و برآمد میں

دوسب سے بڑے مدیں کپڑے اور سوت کی ہیں اور چونکہ کپڑے کی ضرورت ہے اناج باہر بھیجنا پڑتا ہے۔ روئی باہر بھیجی جاتی ہے۔ کیونکہ ملک میں اُس کا تار نہیں بن سکتا۔ آبادی کے کم از کم ۸۰ فیصدی حصے کا سوت کاتنے اور بُننے میں ایک مزید مصروفیت کے طور پر شرکت کرنا جن میں عورتیں اور بچے بھی شریک کئے جا سکتے ہیں دولت کے اُس نکاس کو بہت حد تک کم کرنے میں ناکام نہ رہے گا جس (نکاس) کا ملک کی بیرونی تجارت کے متعلق متذکرہ بالا اعداد وشمار اظہار کرتے ہیں۔

لوگوں کو ایک سب سے بڑے خطرے سے جو مزید آسان ذرائع آمدورفت سے پیدا ہو گیا ہے۔ بچنا چاہئے اور وہ ارزاں اشیا اور غیر ملکی مصنوعات اور تعیشات کا اپنے گھروں تک لانا ہے۔ ایک ایسے ملک میں جو صنعت کے لحاظ سے بہت پیچھے ہو موجودہ صورت حالات میں لوگوں کو سادہ طرز زندگی کی عادت ڈالنا چاہئے رہنماؤں سے لیکر نچلے طبقے کے لوگوں تک۔ سودیشی اشیا کے استعمال کی سختی سے پابندی ہونی چاہئے اگرچہ خود پرور دیہات کا خیال ملکی شاہراہ ترقی کے افتتاح کے ناموافق ہے تاہم وہ سامان جو استعمال اور دستکاریوں کی توسیع کے لئے مہیا ہو سکے اس کا پورا پورا فائدہ اٹھانا چاہئے۔

افلاس نے ملک میں ناامیدی پھیلا دی ہے۔ جس نے کاہلی پیدا کر دی ہے۔ صرف حسن کی پرستش کی اشاعت ہی ملک کو یاس کے گڑھے سے نکال سکتی ہے۔ حسن کی داد اُس کی بیش قیمت آزمایش پر منحصر نہیں ہے۔ حسن ایسی قیود سے آزاد ہے۔ وہ سادگی کے ساتھ ساتھ ہے۔ ہندوستان کے مذاہب اس کے عقائد کو راسخ کرتے ہیں۔ لیکن اب وہ (خیالات) بے جان ہو گئے ہیں۔ کسی شخص کے لئے وطن کی محبت سے بڑھ کر کوئی خوبصورتی نہیں۔ قدرت کے چہرے پر خوبصورتی جلی حروف میں لکھی نظر آتی ہے صداقت خوبصورت ہے۔ نیک خصائل سب ایسے ہی ہیں اور بدیاں بدنما

صفائی سب سے اعلیٰ حسن ہے۔

مصنفین کے خیال اور تجربے کے مطابق عامۃ الناس کو بلندی پر پہنچانے کے لئے دفتر کے دفتر لکھے جا چکے ہیں ہر کس و ناکس ان تمام خیالات کو عملی جامہ پہنانے کے قابل نہ ہوگا لیکن سب خیالات کی ترویج اور بعض کو عمل میں لانا ہر شخص کے امکان میں ہے۔ ہندوستان کا موجودہ سوال تباہی روکنا اور ناداری کو کم کرنا ہے۔ بڑودہ کی مہارانی جمنا بائی کی کتاب "ہندوستان میں عورتوں کی حیثیت" اور وشوے وارح کی کتاب "تو تعمیر ہندوستان" ایسی کتابیں ہیں جو اس مقصد کی طرف صحیح راہنمائی کرسکتی ہیں۔

مترجمہ عبد القادر سیالکوٹی متعلم جامعہ ملیہ

# نقد و نظر

جسٹس لارنس نے انگلستان میں ایک مقدمہ کے فیصلہ میں تجویز کیا ہے کہ کسی استاد کو مدرسہ سے اس بنا پر برخاست نہیں کیا جا سکتا کہ مدرسہ مذکور مالی مشکلات میں متبلا ہے برخاستگی کے لئے صرف ایک وجہ اور وہ خرابی تعلیم ہی ہو سکتی ہے۔

---

یہ تو انگلستان کی علمی و ذہنی ترقی اور آزادی کی مثال ہے، لیکن جہاں تجارت و کاروبار کا سوال ہے وہاں اس ملک کی تنگ نظری بجائے خود ایک تازیانہ عبرت ہے، حال میں ایک عدالت نے جس میں لارڈ چیف جسٹس بھی موجود تھے یہ فیصلہ کیا ہے کہ وہ شخص جو ایک معین رقم سے کم معاوضہ پر اس لئے کام کرنے سے انکار کرتا ہو کہ اس کا یہ فعل "مزدوروں کی جماعت" کے منشار کے خلاف ہو گا اُس کا شمار "کاہل و بیکار" لوگوں میں کئے جانا چاہئے۔ اور اس جرم میں کہ اس طرح وہ جان بوجھ کر اپنے عیال و اطفال کی پرورش سے گریز کرتا ہے اس کو سزا بھی ضرور ملنی چاہیئے!

---

کوہ ہمالہ کی سب سے اونچی چوٹی ایورسٹ کے شیدائیوں کا تیسرا سفر عنقریب شروع ہونے والا ہے۔ جنرل بروس نے ۱۹۲۲ء میں پہلا سفر کیا اور اس وقت وہ ۲۷۲۵۰ فٹ تک پہنچ گئے تھے۔ اس چوٹی کی انتہائی بلندی ۲۹ ہزار فٹ سے زیادہ خیال کی جاتی ہے۔

فرانس میں وکیل عورتوں نے آج سے بیس برس پہلے کام شروع کردیا تھا اور کہا جاتا ہے کہ وہ نہایت کامیابی سے کام کرتی رہی ہیں۔ انگلستان نے اس معاملہ میں "مغربی آزادہ روی" کی مثال کسی قدر دیر سے قائم کی اور صرف دو سال ہوئے کہ وہاں عورتوں کو وکالت کی اجازت دی گئی۔ البتہ ہندوستان کی دیویاں اس میدان میں ایک حیثیت سے انگلستان سے بھی سبقت لے گئیں۔ یعنی آج کلکتہ بمبئی اور مدراس میں عورتیں بیرسٹری کر رہی ہیں۔

---

حال میں مس ایم۔ اے ٹاٹا نے بمبئی میں وکالت شروع کی ہے۔ آپ فرماتی ہیں کہ میرے حریف مردوں نے جس ہمدردی و محبت کا برتاؤ کیا ہے وہ نہایت حوصلہ افزا ہے۔ نیز عورتوں کو اس پیشہ میں بہت کامیابی کی امید ہے بشرطیکہ وہ اپنے کام کو سنجیدگی و محنت سے کریں اور محض اس کو اک مشغلہ تفریح نہ قرار دیں۔" ان کے خیال میں شمال ہند کی پردہ والی بی بیوں میں ان کی وکالت کے لئے زیادہ گنجائش ہے، گو ان کا قصد بمبئی میں قیام کرنے کا ہے۔

---

علم کیمیا نے حال میں جو ترقیات کی ہیں اُن کی اہمیت کا اندازہ اس بیان سے ہو سکتا ہے جو "لٹریری ڈائجسٹ" نے مسٹر ڈوینانٹ کی طرف سے شایع کیا ہے، وہ فرماتے ہیں کہ "اگر ان چیزوں کو جو علم کیمیا کے ذریعہ انجام پا سکتی ہیں کوئی شخص بیان کرنے لگے تو یقیناً وہ خارج از عقل خیال کیا جائیگا۔ باوجود اپنی نسبت اس شدید بدگمانی کے احتمال کے جناب موصوف فرماتے ہیں کہ کیمیا کے ذریعہ سے طبی غذا، مصنوعی ادن، انسداد امراض کیا جا سکتا ہے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ نیند بہت کم کر دی جائے یا اس کی مطلق ضرورت ہی نہ رہے۔ ایسی روشنی پیدا کی جا سکتی ہے جس میں گرمی

مطلق نہ ہو سورج کی حرارت کو ایک جگہ جمع کیا جا سکتا ہے اور بہ آسانی نہایت سستا بنایا جا سکتا ہے۔ نیز یہ بھی ممکن ہے۔ کہ انسانی زندگی میں دماغی و جسمانی قوت عمل میں بعید اضافہ ہو جائے۔

---

امریکہ کے اخبارات کا بیان ہے کہ حال میں وہاں ایک سیاہ رنگ (حبشی) استاد اسکول کو اس جرم میں برخاست کر دیا گیا کہ وہ نسل و رنگ کی تفریق کا قائل نہ تھا لیکن جیسا کہ اس کا بیان ہے اس نے کبھی اپنے اس عقیدہ کی تعلیم کلاس میں نہیں دی۔ اسکول کی جماعت انتظامیہ کے اس فیصلہ پر رائے زنی کرتے ہوئے جناب صدر نے تحریر فرمایا ہے کہ ہماری جنوبی تہذیب کے علمبردار یعنی ممبران جماعت انتظامیہ نے بلاشبہ اس استاد کو موقوف کرنے میں جس کے یہ خیالات تھے ایک لمحہ بھی تامل نہیں کیا۔ آزادی و مساوات کا یہ نمونہ جمہوریہ امریکہ کے لئے نیا نہیں ہے البتہ مغربی آزادی کے دلدادہ ہندوستانیوں کے لئے ضرور تازیانہ عبرت ہے۔

---

ایرانی مجلس نے ایک نئے قانون کو مرتب کر کے اجرا کیا ہے۔ جس کی رو سے ہر ایک سرکاری ملازم کو خواہ وہ افسر اعلیٰ مثل وزیر، گورنر، جج یا ڈپٹی ہی ہو ایران کا بنا ہوا کپڑا پہننا لازمی کر دیا گیا ہے۔ اگر کوئی ملازم اس قانون کی پابندی نہ کرے تو اس جرم میں اس کی تنخواہ کا نصف فیصدی سے لیکر ایک فیصدی تک اس پر جرمانہ کیا جا سکتا ہے۔

(المومن)

---

حال میں لارڈ نب ماسٹر کی تحریک پر ایک قانون انگلستان میں اس

غرض سے منظور کیا گیا ہے کہ وہ بچے غیر نکاحی والدین سے پیدا ہوں اس حالت میں کہ بعد کو ان کے والدین نکاح کر لیں ان کی جائز اولاد قرار دئے جائیں۔

انگلستان میں جہاں ناجائز اولاد کا مسئلہ روز بروز خوفناک صورت اختیار کرتا جاتا ہے اس قانون کا رائج ہونا ایک مبارک فال سمجھی جاتی ہے!۔ اس لئے کہ جو تعداد اس وقت ایسے بچوں کی ہے اور جس کثرت سے اس میں پچھلے دنوں اضافہ ہوا ہے وہ نہایت ہی تکلیف دہ ہے۔

"ناظر"

---

# رفتارِ تعلیم

ریاستِ ٹراونکور کے ایک عہدہ دار مسٹر سبرامانیا آئر نے مسئلہ تعلیم پر حال میں اظہار خیال کیا ہے - موجودہ طرز تعلیم کے نقائص کو کسی قدر زیادہ صاف الفاظ میں ظاہر کرنے کی وجہ سے ان کے بیان میں وہ صداقت ہے جو ہمارے بعض معلمین تعلیمات کے لئے بھی سبق آموز ہونی چاہئے - وہ فرماتے ہیں کہ "ایسے ملک کو جو نہایت تہذیب یافتہ اور جو اپنی ضروریات کے لئے کسی کا محتاج نہ ہو ایسی بیکسی کی حالت کو پہنچا دیں جس میں وہ آج گرفتار ہے محض اس طرز تعلیم کا نتیجہ ہے۔
ہماری حالت اس غلام کی سی ہے جو غیر اقوام کے ٹکڑے اور مدد کا محتاج ہو جو غیر اقوام کی صنعت و حرفت کی بدولت اپنی روٹی کماتا ہو، اور غیر اقوام ہی اس کی تعلیم دیتے ہوں اور وہ بھی غیر زبانوں کے ذریعہ سے"۔

---

ڈاکٹر جگدیش چندر بوس مشہور بنگالی سائنٹسٹ آج کل پھر یورپ تشریف لے گئے ہیں اور وہاں اپنی حیرت انگیز اکتشافات کو علمائے سائنس کے سامنے پیش کر رہے ہیں - آسٹریا کی مشہور یونیورسٹی پراگ میں آپ کا لکچر ہو چکا ہے اور جرمنی و سویڈن، ناروے، اور ڈنمارک کے دار العلوم و فنون نے آپ کو دعوت دی ہے - لندن میں آپ کا لکچر حال میں ہوا ہے۔

ڈاکٹر بوس کی جدید تحقیقات بھی اسی قدر حیرت انگیز ہے جیسی اس سے

نبل ہوئی ہیں۔ نیز آیندہ کسی زمانہ میں جس قدر عظیم الشان کام ان جدید انکشافات سے لیا جاسکتا ہے اس کا اندازہ تو اس وقت خود ڈاکٹر بوس کے لئے بھی دشوار ہے۔ ڈاکٹر صاحب کی جدید تحقیق یہ ہے کہ درختوں میں ہمہ وقت ایسی حرکت جاری رہتی ہے جیسی نبض کی رفتار اور اس حرکت کا نتیجہ یہ ہے کہ جڑوں کا پانی اوپر چڑھتا ہے یہاں تک کہ وہ درخت کی چوٹی تک پہنچ جاتا ہے۔ اس جدید تحقیقات کو انہوں نے اپنے بنائے ہوئے ایک آلہ کے ذریعہ سے دکھایا جس میں یہ عمل صاف نظر آتا ہے اس آلہ کی عجیب وغریب نزاکت وقوت جس نے علمار سائینس کو حیرت میں ڈالدیا ہے اگر ذرہ برابر فرق بھی حرکت میں ہوجائے یا کسی قسم کی کوئی اور تبدیلی واقع ہو تو یہ آلہ فوراً بتادیتا ہے۔

ہندوستان میں اصلاح تعلیم کے سب سے بڑے مرکز جدید یونیورسٹیاں ہیں اور چونکہ سیڈلر کمیشن کے بعد ان کا وجود عمل میں آیا ہے اس لئے یہ توقع بیجا نہ ہوتی کہ ان درسگاہوں میں جدید اصول، آزاد تعلیم اور مفید درسیات کا اجرار ہوجائے گا۔ لیکن حقیقت حال برعکس ہے جس کی نہایت ہی عبرت انگیز مثال اس واقعہ سے ملتی ہے کہ پٹنہ یونیورسٹی سینٹ نے ۱۹۲۱ء میں یہ فیصلہ کیا تھا کہ امتحان میٹرک میں جوابات لکھنے کے لئے ہندوستانی زبان استعمال کی جائے لیکن آج ۱۹۲۴ء میں جبکہ فن تعلیم نے کافی ترقی کرلی ہے ہمارے معلمین کو ضرورت لاحق ہوئی کہ وہ اس فیصلہ کو "ایک غیر معین مدت کے لئے" ملتوی کردیں چنانچہ ملتوی کردیا گیا۔

لیکن اس سے بھی زیادہ عبرت انگیز وہ وجہ ہے جس کی بنا پر پٹنہ یونیورسٹی

نے یہ فیصلہ کیا ہے۔ اور جس کے متعلق رائے زنی کی بجائے یہاں اس کا نقل کر دینا ہی کافی ہے وہ بجائے خود اک موج محیط ہے جس میں کتنے ہی طوفان پوشیدہ ہیں، اور وہ یہ کہ چونکہ گورنمنٹ کے پاس اس وقت اس قدر روپیہ نہیں ہے کہ وہ ایسے اساتذہ کی خدمات حاصل کرے جن کی اس تجویز پر عمل کرنے میں ضرورت ہو گی اس لئے اس کو ملتوی کیا جاتا ہے۔

ہندوستانی استادوں کی یہ عجیب وغریب ہمت افزائی ہے اور ہندوستانی بیکسی کی انتہائی مثال۔

---

یورپ اپنی مایۂ ناز تہذیب کے ہاتھوں خون کے آنسو رو رہا ہے اور حیرت یہ ہے کہ باوجود چند باخبر نفوس کے صحیح علاج تجویز کرنے والے آج بھی نظر نہیں آتے لیکن علاج و دوا نصیب ہو یا نہ ہو بیمار کا کرب اور اس کا دماغی اختلال حرکت وبےچینی کے اظہار سے باز نہیں آسکتا۔ چنانچہ جنگ یورپ کے بعد ہی اک عام اضطراب، بےچینی اور سب سے زیادہ غیر اطمینانی کی کیفیت ہر طرف نظر آنے لگی ہے اور ہر شخص اپنے گرد وپیش متجسانہ نگاہ ڈال رہا ہے۔ سوال یہ ہے کہ تہذیب جدید کے اجزا کیا ہیں؟ اس کی بنیادیں حقیقی ہیں یا مجازی؟ انسان کا تعلق اپنی جنس اور دنیا سے کیا ہے اور کیا ہونا چاہیئے۔ وغیرہ وغیرہ۔ دنیا کی دوسری آبادیوں میں جو فرق تہذیب وتمدن میں نظر آتا ہے اس کا اقتضا کیا ہے اور آیندہ کے لئے کیا توقعات رکھنی چاہئیں۔

اس تجسس و بےچینی کے تقاضے سے امریکہ کی یونیورسٹیاں اپنے یہاں خاص لکچروں اور مفید معلومات کے ذرائع کا اضافہ کر رہی ہیں اور اسی منشا سے بمبئی یونیورسٹی نے پروفیسر گڈیس کی نگرانی میں عام لکچروں کا ایک سلسلہ شروع

گیا ہے جس میں تہذیب جدید کے متعلق اس قسم کے مسائل پر علمی حیثیت سے بحث کی جائے گی۔ ان کا پہلا لکچر "موجودہ امریکہ" پر تھا۔

ہم اس قسم کی ہر تحریک کو جو اضافہ معلومات کا ذریعہ ہو ایک مبارک فال سمجھتے ہیں۔ لیکن اس قسم کی مساعی میں ایک اندیشہ یہ بھی رہتا ہے کہ ہمارے ہادیان تہذیب جدید اپنے مقدس فرایض میں بعض اوقات ملکی اور وطنی مقاصد کی تبلیغ کا بھی موقع نکال لیتے ہیں اور اس خدمت کو اس کمال اور خوبی سے انجام دیتے ہیں کہ عام نظروں سے ان کے دل کا بھید مخفی ہی رہتا ہے انگلستان کے نامور مصنف۔ ایچ۔ جی۔ ویلس کی شہرۂ آفاق و تازہ تاریخی تصنیف سے جو امیدیں تھیں وہ غالباً اسی وجہ سے پوری نہ ہو سکیں۔

---

بنارس ہندو یونیورسٹی نے حال میں اپنے یہاں ایک جدید شعبہ علم کی اعلیٰ تعلیم کا انتظام کیا ہے جس میں کان کنی اور دھات سازی کی تعلیم ہوگی چار سال مدت تعلیم ہے۔ ڈگری بی۔ ایس سی کہلائے گی اور کان کنی اور دھات سازی کے لئے آخری سال میں علیحدہ علیحدہ تعلیم دی جائے گی۔ دوسری یونیورسٹیوں کے۔ ایف۔ اے پاس طلبہ داخل ہو سکتے ہیں۔

یونیورسٹی مذکور کی جدید ترقیات دوسری درسگاہوں کے لئے قابل رشک ہیں۔

دہلی و پنجاب کی رپورٹ مردم شماری سے اس صوبہ کے متعلق بعض دلچسپ اعداد و شمار حاصل ہوئی ہیں۔ جن سے وہاں کی تعلیمی حالت کا کسی قدر اندازہ ہو سکتا ہے۔ مندرجہ ذیل نقشہ سے صوبہ پنجاب کے تعلیمی حالت

بہ اعتبار مذاہب و فرقہ اناث و ذکور واضح ہوتی ہے ۔ اعداد فی ...۱۰ کے تناسب سے ہیں۔

| مذہب | ۱۹۱۱ مرد | ۱۹۱۱ عورت | ۱۹۲۱ مرد | ۱۹۲۱ عورت |
|---|---|---|---|---|
| جملہ مذاہب | ۶۳ | ۸ | ۷۴ | ۹ |
| ہندو | ۹۵ | ۷ | ۱۱۳ | ۱۸ |
| سکھ | ۹۴ | ۱۲ | ۹۳ | ۱۳ |
| جین | ۴۶۴ | ۲۴ | ۵۰۶ | ۴۷ |
| مسلمان | ۲۷ | ۲ | ۳۷ | ۴ |
| عیسائی | ۲۳۵ | ۱۲۵ | ۱۴۰ | ۹۳ |

مذہب عیسوی میں تعلیم کی کمی ظاہر ہے دیگر مذاہب میں ترقی جاری ہے۔ لندن یونیورسٹی اب طبی تعلیم کے لئے بھی مشہور ہے اور خیال کیا جاتا ہے کہ اس فن کے لئے وہ دنیا کی بہترین یونیورسٹی ہے۔ حال ہی میں کان کے امراض کے لئے ایک خاص پروفیسر کے تقرر کا اعلان کیا گیا ہے۔ جس کے لئے ایک مخیر قوم نے پندرہ ہزار پونڈ کا عطیہ یونیورسٹی مذکور کو دیا ہے۔ اور ساتھ ہی اعلان کیا ہے کہ ایک رقم وہ بہروں کے علاج کے لئے بھی عطا کرنے والے ہیں۔

"معلم"

# مطبوعات جدیدہ

مطبوعات کاویانی پریس۔ برلن (جرمنی)

**نصاب الصبیان (فارسی)** | تالیف ابونصر محمد بدرالدین فراہی قیمت عہ۔ تقریباً ستر صفحہ کی مختصر کتاب ہے جس میں علاوہ ایک مقدمہ کے متعدد دلچسپ (فارسی) نظموں کو لڑکیوں اور بچوں کے لئے جمع کیا ہے نظموں میں اس بات کا لحاظ رکھا گیا ہے کہ علم عروض کی تمام مشہور بحریں اس میں آجائیں اور آخر کی دو نظموں میں تو بحروں کے نام بھی گنا دئے ہیں اور کوشش کی گئی ہے کہ چھوٹے بچوں کو یہ تمام اوزان ذکروبیاد ہو جائیں۔ چند واقعات تاریخ اسلام کے، بعض مطالب قرآن کے اور چند معلومات عامہ کی مفید باتیں بھی نظم کی گئی ہیں۔ کتاب کی طباعت و کاغذ کی خوبی ایسی ہی ہے جیسی کہ یورپ کے کتابوں میں نظر آتی ہے۔

**رہنمائے پسران** | مترجمہ آقا مرزا محمود خاں۔ قیمت عہ۔ یہ رسالہ امریکہ کے ایک ڈاکٹر کی تصنیف ہے جس کی شہرت نے اس کو مختلف زبانوں کا جامہ پہنایا ہے۔ فارسی میں اس کا جو ترجمہ کاویانی پریس سے شایع ہوا ہے۔ وہ ہمارے پیش نظر ہے۔ فارسی جدید کی صاف و ستھری لکھی ہوئی کتابوں میں اس رسالہ کو شامل کرنا چاہئے بالخصوص اس لئے کہ اس میں فرانسیسی الفاظ کی وہ فراوانی نہیں جو فارسی جدید کیلئے ایک لعنت ہوگئی ہے۔ کتاب کا مقصد بچوں کو توالد و تناسل کی ابتدائی معلومات دینا اور مضر صحت اعمال سے متنبہ کرنا ہے۔ جو خطوط کے پیرایہ میں ادا کیا گیا ہے۔

**تلگراف بے سیم** | تالیف م۔ حجازی

لاسلکی تار کے لئے تلگراف بے سیم بہتر لفظ ہے اور یہ پہلی مرتبہ اس فارسی رسالہ میں نظر پڑا جو مطبع کاویانی نے حال میں شایع کیا ہے اور جو اسی نام سے موسوم ہے تقریباً ۵۰ صفحہ کا باتصویر رسالہ ہے۔ جس میں اس عظیم الشان اکتشاف کے اصول و عمل کو وضاحت سے سمجھانے کی کوشش کی گئی ہے۔ جا بجا فارسی اصطلاحات نظر آتی ہیں۔ جو سائنٹفک مسئلہ کے بیان کے لئے ناگزیر ہیں نقشے تصاویر اور اشکال نے کتاب کو نہایت دلچسپ پُرلطف اور قابل فہم بنادیا ہے۔ ایرانی زبان میں علوم و فنون کی خدمت کا جو اہم کام مطبع کاویانی نے اپنے ذمہ لیا ہے اس میں یہ کی یہ کوشش نہایت قابل تحسین ہے۔

**لغات المانی** | تالیف مرزا خان

یہ فارسی و جرمنی (المانی) زبان کی لغت ہے جو نہایت مختصر جیبی تقطیع پر نہایت خوبی کے ساتھ چھپی ہے اگرچہ ہندوستان کے لئے دونوں زبانیں غیر ہیں لیکن علماء ہند کے لئے ایسی کتاب کا وجود نہایت قابل قدر ہوگا اور یقین ہے کہ یہ چیز اپنی حیثیت میں پہلی تصنیف قرار پائے گی۔

یہ تمام کتابیں ہندوستان میں مکتبہ جامعہ ملیہ اسلامیہ علی گڈھ سے مل سکتی ہیں۔

"ناقد"

# غزل

نوشتہ مولانا حافظ محمد اسلم صاحب جیراجپوری پروفیسر جامعہ ملیہ

مولانا کی یہ غزل مسلسل صرف بادۂ شاعری ہی نہیں ہے بلکہ خمار چشم ساقی کا کیف بھی اس میں شامل معلوم ہوتا ہے۔

"مدیر"

غرورِ حسن و نازِ دلبری دیکھ
تماشائے بتانِ آذری دیکھ

رخِ گل خونِ بلبل سے ہے رنگیں
فریبِ حسن کی غارت گری دیکھ

قفس میں طاقتِ پرواز کھو دی
گرفتاروں کی بے بال و پری دیکھ

خدا کے بندے۔ اور بت کی غلامی
مسلمانوں کی شانِ کافری دیکھ

جواں ہوتا ہے پھر یہ عالم پیر
بدلتا ہے زمانہ داوری۔ دیکھ

اُفق خونِ شہیداں سے ہے گلرنگ
بہارِ گنبدِ نیلو فری دیکھ

فرشتے عرش سے لاتے ہیں قندیل
زمیں پر نور کی جلوہ گری دیکھ

طبق گردوں کے اُلٹے جا رہے ہیں
بنا ڈھلتا ہے چرخِ چنبری دیکھ

مری آنکھوں کے پردوں میں سما جا
جہانِ نو کی داماں گستری دیکھ

اُسے آئینہ دکھلایا یہ کہہ کر
کہ اس شیشہ میں اُتری ہے پری۔ دیکھ

نہیں یہ داستانِ قیس و فرہاد
مرا قصہ نہ اسلم سرسری دیکھ

---

## کلام شاد

شب جوانی کے سونے والو، یہ خوابِ نوشیں نہیں ہے، سم ہے
اداسی کہتی ہے آسماں کی قریب ہے صبح، رات کم ہے

ہے منزلِ عمر جائے حیرت، قدم کہیں اپنا ڈگ نہ جائے
عجب دوراہے پہ میں کھڑا ہوں۔ اِدھر ہے ہستی اُدھر عدم ہے

رہِ محبت میں رکھ قدم کو ہوس نہ کر سیر کی جہاں کے
کہ اس میں جو نقش پا ہے غافل، نگاہِ عبرت میں جامِ جم ہے

تری خوشی کا ہے نام جنت، ترے غضب کا لقب جہنم
اسی میں تیری اگر رضا ہے تو ہم کو دوزخ بھی پھر ارم ہے

نہ پوچھ ساقی کی بزم کی کچھ، خدا جو پہنچائے جا کے پہنچوں
مباح ہے واں تو خم کا خم بھی یہاں تو قطرے کی بھی قسم ہے

"مولانا شاد عظیم آبادی"

# شذرات

اس مہینہ میں مہاتما گاندھی کی رہائی ہندوستان کی تاریخ کا ایک مہتم بالشان واقعہ ہے، جس کا اثر ہندوستان ہی نہیں بلکہ تمام دنیا پر ہونا لازمی ہے۔ مہاتما جی کے لئے قید و بند کی سختی تو کوئی معنی نہیں رکھتی لیکن مہاتما کی روح جو بلاشبہ امن و شانتی، آزادی اور مساوات کی روح ہے اگر دنیا سے ایسے وقت میں جبکہ تمام عالم امن کی جستجو اور شانتی کی تلاش میں سرگرداں ہے کچھ دنوں کے لئے میدان عمل سے جدا ہو جائے تو اس مصیبت کا اندازہ نہیں ہو سکتا۔ یہ ہی مصیبت تھی جس میں ہندوستان گرفتار تھا اور یہ ہی نعمت ہے جو مہاتما کی آزادی نے اس کو واپس دی ہے۔

---

جامعہ ملیہ اسلامیہ علی گڈھ کا جلسہ تقسیم اسناد ۹۔ مارچ ۲۴ء کو قرار پایا ہے یہ پہلا موقع ہوگا کہ اس تقریب میں بانی جامعہ مولانا محمد علی اور ان کے برادر بزرگ مولانا شوکت علی بھی شریک ہوں گے۔

جامعہ نے اس عرصہ میں قومی تعلیم کی کامیابی اور اس کی مقبولیت کے لئے جو خدمات کی ہیں ان کے مفید ہونے سے انکار نہیں ہو سکتا لیکن ان کوششوں کی کامیابی کی صحیح اہمیت اسی وقت نظر آتی ہے جب ان موانع اور دشواریوں پر بھی نگاہ ہو جو جامعہ کی راہ میں قدم قدم پر حائل تھیں اور ہیں۔

---

دنیا کے عظیم الشان انقلابات جب سلطنتوں اور اقوام کو زیر و زبر کرنے میں کامیاب ہو جائیں، خیالات و معتقدات اپنی صورت بدل دیں اور زمانہ کی سب سے بڑی طاقتیں سرنگو

اور گمنام و بہیست و پا جماعت برسرکار آجاتے ہے تب انگلستان بھی متاثر ہو جاتا ہے اور اس شدید ہیجان و اضطرار کا نتیجہ اسی قدر ہوتا ہے کہ وہ منزل ارتقار کی طرف ایک قدم اور بڑھاتا ہے۔ یہ ہی اس کی کمال ترقی کی دلیل، اس کی انتہائی شورش کا نتیجہ، اور اس کے "شدید انقلاب" کا انجام ہوتا ہے۔ حال میں، جب کہ سلطنتیں صفحہ ہستی سے مٹ گئیں، قدیم حکمرانوں اور زبردست قائدوں کا وجود باقی نہ رہا۔ بلکہ اون کی جگہ ایسے اشخاص نے لی جو چند سال قبل مہذب دنیا میں تہذیب یافتہ کہلانے کی بھی مستحق نہ تھے تو انگلستان میں بھی اس کا اثر اس قدر ہوا کہ قدیم استبدادی جماعت کو شکست ہوئی اور ان کی بجائے مزدور پیشہ جماعت کے رہنما برسر حکومت آگئے۔ لیکن اس طرح کہ لنن فشیٹی جماعت اٹلی، یا جرمنی اشتراکیئں، انٹرنیشنل (بین الاقوامی جماعت مزدوران) سے اُن کو کوئی واسطہ نہیں ہے۔ وہ آئینی طرز حکومت اور تدریجی ترقی کے حامی ہیں اور اسی میں اپنے ملک کی نجات سمجھتے ہیں۔ انگلستان کی قومی سیرت کا یہ راز ہے کہ اس کی استبدادیت اور قدامت پسندی انقلاب و سیاسی ہیجان میں بھی قوم کا ساتھ نہیں چھوڑتی۔

---

لیکن باوجود اس قدامت پسندی کے زمانہ کا سیلاب انقلاب بھی اس قدر شدید ہے کہ اس کے اثر سے بچنا بھی آسان کام نہیں۔ مسٹر رمزے میکڈ انلڈ جو آج وزیر اعظم ہیں آج سے تا پنج سال قبل پارلیمنٹ کی ممبری بھی حاصل نہ کر سکتے تھے اور ان کے خلاف رایوں کی تعداد ہزاروں سے متجاوز تھی۔ خود اس جماعت کی جو آج برسر حکومت ہے یہ حالت تھی کہ سنہ ۱۹۰۰ء میں پندرہ نشستوں کے لئے امید وار مقابلہ پر آئے اور اُن میں صرف دو کامیاب ہوئے۔ لیکن سنہ ۱۹۱۰ء میں ۵۶ میں ۴۲ کامیاب ہوئے۔ آغاز جنگ کے زمانہ میں بھی یہ تناسب کچھ زیادہ نہیں بڑھا۔ لیکن سنہ ۱۹۲۲ء میں ۴۱۴ امیدواروں میں ۱۴۲ کامیاب ہوئے اور سنہ ۱۹۲۳ء میں ۴۲۷ ۱۹۱ کامیاب رہے۔ ان ہی آخری کامیابیوں اور ساتھ ہی دوسری جماعتوں کی نا اتفاقی اور کمزوری نے بالآخر اس جماعت کو حکومت انگلستان تفویض کر دی۔

مہاتما گاندھی کو ہندوستان کی انجمن صحافیین (جرنلسٹ ایسوسی ایشن) نے اپنا صدر منتخب کیا ہے۔ مہاتما کا نام عزت و افتخار کے لئے نہ صرف اس انجمن کے واسطے بلکہ دنیا کی ہر انجمن کے لئے موزوں ہے اور اگر اس خیال سے اس جماعت نے یہ فیصلہ کیا تو بیجا نہیں لیکن ان کو اس سے زیادہ حق بھی حاصل ہے اور وہ یہ کہ مہاتما خود بھی ایڈیٹر ہونے کی حیثیت سے اپنی برادری میں شرکت کا پورا حق رکھتے ہیں۔ لیکن جس انجمن کی صدارت ان کو تفویض کی گئی ہے اس کے ارکان شاید اصول صحافت پر مہاتما جی کے ہم آہنگ نہیں ہو سکتے اور نہ اس انجمن کے مقاصد میں اصلاح صحافت کو کوئی خاص مرتبہ حاصل ہے۔ مہاتما جی کے اخبارات "ینگ انڈیا" اور "نوجیون" جن اصولوں پر شایع ہو رہے ہیں وہ موجودہ دنیائے صحافت کے لئے ایک عجیب انوکھی چیز ہے اخبارات میں مذہب و اخلاق کی تعلیم یوں ہی کیا کم تعجب خیز ہے لیکن جب جدید صحافت کی دوسری خصوصیات مثلاً اشتہارات، خبروں کی اشاعت میں خاص اہتمام، اظہار رائے کے لئے خاص الفاظ نہ ہوں تو ایسی حالت میں یہ فرق اور بھی نمایاں ہو جاتا ہے۔ لیکن مہاتما جی کی شخصیت باوجود اس بعد المشرقین کے مغربی دنیا میں اپنا اثر قائم کرتی جاتی ہے اور اس کا تازہ ثبوت ان کے اس انتخاب صدارت سے ملتا ہے۔

---

دنیا میں مختلف دور گزری ہیں۔ اگر مادیات میں عجیب و غریب تبدیلیاں اور انقلابات ہو گئے تو ذہنی ترقی اور علمی مدارج میں بھی بہت سے حیرت انگیز اثرات اپنا کام کرتے رہے، کبھی یہ تغیرات تدریجی اور ارتقائی حالت میں درجہ کمال تک پہنچے اور اس طرح نظروں سے پوشیدہ رہے اور کبھی ایک انقلابی حالت نے طوفان حوادث کو سامنے کر دیا کہ کچھ عرصہ کیلئے کائنات کے تمام اجزا درہم برہم نظر آنے لگے۔ اس قسم کے واقعات جب کبھی پیش آئے تو ان کا اثر ایک خاص حلقہ یا دایرۂ عمل تک محدود نہ رہا بلکہ دنیا کی تمدنی، معاشرتی، علمی و مذہبی ہر حیثیت میں یہ انقلابی رو دوڑ گئی اور اس کے نتایج ظاہر ہونے لگے۔
گزشتہ چند سال سے یہ کیفیت پھر دنیا میں نظر آئی ہے اور آج معتقدات، خیالات، اصول

# تصانیف مولانا حافظ محمد اسلم صاحب جیراجپوری

| | |
|---|---|
| تاریخ القرآن | جس میں قرآن حکیم کے ابتدائے نزول سے لیکر آج تک کے تمام تاریخی حالات اور اس کے متعلق ہر قسم کی معلومات اور لطیف علمی مباحث نہایت تحقیق اور اختصار کے ساتھ مختلف زبانوں کی مستند کتابوں سے اخذ کرکے لکھے گئے ہیں قیمت عہ، مجلد عہ |
| خواتین | ابتدائے اسلام سے آج تک کے تینتیس ۳۳ مشہور مسلمان خاتونوں کے معتبر تاریخی حالات قیمت عہ |
| حیات جامی | مولانا جامی رحمۃ اللہ علیہ کی نہایت مکمل اور مقبول سوانح عمری ہے قیمت ۸ |
| حیات حافظ | مولانا حافظ علیہ الرحمۃ کے مکمل حالات زندگی کے ساتھ ان کے کلام پر نہایت دلاویز تنقید قیمت عہ |
| محجوب الارث | فقہ اسلامیہ کے مشہور مسئلہ پر اجتہادی رنگ میں دلچسپ بحث ہے قیمت ۴ |
| الوراثۃ فی الاسلام | قانون وراثت پر مولینا کا مجتہدانہ کارنامہ (عربی) قیمت ۸ |
| تاریخ الامت | اسلامی تاریخ کو پہلی مرتبہ مولانا نے مسلسل و صاف اردو میں بیان کیا ہے جس کے چار حصے سیرۃ الرسول، خلافت راشدہ، عہد بنی امیہ و بنی عباس تک شایع ہو چکے ہیں قیمت ہر حصہ کی جداگانہ ہے۔ مکمل عہ |

ملنے کا پتہ۔ مکتبہ جامعہ ملیہ اسلامیہ علی گڈھ

# شعبہ تصنیف و تالیف جامعہ ملیہ اسلامیہ علی گڑھ

# کی

# جدید مطبوعات

**۱۔ تاریخ الدولتین** (از مولانا نیاز فتحپوری) بنی امیہ و بنی عباس کے عہد کی سب سے زیادہ مؤثر دلکش قابل استناد تاریخ ایک جلد میں صرف اسی کتاب میں نظر آئیگی جو جرجی زیدان مصری کی شہرۂ آفاق تاریخ اسلامی کی بنیاد پر اردو زبان میں اپنی قسم کی پہلی تصنیف ہے۔ طرز بیان کی خوبی اور عبارت کی دلکشی کے لئے مولانا نیاز فتحپوری کا نام کافی ضمانت ہے۔ قیمت

**۲۔ انتخاب کلام میر** (مرتبہ مولوی نور الرحمن۔ بی۔ اے) اردو زبان کے بہترین شاعر استاذ الاساتذہ ہونیکی حیثیت سے میر کے ضخیم کلام کا انتخاب مختلف حیثیتوں سے کیا گیا ہے۔ لیکن جس سوز و گداز نے میر کو خدائے سخن بنایا ہے اس کے صحیح نمونے صرف اسی انتخاب میں نظر آتے ہیں۔ جو نہایت مختصر ہونے کے ساتھ ہی میر کے تمام دیوان کا جوہر ہے ابتدا میں حالات زندگی اور ایک زبردست مقدمہ کا اضافہ کیا گیا ہے جس میں اردو شاعری کی تاریخ محاسن کلام میر اور موجودہ فن تنقید کے اصول پر اس عہد کے شعراء کا موازنہ شعراء قدیم سے کیا گیا ہے۔ مجلد قیمت عہ

**۳۔ عرض جوہر** مولانا محمد علی مدظلہ کی غزلیات کا مجموعہ اس سے قبل شایع ہو چکا ہے لیکن زندان بیجاپور کے مکاشفات اس میں بھی نہیں ہیں **عرض جوہر** میں مولانا کا تازہ ترین کلام اور وہ بے نظیر غزلیں موجود ہیں جو صرف بیجاپور کے زندانی ہی کی زبان سے ادا ہو سکتی تھیں قیمت ۸

**۴۔ الصراط المستقیم** (تفسیر سورہ انفال و توبہ۔ از مولانا خواجہ عبد الحی صاحب) خواجہ صاحب کی تفسیر الحلالت کے بعد ایسی جدید تصنیف شایع ہوئی ہے جس میں وہ تمام خوبیاں موجود ہیں جو خواجہ صاحب کا حصہ ہو گئی ہیں۔ مباحث قرآنی پر جس وضاحت و دلکشی کے ساتھ خواجہ صاحب نے قلم اٹھایا ہے وہ صرف دیکھنے سے تعلق رکھتا ہے۔ قیمت عہ

باہتمام عبد العلی خاں منیجر

اللہ اکبر

# جامعہ

## جامعہ ملّیہ اسلامیہ علیگڑھ

کا

ماہوار علمی رسالہ

مرتبہ نور الرّحمٰن

مطبع جامعہ ملّیہ اسلامیہ علیگڑھ

قیمت سالانہ للعہ

# مطبوعات شرکت کاویانی برلن (جرمنی)

(صرف مکتبہ جامعہ ملیہ اسلامیہ علیگڑھ ہندوستان میں ان کتابوں کو فراہم اور فروخت کرتا ہی)

۱۔ سفرنامہ حکیم ناصر خسرو | مع روشنائی نامہ وسعادت نامہ فارسی مصنف چوتھی صدی ہجری کے آخر میں پیدا ہوا۔ اس عہد کے بلاد اسلامیہ کے چشم دید حالات نہایت دلچسپ وعبرت آموز جس میں مصنف کی دو غیر مطبوعہ نایاب مثنویاں فلسفہ حکمت پر شامل ہیں۔ سرورق وسرنامہ اصل ایرانی نسخہ کے مطابق مطلا ورنگین۔ کاغذ نہایت اعلیٰ دبیز چکنا سفید مثل چینی کی پلیٹ کے چمکیلا۔ طباعت نظر افروز قیمت [illegible]

۲۔ زاد المسافرین | حکیم ناصر خسرو کی یہ دوسری معرکۃ الآرا کتاب ہے جو عرصہ سے ناپید تھی اور اب مطبع کاویانی نے نہایت خوبی واہتمام کے ساتھ طبع کرائی ہے۔ فلسفہ وتصوف اور حکمت اسلامی کی یہ مستند کتاب ہے۔ قیمت [illegible]

۳۔ گلستان | شیخ سعدی شیرازی کی شہرۂ آفاق کتاب جدید قالب میں نظر آئی ہے کاغذ عمدہ طباعت نفیس اور سرورق خوبصورت۔ قیمت [illegible]

۴۔ تیاتر | از مرزا ملکم خاں ناظم الدولہ جنکی عملی وقلمی جدوجہد سے ایران دوبارہ زندہ ہوا۔ یہ ان کے تین نثر ڈراموں کا مجموعہ ہے جس میں گذشتہ صدی کے نظام حکومت ایران کی ابتری کی تصویر دکھائی گئی ہے۔ فارسی جدید کے قدردان اس تحفہ کو بڑی قدر سے قبول کریں گے قیمت [illegible]

۵۔ موش وگربہ فارسی | از خواجہ عبید زاکانی۔ جو آٹھویں صدی کا ہجو گو اور مشہور شاعر تھا چوہے بلی کی جنگ کا قصہ میں ابنائے عصر کی ہجو ملیح ہے جو عہد حاضر کے لئے بھی یکساں برمحل ہے۔ ہر صفحہ رنگین ودلاویز تصاویر نظم نہایت دلچسپ ومہذب بچوں کے واسطے بھی نہایت موزوں ہے قیمت ۵

۶۔ تاریخ سنی ملوک الارض والانبیاء (عربی) | مولفہ حمزہ ابن الحسن اصفہانی ۳۵۰ھ ہجری میں لکھی گئی انتہائی کاوش کے ساتھ قدیم تواریخ فارس وروم۔ یونان مصر۔ عراق۔ شام وعرب کے متعلق تمام صحیح ومعتبر سنین کی تفتیش وتحقیق ہے۔ شائقین تاریخ کے لئے نہایت دلچسپ ومفید تحفہ ہے۔ قیمت [illegible]

۷۔ نصاب الصبیان | فارسی جدید کے شائقین اور طلباء کے واسطے بہترین مجموعہ نظم ہے قیمت [illegible]

۸۔ رہنمائے پسران | بچوں کو خط وکتابت کے پیرایہ میں عمدہ نصیحتیں کی ہیں [illegible]

۹۔ تلغراف بی سیم | فارسی میں وائرلیس ٹیلیگرافی پر قابل قدر تصنیف ہے جس میں متعدد نقشے تصویریں رنگا رنگ شامل ہیں قیمت

۱۰۔ لغات المانی بفارسی | فارسی وجرمن زبان کی لغت۔ قیمت [illegible]

**مبادی معاشیات** | علم المعیشت میں قابل قدر اور گراں مایہ اضافہ ہے جو اصول معاشیات پر تازہ ترین مباحث پر حاوی ہے از پروفیسر ذاکر حسین خاں صاحب قیمت عہ، مجلد عہ

**خطبہ صدارت شیخ الہند مرحوم** | بہ تقریب افتتاح جامعہ ملیہ اسلامیہ علیگڈھ قیمت ۲ر

**خطبہ صدارت مسیح الملک حکیم اجمل خاں صاحب مرحوم** | بہ تقریب جلسہ اول تقسیم اسناد جامعہ ملیہ قیمت ۲ر

**اسلامی تہذیب و قومی تعلیم** | ڈاکٹر سر پی۔ سی رائے کا وہ مشہور و معروف خطبہ صدارت جو ممدوح نے بہ تقریب جلسہ دوم تقسیم اسناد جامعہ بزبان انگریزی پڑھا۔ جس میں مسلمانوں کی گذشتہ علمی خدمات کی تاریخ کا قابل دید مرقع ہے۔ مترجمہ مولوی محمد مسلم ایم۔ اے قیمت ۴ر انگریزی ایڈیشن قیمت ۸ر

**ترکوں کی کہانیاں** | محبت اسلامی و غیرت قومی کو جوش دلانے والی چند ترک بہادروں کی جانبازیوں کے نہایت سچے اور بصیرت افروز تاریخی واقعات زبان سلیس و عام فہم اور آسان۔ قیمت ۴ر

**حقائق اسلام** | فلسفۂ اسلام پر عقلی دلائل و براہین از مفتی انوار الحق صاحب ایم۔ اے نئی روشنی کے حضرات کے واسطے قابل قدر تحفہ ہے قیمت ۶ر

**المدنیۃ والاسلام** | فرید وجدی علامۂ مصر کی عربی کتاب کا بہترین و دلکش ترجمہ کہ اصل کتاب اور ترجمہ میں کوئی فرق نہیں معلوم ہوتا۔ اسلامی اصول پر محققانہ اور دلچسپ مباحث۔ از مولٰنا رشید احمد انصاری مرحوم استاذ جامعہ و سابق پروفیسر مدرسۃ العلوم قیمت ۱۲ر

**مکاتیب** | نواب محسن الملک اور نواب وقار الملک مرحومین کے غیر مطبوعہ خطوط کا قابل قدر۔ دلچسپ۔ پُر از معلومات بہترین مجموعہ مرتبہ مولوی محمد امین صاحب زبیری مہتمم تاریخ بھوپال قیمت عہ

## تصانیف خواجہ محمد عبدالحی صاحب فاروقی پروفیسر جامعہ ملیہ علیگڈھ

### الفرقان فی معارف القرآن

قرآن حکیم کی اس سے بہتر زبان اردو میں کوئی تفسیر ملک میں موجود نہیں۔ مولینا کی یہ خدمت قابل قدر و ستایش ہے۔ آپ جن مضامین کو وقت و زمانہ کے لحاظ سے زیادہ ضروری و اہم خیال فرماتے ہیں۔ پہلے اونہیں کو ترتیب فرما رہے ہیں۔ اب تک دو حصے شایع ہو چکے ہیں۔

حصہ اول۔ الخلافۃ الکبریٰ — سورۂ بقر کی مکمل و مفصل تفسیر حجم ۲۲۴ صفحات قیمت للعہ مجلد صہ

حصہ چہارم۔ الصراط المستقیم — سورۂ انفال و توبہ کی مبسوط تفسیر۔ شروع میں مسئلہ جہاد پر ایک بصیرت افروز مقدمہ کا اضافہ ہے حجم صفحات کاغذ ولایتی سفید چکنا قیمت عہ

بصائر — حضرت موسیٰ اور فرعون کے واقعات، زمانہ حاضرہ سے تطبیق طبع جدید جس میں بعض مضامین کا اضافہ کیا گیا ہے قیمت ۶ر

---

ان کتابوں کے علاوہ اردو زبان کے تمام مشہور مصنفین مولانا شبلی، حالی، سرسید، مولوی نذیر احمد، اور زمانہ حال کے مصنفین مولانا سید سلیمان ندوی، مولانا نیاز فتحپوری، حضرت خواجہ حسن نظامی، مولانا راشد الخیری وغیرہ وغیرہ کی جملہ تصنیفات اور مطبوعات انجمن ترقی اردو دارالمصنفین وغیرہ ہمہ وقت موجود رہتی ہیں۔

**منیجر مکتبہ جامعہ ملیہ علی گڈھ سے مفصل فہرست طلب کیجئے**

# فہرست مضامین

| جلد سوم | ماہ شعبان ۱۳۴۲ھ ہجری مطابق ماہ مارچ ۱۹۲۴ء | نمبر ۳ |
|---|---|---|

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# جامعہ


جلد سوم | ماہ شعبان ۱۳۴۲ھ ہجری مطابق ماہ مارچ ۱۹۲۴ء | نمبر ۳


## مسئلہ خلافت

مسلمانوں کے اوپر ملی اور قومی مصائب میں یوں ہی کچھ کمی نہ تھی کہ اس خبر نے ان میں اور بھی اضافہ کردیا کہ ترکوں نے خلافت کے منصب کو توڑ دیا۔

اگرچہ یہ خبر ابھی تک مبہم ہے اور اس کی اصل حقیقت اچھی طرح واضح نہیں ہوئی کہ کن وجوہات اور خیالات کی بنیاد پر ایسا کیا گیا۔ لیکن جو بھی اسباب ہوں لیکن یہ واقعہ نہایت افسوسناک ہے۔ اس سے اسلامی اقوام وملل کی مرکزیت منتشی ہو۔ اور تاریخ اسلام کا ایک نیا دور شروع ہوتا ہے۔

ترکوں نے جب اپنی جمہوریہ قایم کرلی تھی تو ہر ایک مسلمان کو یہ توقع ہوگئی تھی کہ اب وہ مسئلہ خلافت کا صحیح حل نکالیں گے اور اس کو بہترین شکل میں قایم کریں گے۔ خود ان کے اعلانوں سے بھی یہ امر ظاہر ہوتا تھا۔ کہ وہ صرف ترکوں کا خلیفہ نہیں بنانا چاہتے بلکہ تمام امت اسلامیہ کے انتخاب سے ایک جمہوری خلافت کا انتظام کر رہے ہیں۔ لیکن بجاے اس کے سال گذشتہ میں ان کا خود اپنے انتخاب سے عبد المجید کو خلیفہ بنا دینا۔ اور اس سال ان کو یکایک نکال دینا۔ اور اس کے ساتھ منصب جلیلۂ خلافت کو بھی توڑ دینا ایک ایسا لاینحل سیاسی معما ہے جو کسی طرح سمجھ میں نہیں آتا۔

اگر ایک غلطی دوسری غلطی کی ممد ہوسکتی ہے تو یقیناً ان کی دوسری غلطی پہلی غلطی کا نتیجہ ہے کیونکہ جب ملک میں جمہوری حکومت قایم ہوچکی تھی۔ اور مجلس ملیہ کا صدر بھی منتخب ہوچکا تھا تو پھر کسی دوسرے شخص کا انتخاب خواہ خلیفہ ہی کے نام سے کیوں نہ ہو سراسر اصول سیاست کے خلاف تھا۔ ایک ہی ملک میں صدر جمہوریہ اور خلیفہ کی دو جداگانہ حکومتیں کیوں کر قایم رہ سکتی ہیں۔ دو بادشاہ در اقلیمے نگنجند۔ ظاہر ہے کہ ایسی حالت میں سازشیں اور جماعت بندیاں ہوئی ہونگی جن کی پاداش میں خلیفہ اور اس کا سارا خاندان نکالدیا گیا۔

ہم نہ خاندان پرست ہیں نہ کسی خاص خاندان کا حق خلافت تسلیم کرتے ہیں اس لئے عبدالمجید کے نکالنے پر نہ ہم کو حیرت ہے نہ ملال کیوں کہ ان معاملات میں ترک اپنے مصالح بہتر سمجھتے ہیں۔ لیکن نفس خلافت کو اس انتشار اور گھبراہٹ میں توڑ دینے کا مقصد ہماری سمجھ میں نہیں آتا۔ اس لئے کہ اس کا ترکوں کو کوئی حق حاصل نہیں تھا۔ خلافت کچھ ان کی ملکیت نہیں ہے بلکہ اس منصب کو امت اسلامیہ نے اس دن قایم کیا ہے جس دن سرورپاک نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس دنیا سے رحلت فرمائی ہے۔ کیونکہ امت کے لئے ایک ایسی ذات ناگزیر ہے جس کو بجائے نبی کے وہ اپنا مرکز بنائے۔ اسی وجہ سے اس منصب پر قایم ہونے والے کا لقب خلیفۃ الرسول یعنی نبی کا جانشین رکھا گیا۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ۳۰ سال تک خلافت جمہوری اصول پر رہی۔ اس کے بعد بنی امیہ تغلب سے اس پر قابض ہوگئے۔ انہوں نے اگرچہ جمہوریت کو مٹا کر اس کو خاندانی سلطنت بنالیا لیکن پھر بھی مرکزیت کو قایم رکھا۔ خلافت کے فرایض ادا کرتے رہے اپنے تقریباً صد سالہ عہد حکومت میں اُمت کے شیرازہ کو بکھرنے نہیں دیا۔ اور سب کو ایک علم کے نیچے رکھا۔ ان کے زمانہ میں تمام عالم اسلام میں مشرق سے مغرب تک بجز خلافت کے کسی دوسری حکومت کا نام ونشان نہ تھا۔

سنہ ۱۳۲ھ میں جب سے بنی عباس تخت خلافت پر آئے امت میں افتراق اور انشقاق شروع ہوا۔ اور مرکز خلافت کو چھوڑ کر جداگانہ اسلامی حکومتیں قایم ہونے لگیں۔ تقریباً سو

سال تک خلافت عباسی نے اپنی قوت اور شوکت کی بدولت دوسری اسلامی حکومتوں پر اپنی فوقیت کو قایم رکھا۔ اور ایک قسم کی مرکزی حیثیت اس کو حاصل رہی۔ لیکن رفتہ رفتہ اس کے بعد اس قدر کمزور ہوگئی کہ دوسری اسلامی حکومتوں مثلاً آل بویہ۔ اور آل سلجوق نے اس کو اپنے سایہ میں لیلیا آخر ۶۵۶ھ میں ہلاکو خاں نے اس کا خاتمہ کر دیا۔

اس کے بعد بقایائے بنی عباس کی خلافت پھر مصر میں قائم ہو گئی۔ مگر وہاں حکومت ان کے ہاتھ میں نہ تھی۔ محض رسماً یہ منصب باقی رکھا گیا تھا۔

۹۲۲ھ میں جب سلطان سلیم عثمانی نے غوری کو شکست دی تو مصر کی سلطنت کے ساتھ منصب خلافت بھی اس کو ملگیا۔ اور اُمت کی مرکزیت آل عثمان کو نصیب ہوگئی۔ اس پر وہ اس قدر خوش ہوا کہ جب خطیب نے خطبہ میں اس کے نام کے ساتھ خادم الحرمین الشریفین کہا تو وہ فوراً سر دربار میں اپنا جبہ جس کی قیمت پچاس ہزار اشرفی تھی اُتار کر اس کو بخشدیا۔ اس کے بعد اہل شام وعرب نے بلا جنگ محض خلافت کے نام سے اطاعت قبول کر لی اسوقت سے یہ منصب ترکوں کے ہاتھ میں چلا آتا ہے۔

عثمانی خلافت بھی خاندانی سلطنت تھی۔ شخصی حکومتوں کے جو لازمی نقائص ہیں وہ سب اس میں موجود تھے اور خلفاء عثمانیہ نے خلافت کے بہت سے فرایض نہیں ادا کئے۔ لیکن پھر بھی اسلام کی جو عظیم الشان خدمات انہوں نے انجام دیں وہ کسی طرح فراموش کرنے کے قابل نہیں ہیں سلطان سلیم ثانی اس وقت بھی میدان جہاد میں جانے سے نہیں رُک سکا جبکہ اس کے مرض سرطان میں اس قدر حدت تھی کہ مرغی رکھی جاتی تھی اور گل جاتی تھی۔

اس خاندان کی عظمت وشوکت کو خلافت نے بہت بڑھا دیا۔ اور تمام عالم اسلامی میں ان کو وہ وقعت نصیب ہوئی جو بلاخلافت کے کبھی نہیں ہوسکتی تھی۔

آج جبکہ ترکوں نے اسلامی اصول کے مطابق جمہوری سلطنت قایم کر لی تھی تو وہ سب سے زیادہ خلافت کے مستحق ہوگئے تھے۔ اگر سیاسی وجوہ یا رکاوٹیں تمام ملت کے انتخاب سے

خلافت نہیں قایم کرسکتے تھے تو کم سے کم اپنے صدر ہی کو خلیفہ بنا دیتے۔ جو تمام دنیائے اسلام کا نہ سہی لیکن ترکوں کا تو صحیح خلیفہ ہو جاتا۔ پھر عالم اسلامی بھی اسی کو تسلیم کر لیتا۔ لیکن تعجب ہے، کہ جس وقت وہ دستار خلافت کے صحیح طور پر اہل ہوئے۔ جس سے ان کی عظمت کو عروج ہوتا اس وقت اونہوں نے اس کو سر پر سے اُوتار کر پھینکدیا۔ اور ملت کے اس قدیم منصب اور امت کی مرکزیت کو فنا کر دیا۔

لیکن ابھی کوئی قطعی راے قایم کرنا قبل از وقت ہے۔ ترک سیاسیات میں اس قدر بودے نہیں ہیں کہ حیات ملی چھوڑ کر انفرادی زندگی اختیار کریں۔ علاوہ بریں اس مرکزیت سے بجز نفع کے ان کا کوئی نقصان نہیں تھا جس کی وجہ سے اس سے دست بردار ہوں۔ گو ترکی جمہوریہ کا صدر اس وقت خلافت کا اہل ہے لیکن اس کی مرکزی حیثیت کے لئے یہ ضروری ہے کہ دیگر اسلامی جمہوریات ضروری حمایت اور امداد کے لئے تیار ہوں۔ اس لئے ممکن ہے کہ ترکوں کا مقصد یہ ہو کہ دنیائے اسلام اگر ہم سے خلافت کی خواہاں ہو تو ہم ان شرائط پر راضی ہوسکتے ہیں کہ دیگر ممالک کے مسلمان بھی اس کے فرائض کا جس قدر حصہ ان کے ذمہ عائد ہوتا ہو پورا کرنے کا عہد کریں۔ لہذا اصل حقیقت کے ظاہر ہونے کے لئے ابھی آیندہ حالات اور واقعات کا انتظار کرنا چاہیئے۔

محمد اسلم جیراجپوری

# فلسطین

## برطانوی سیادت میں

فلسطین کی مقدس سرزمین، ایشیا کے منتہائے مغرب میں، صحرائے شام اور سواحل بحر ابیض کے درمیان واقع ہے اس کا رقبہ ۲۷ ہزار کیلومیٹر مربع ہے جس کے اکثر حصے نہایت سرسبز اور زرخیز ہیں باشندوں کی تعداد ۵۰ لاکھ تک پہنچی ہے جن میں ۸۱ ہزار یہودی، ۷۰۰ ہزار عیسائی اور باقی سب مسلمان ہیں۔ یہ سرزمین دنیا کے تین بڑے بڑے مذاہب کی گہری عقیدتوں کا مرکز ہے، اور یہودی، عیسائی اور مسلمان، تینوں ایک دوسرے کے دشمن اور حریف ہونے کے باوجود اگر کسی چیز کے تقدس کو متحدہ طور پر تسلیم کرتے ہیں، تو وہ یہی ارض مقدسہ ہے۔ گذشتہ جنگ عظیم کے ابتدائی ایام تک دوسرے عربی ممالک کی طرح یہاں ترکی حکومت تھی۔ اس حکومت کے نظام اور عربوں کے ساتھ اس کے برتاؤ پر کوئی تفصیلی بحث کرنا، اس مضمون کے موضوع سے خارج ہے؛ البتہ مختصراً صرف اس قدر کہا جا سکتا ہے کہ ترکی حکومت میں عربوں کو ان مصائب و شدائد کا ایک سواں حصہ بھی کبھی برداشت نہیں کرنا پڑا جو ہمیشہ ایک قوم کو دوسری قوم کی حکومت میں برداشت کرنے پڑتے ہیں، اور اس حیثیت سے یہ دعویٰ کرنا بالکل حق بجانب ہوگا کہ اعراب فلسطین کے لئے ایک قومی حکومت کے بعد اگر کوئی نظام حکومت مشفقانہ و مربیانہ ہو سکتا تھا۔ تو وہ ترکی حکومت ہی کا نظام تھا۔ اس کی وجہ محض یہی نہیں کہ ترکوں اور عربوں کے درمیان اسلام کے مذہبی رشتہ نے اخوت اور بھائی چارہ قائم کر دیا تھا، بلکہ ترکی قوم کی تاریخ اس امر کی زبردست شہادتیں دیتی ہے کہ اس نے تمام غیر قوموں پر بلا امتیاز مذہب و ملت، ایسی شفقت و رواداری سے حکومت کی ہے، جس کی مثال اس بیسویں صدی کی مہذب ترین حکومتوں میں بھی ڈھونڈے نہیں ملسکتی۔ مگر عربوں نے ترکوں کی اس اچھی حکومت کو بھی اپنے اوپر ہمیشہ گراں سمجھا۔ اور وہ اپنی اس حریت پسندی کے باعث جو فطرت نے بہت مبالغہ کے ساتھ ان کی جبلت میں ودیعت کی ہے

ایک غیر قوم کی حکومت سے کبھی خوش نہیں رہے۔ پھر چونکہ عرب و ترک دونوں بہادر اور اپنی بہادری و شجاعت پر فخر و غرور کرنے والی قومیں ہیں، اس لئے فطرتاً عربوں پر ترکوں کا غلبہ و تسلط بہرحال عربی شجاعت کے لئے ایک چیلنج تھا۔ تاہم مذہبی رابطہ اور منصب خلافت کا اثر و اقتدار قومی جذبات سے بہت زیادہ قوی تھا اور عربی قوم کو کئی صدیوں تک خلیفۃ المعظم کا نہ صرف مطیع و فرمانبردار بلکہ وفادار و جاں نثار بنائے رکھا تھا

انیسویں صدی کے اواخر میں، جبکہ استعمار و استعباد کے لئے یورپین قوموں کی حریصانہ کوششیں اپنے پورے عروج پر تھیں، اور خصوصاً اسلامی ممالک کو غلام بنانے اور اسلام کی دنیوی طاقت کو توڑ دینے کی منفقہ سعی کی جارہی تھی، مدبرین یورپ نے نام نہاد "عربیت" کی تحریک ایجاد کی۔ ان دقیقہ رس مدبرین کی باریک نظروں نے اس خفیف سے شگاف کو دیکھ لیا جو خلافت کے مضبوط بند میں موجود تھا، اور اس چوہے کی طرح جس نے عرم کی تاریخی بند کو کھودا تھا رفتہ رفتہ اس شگاف کو فراخ کرنے لگے۔ انہوں نے عربوں کی رقابت کو جو محض بالقوی موجود تھی، ابھار کر عملی صورت میں لانا شروع کردیا، اور ان کے اندر حریت وخود مختاری کا جذبہ پیدا کرنے کے بعد اس خیال کی پرورش شروع کردی کہ خلافت در اصل ان کا حصہ ہے جسے ترکوں نے غصب کر رکھا ہے۔ نوجوان اور بیوقوف عرب جن میں مغربیت کی نئی نئی ہوا لگی تھی اور جو مغربی لجنت کی محض چیکدار اصطلاحوں پر مرتے تھے، ان عنایتوں کی اصل غایت تک نہ پہنچ سکے اور اپنے یورپین ہادیوں کو اپنی قوم کا نجات دہندہ سمجھ کر ان کے اشاروں پر حرکت کرنے لگے۔ آخر کار بیسویں صدی کے ابتدائی دور میں عربی خلافت کی تحریک اپنے شباب کو پہنچ گئی۔ نوجوان عربوں میں ترکوں کے خلاف بغض و عناد پوری طرح مستحکم ہوگیا، عربوں نے اپنے یورپین رہنماؤں کی نگرانی میں تمام ممالک عربیہ سے ترکوں کو نکال دینے کے لئے خفیہ سازشیں شروع کردیں، اور اس شگاف نے جو برسوں سے خلافت عثمانی کے بند میں پھیلایا جارہا تھا، آخر کار رسنا شروع کردیا۔ فلسطین مسیحیت کے خداوند مصلوب کا مولد و مدفن ہونے کی حیثیت سے، ان تمام کوششوں کا ایک حد تک مرکز مقصود تھا۔

سنہ ۱۴ع میں جب اتحاد و ترقی کی حکومت نے تلوار سے موت وحیات کا آخری فیصلہ چاہنے کے لئے سنٹرل یورپ کا ساتھ دیکر جنگ میں شرکت کی تو اتحادیوں نے اپنے پرانے عزائم کی تکمیل کیلئے

اس وقت کو مناسب ترین وقت خیال کیا۔ تمام عربی قوم کو امیدیں دلائی گئیں کہ اگر انہوں نے اتحادی قوتوں کا ساتھ دیکر ترکی حکومت سے بغاوت کردی تو یہ امر ان کی نجات کا بہترین ذریعہ ہوگا، ان سے وعدے کئے گئے کہ فتح کے بعد ایک متحدہ عربی سلطنت قائم کی جائیگی، اور عربی قوم کے بچہ بچہ کو ان اعلانات کے ساتھ اپنی حق پرستی کا یقین دلایا گیا کہ اتحادی طاقتیں محض غلام قوموں کو آزاد کرانے اور استبداد کو نیست و نابود کر کے حق انتخاب حکومت کا زریں اصول دنیا میں رائج کرنے کے لئے جنگ کر رہی ہیں۔ حتیٰ کہ ۱۹۱۵ء کے معاہدہ کی رو سے عربی حکومت قائم کرنے اور عربوں کو پوری طرح آزاد کرا دینے کی ضمانت لے لی گئی۔

یورپین سیاست سے ناواقف اور ڈپلومیٹک چالوں سے نابلد عرب سمجھ بیٹھے کہ بس اب آزادی کی ضمانت مل گئی اور بجائے خود مطمئن ہوگئے کہ عربی خود مختاری کا خمیر ترکی خون سے تیار ہو جائے گا۔ مکہ میں شریف نے بغاوت کی، فلسطین کی حزب الوطنی نے لارڈ (اس وقت جنرل) ایلنبی سے ساز باز کیا اور شام و عراق کے عربوں نے اس مثال کی تقلید کی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ۱۹۱۸ء کا خاتمہ گویا ممالک عربی سے ترکی حکومت کا خاتمہ تھا۔

اس حد تک ان اسباب سے بحث کرنے کے بعد جن کی بدولت عربوں کا رشتہ ترکوں سے ٹوٹ کر انگریزوں سے جڑا تھا، اب سلسلۂ کلام کو جوڑنے کے لئے فتح فلسطین کی طرف رجوع کرنا ضروری ہے۔ ترکی قوت اس محاذ پر نہایت مستحکم اور ناقابل تسخیر تھی۔ لارڈ ایلنبی کی تمام ابتدائی کوششیں اس کو توڑنے کے لئے بیکار ثابت ہوئیں۔ مگر اہل فلسطین نے برطانی وعدوں پر اعتماد کر کے ترکوں کے خلاف سازش کی اور ایسے نازک موقع پر جبکہ ان کے خلاف ایک زبردست دشمن بر و بحر سے حملہ آور تھا، دفعۃً اٹھ کھڑے ہوئے۔ جمال پاشا مرحوم نے بڑے تدبر اور ہوشیاری کیساتھ مدافعت کا سامان کیا تھا اور مشکل تھا کہ انگریزی فوجیں صحرائے سینا سے آگے بڑھ سکیں، مگر اس اندرونی بغاوت نے ان کو بالکل بے بس کر دیا اور آخرکار ارض مقدس کا ایک ایک انچ انہیں خالی کرنا پڑا۔ حتیٰ کہ ۱۱۔ دسمبر ۱۹۱۷ء کو دنیائے مسیحیت کی وہ آخری آرزو بھی پوری ہوگئی جس کے لئے اسلام کی گذشتہ ۱۲ صدیوں میں ہزاروں

مرتبہ خونریز کوششیں کی گئی تھیں، اور یروشیلم کی تسخیر اسلام پر مسیحیت کی آخری فتح کی صورت میں مکمل ہو گئی۔ یہ سب اعراب فلسطین کی اعانت کا نتیجہ تھا۔

بیت المقدس میں داخل ہوتے ہی لارڈ ایلنبی کا سب سے پہلا کام یہ تھا کہ انھوں نے عربوں کے اعتماد کو زیادہ استوار کرنے کی کوشش کی، اور ان ابلہ فریب اعلانات کی زیادہ پرزور لہجہ میں تجدید کی جن کی بدولت انہیں اس قدر عظیم الشان کامیابی حاصل ہوئی تھی۔ چنانچہ ایک اجتماع عظیم کے سامنے جو انگریزی، ہندوستانی اور عربی فوجوں اور اہل بیت المقدس سے مرکب تھا انہوں نے منارۂ داؤد کے نیچے کھڑے ہو کر ایک تقریر کی جس کے صاف اور صریح الفاظ یہ تھے کہ:۔

"یہ جنگ اسلام پر حملے کی غرض سے نہیں بلکہ فلسطین کے باشندوں کو عثمانیوں کے استبداد سے آزاد کرانے اور انہیں خود مختاری دلانے کے لئے کی گئی ہے۔"

پھر تکمیل فتح کے بعد دوبارہ ایک اعلان کیا گیا اور فلسطین کی چھوٹی سے چھوٹی بستی تک یہ الفاظ پہنچائے گئے کہ:۔

"ہم خالص ملکی حکومت قائم کرنے میں تمہاری اعانت اور ہمت افزائی کریں گے۔ ہم نے اس ملک کو اپنی حکومت قائم کرنے کے لئے نہیں لیا بلکہ ہم چاہتے ہیں کہ تم اپنی مرضی کے مطابق آپ حکومت کرو۔"

اعراب فلسطین بجائے خود مطمئن تھے کہ بس اب عنقریب آزادی کا سورج طلوع ہونے والا ہے، اور جنگ ختم ہوتے ہی ہماری غلامی کا خاتمہ بھی یقینی ہے، مگر عہد نامۂ التوائے جنگ پر دستخط ہونے کے بعد عین اس وقت جبکہ ہر دل توقعات سے معمور تھا، دفعۃً ۲۔ نومبر ۱۹۱۷ء کو رائٹ آنریبل مسٹر (اب لارڈ) بالفور نے فلسطین پر برطانی سیادت کا اعلان کر دیا، اور صرف اسی پر بس نہیں بلکہ یہ بھی اعلان کیا کہ فلسطین میں یہودیوں کا قومی وطن قائم کیا جائے گا اور تمام اطراف عالم سے بنی اسرائیل کو سمیٹ کر ارض مقدس میں بسایا جائے گا۔ یہ ایک بجلی تھی جس نے ایک آن واحد میں اعراب فلسطین کی چہار سالہ امیدوں کو پھونک کر رکھ دیا۔ پہلے تو وہ

بہت جھنجلائے، مگر وقت ہاتھ سے کھو چکے تھے اس لئے بہت جلدی ہی ان کا غصہ مایوسی سے بدل گیا
برطانی سیادت کے ظاہری الفاظ پر اگر غور کیا جائے۔ تو ایک ناواقف شخص یقین کرے گا
کہ ان میں اہالی کی اندرونی آزادی اور اُن پر محض برطانی نگرانی و ہدایت کے معنی پوشیدہ ہیں۔ اس
کے ساتھ اگر قبل جنگ اور دوران جنگ کے وعدوں اور تصریحات بالفور کے الفاظ کو پیش نظر رکھا جائے
تو یہ یقین وثوق کے درجہ کو پہنچ جاتا ہے۔ مگر امر واقعہ اور نفس حقیقت اس سے بالکل مختلف ہے۔ یہاں اس
استبداد سے بھی کچھ زیادہ شدید استبداد حکمراں نظر آتا ہے جو ترکوں کے زمانہ میں تھا۔ اور جس
سے عربوں کو "آزاد" کرانے کے لئے جنگ کی گئی تھی۔ ترکی حکومت گو اصطلاحاً ایک استبدادی حکومت
تھی، مگر اس میں عربوں کو ایک بڑی حد تک خود مختاری حاصل تھی۔ والی اور چند بڑے افسروں کے
سوا حکومت کی مشین اول سے آخر تک عربی پرزوں سے مرکب تھی۔ بلکہ بڑے افسروں میں
بھی چند افسر عربی ضرور ہوتے تھے۔ ٹرکی میں پارلیمنٹ قائم ہونے کے بعد عربوں کو بھی پورے نیابتی
حقوق حاصل ہو گئے تھے اور قسطنطنیہ کے دار المبعوثین میں فلسطین کے جائز طور پر منتخب کئے ہوئے نمائندے
پوری آزادی کے ساتھ اپنے ملک کی نیابت کر رہے تھے علاوہ رعایا کی دادرسی خود سلطان المعظم
فرماتے تھے اور عربوں پر ان کی شفقت و محبت تمام دوسری محکوم اقوام سے زیادہ تھی۔ مگر برطانی تسلط
کے بعد نقشہ بالکل بدل گیا۔ دوران جنگ کا ذکر نہیں، عہد امن قائم ہونے کے بعد جو نظام حکومت فلسطین
پر نافذ کیا گیا وہ ایک مکمل استبدادی نظام تھا۔ ہائی کمشنر تمام اہالی فلسطین کا مالک الرقاب تھا، اس
کو مشورہ اور رائے عامہ کے استرضا کی قطعاً ضرورت نہ تھی۔ اور اس کی زبان و قلم اپنی ایک ادنیٰ
جنبش سے اہل ملک کی قسمتوں کا فیصلہ کر سکتی تھی۔ اس دور میں سر ہربرٹ سیمویل کی گرفت جمال پاشا
مرحوم کے فوجی پنجہ کی گرفت سے کہیں زیادہ سخت تھی۔ پھر جب مجلس اقوام نے "باقاعدگی" کے
ساتھ فلسطین کو برطانی سیادت میں دیدیا تو یہ نظام ذرا بدلا گیا۔ اب اس مطلق العنان کو آئینیت
اور شورائیت کا لباس پہنانے کی ضرورت محسوس کی گئی تاکہ دنیا کی ظاہر بیں نگاہیں خوبصورت
کپڑوں کو دیکھ کر بدصورت جسم کی طرف سے مطمئن ہو جائیں۔ چنانچہ ہز ایکسیلینسی سر ہربرٹ سیمویل

نے اعلان کیا کہ:۔

"اب فلسطین میں ایسی حکومت قائم کی جائیگی جو رائے عامہ کی مرضی کے مطابق حکمرانی کرے گی۔ میں ایک مجلس شوریٰ قائم کرتا ہوں جس میں ۱۱ نمائندے سرکاری ہوں گے اور ۱۰ نمائندوں کو میں خود ہر قوم میں سے نامزد کروں گا۔ یہ کونسل مختلف اوقات میں میرے زیر صدارت اجلاس کرے گی اور تمام اہم مسائل اس کے مشورہ سے طے ہوں گے"

یہ کونسل قائم کرکے گویا مدبرین سلطنت نے اہل فلسطین کو وہ حق انتخاب حکومت عطا کردیا جس کے وہ ترکی حکومت میں سخت محتاج تھے اور جسے ان کو دلانے کے لئے ایک عظیم الشان جنگ کی گئی تھی مگر سب سے بڑی مصیبت جو اعلان بالفور کی بدولت اہل فلسطین پر نازل ہوئی وہ یہودیوں کے قومی وطن کی مصیبت تھی اس وطن قومی کی تحریک نے ملک کے تمام اصلی باشندوں کو ان کے جائز حقوق سے محروم کردیا ہے اور وہ مالی، اخلاقی، جسمانی اور ہر حیثیت سے تباہ و برباد ہو رہے ہیں۔

بالفور کے اعلان کی بنیاد یہ خیال ہے کہ فلسطین دراصل یہودیوں کا قدیم گہوارہ اور بنی اسرائیل کی پرانی بستی ہے اس لئے اب یہاں انہی کو آباد کرنا چاہئے۔ لیکن اگر اس دعوے کی حقیقت کو ٹٹولا جائے تو نہ کسی طریقہ سے یہ بات ثابت کی جاسکتی ہے کہ فلسطین یہودیوں کا حق ہے اور نہ یہ حرکت کبھی حق بجانب ہوسکتی ہے کہ ملک کے موجودہ باشندوں کو نکالکر جو صدیوں سے یہاں رہتے ہیں، ان کے گھروں میں یہودیوں کو بسایا جائے جو صدیوں پہلے رہتے تھے۔ اگر تاریخی حیثیت سے دیکھا جائے تو ہمیں نظر آتا ہے کہ آج اس سے دو ہزار سال پہلے اس سرزمین پر یہودیوں کے قبائل آباد تھے۔ ۴ سو برس سے کچھ ہی زیادہ مدت گذری ہوگی کہ رومیوں کا سیلاب آگیا اور بقائے اصلح کے قانون نے اسرائیل کی اولاد کو نکالکر رومی فاتحوں کے لئے جگہ خالی کرالی۔ آخر ساتویں صدی عیسوی میں عربی قوت ریگستان حجاز سے اٹھی اور مملکت فارس سے مصر تک پھیل گئی۔ اسی زمانہ میں فلسطین فتح ہوا اور ساتویں صدی ختم بھی نہ ہونے پائی تھی کہ تمام اہل ملک نے اسلام قبول کرلیا۔ پس تاریخ ۴۰۰ برس کے یہودی قیام کے مقابلہ میں ۱۳۰۰ برس کی اسلامی آبادی

صحیح ہے، لیکن اگر بہار وخزاں کے نقشے الگ الگ ہوں تو اس عہد کی دشواریوں کو ملحوظ رکھتے ہوئے "شخصیت" پرستی کے علاوہ مغلوں کا نظام حکومت ملک کے لئے موجودہ حکومت کے اعتبار سے بُرا نہیں کچھ اچھا ہی تھا مگر افسوس یہ ہے کہ "قلم درکف دشمن است" ہمارے قدیم مورخین تو کسی کے طرز حکومت کی تفصیل کرنا فرض ہی نہیں سمجھتے حال کے یورپین مورخین کی تاریخیں ان کے سیاسی مقاصد کا پروپاگنڈا ہوتی ہیں جن کے اثر سے بہت کم دماغ محفوظ رہ سکتے ہیں ۔ ذیل کی سطور ہماری اس تمہید کی تفسیر کریں گی ۔

(مدیر)

پروفیسر جادو ناتھ سرکار فرماتے ہیں[۱]۔

"مغل گورنمنٹ رفتار زمانہ کے ساتھ وسعت اور ترقی کے قابل نہ تھی وہ بیرونی حملوں اور اندرونی بغاوتوں سے ملک کی رکھوالی کرتی تھی، شہروں میں اپنے عاملوں کے ذریعے سے لوگوں کے جان و مال کی حفاظت کرتی تھی مگر دیہات کے وسیع رقبہ کی امنیت اور پولیس کے فرائض خود مقامی آبادی کے سر ڈال دیئے گئے تھے یہ کام گاؤں کے چوکیدار انجام دیتے تھے جو نہ تو سرکاری ملازم تھے نہ سرکاری نگرانی میں تھے، خود گاؤں کے لوگ ان کے خرچ کے کفیل تھے، گورنمنٹ نے گاؤں کی حفاظت کے ساتھ پاس پڑوس کی سڑکوں سے گذرنے والے مسافروں کی امن و امان کی ذمہ داری کا بار بھی گاؤں ہی والوں پہ

(رفعود)

[۱] "مغل ایڈمنسٹریشن"، ص ۱۲

ڈال دیا تھا، البتہ ایک عہدہ فوجدار کا ہوتا تھا مگر اس کا حلقۂ
عمل اتنا وسیع ہوتا تھا کہ وہ تمام گاؤں کی پولیس کی نگرانی نہیں
کر سکتا تھا۔"

یہ وہ خیالات ہیں جن کی ہندوستان کے ایک مایہ ناز مورخ نے ادا کیا ہے، کیا ہم یوروپین مورخین کی تاثیر سے اب بھی انکار کر سکتے ہیں؟

مغل سلاطین کے عہد میں پولیس کے دو مستقل نظام تھے یعنی ڈسٹرکٹ پولیس، یا مسلح جرایم کے انسداد کرنے والا محکمہ جو محکمۂ "فوجداری" کے نام سے موسوم تھا۔ اور شہری پولیس کو "کوتوالی" کہا جاتا تھا۔

فرائض فوجدار | فوجدار کا کام بغاوتوں کی روک تھام، ڈاکوؤں کا استیصال، راہداری اور گذرگاہوں کا انتظام اور حسب ضرورت، زمینداروں، جاگیرداروں، اور عملگذاروں کو وصولی زر میں امداد دینا تھا۔ مسلح حملہ کرنے سے پہلے اکبری عہد کے قانون کے مطابق فوجدار کو "اعیان" یعنی جوار کے مشہور اور بڑے بڑے لوگوں سے "نوشتہ" یعنی تحریری اجازت نامہ لینا پڑتا تھا[1]۔ میرے ایک مورث اعلیٰ دیوان یعقوب خاں نے تعلقہ بہادر پور پرگنہ تھہو پور سرکار جونپور (حال تحصیل گھوسی ضلع اعظم گڈھ۔ یوپی) میں کچھ زمینداری خریدی، زمینداروں کو مسلح حفاظتی دستے ملازم رکھنے اور چھوٹے پیمانے کے قلعے یا کوٹیں بنانے تک کا رسمی قانون کے مطابق حق تھا۔ چنانچہ انہوں نے بہادر پور میں ایک کوٹ بنائی اس کے نشانات آج تک موجود ہیں، یہ زمانہ شاہجہاں کا تھا، پاس کے ایک مسلمان خاندان نے فوجدار کے پاس شکایت کی کہ یہ دیوان یعقوب خاں مشہور ڈاکو یعقوب خاں ہیں، فوجدار کو حملہ سے پہلے "نوشتہ" لینا ضروری تھا۔ اس لئے ایک محضر نامہ تیار ہوا جس میں دیوان یعقوب خاں کے خاندانی حالات کی تشریح کی گئی۔ جس سے الزام رفع ہو گیا[2]۔

---

[1] آئین اکبری، بیان فوجدار۔ [2] اصل نوشتہ موجود نہیں اس کی نقل میں نے دیکھی ہے۔

تقرر | بڑے بڑے فوجداروں کا تقرر فرمان شاہی کے ذریعہ سے ہوتا تھا[۱] خاص خاص مقامات کی فوجداری بعض اوقات "ضمیمہ نظامت" کر دی جاتی تھی، چنانچہ عالمگیر نے نواب جعفر خاں کی درخواست پر ہگلی کی فوجداری کو ضمیمہ خدمت نظامت و دیوانی کر دیا تھا[۲] "ضمیمہ خدمت" بنانے کا مطلب یہ ہے کہ ان مقامات کے فوجداروں کا عزل و نصب ناظم کے اختیار میں ہو جاتا تھا۔ بعض بعض فوجداروں کے نام کے ساتھ مختلف حلقوں کا ذکر ہوتا ہے چنانچہ عالمگیر کے زمانہ میں اللہ وردی خاں صوبہ دار الہ آباد پہلے اودھ اور گورکھ پور دو سرکاروں کے فوجدار تھے[۳]۔ نواب ابراہیم خاں کے زمانہ میں نور اللہ خاں جیسور، ہگلی، بردوان اور میدنی پور چار حلقوں کے فوجدار تھے[۴]۔ نواب شجاع الدین محمد خاں کے عہد میں سرفراز علیخاں کی نیابت میں مرزا محمد سعید گھوڑا گھاٹ، رنگپور اور کوچ بہار تین حلقوں کے فوجدار تھے[۵] اس سے یہ قیاس کرنا چاہئے کہ بعض "فوجدار نشین" مقامات خالی رہتے تھے بلکہ اس کا مطلب یہ ہے۔ کہ ان مقامات کی فوجداری ایک فوجدار کا "ضمیمہ خدمت" ہوتی تھی۔

رقبہ عمل | ہمارے مشرقی مورخین زیادہ تر صرف جنگ نامے لکھا کرتے ہیں اس لئے کتب تاریخ میں صرف ان فوجداروں کا نام مل سکتا ہے۔ جو یا تو کسی اہم جنگ میں نمایاں رہے ہوں یا کسی اہم موقع پر بادشاہوں نے ان کا تقرر کیا ہو۔ پروفیسر جادو ناتھ سرکار کو فوجداروں کے حلقۂ عمل کی وسعت کے متعلق شبہ ہوا۔ اس لئے کہ ان کو بہار اور بنگال میں صرف معدودے چند مقامات کے نام معلوم ہو سکے جن میں فوجدار رہا کرتے تھے۔ بنگال میں ان کو ہگلی۔ جیسور، چوہاٹی، سلہٹ، مدنی پور صرف فوجدار نشین مقامات کا علم ہو سکا ہے۔ بیربھوم، بردوان، پٹنہ، پورنیہ، اور ندیہ کے نام ان کو شاید خیال نہ رہے۔ کہ یہاں بھی فوجدار رہا کرتے تھے، تعجب ہے کہ چکلہ ونیاج پور کا نام بھی ذہن سے اتر گیا۔ حالانکہ یہ ہی وہ بدقسمت حلقہ تھا جہاں سے انگریزی اقتدار کی بنیاد پڑتی ہے۔ کس کو نہیں معلوم کہ انگریزوں کی پوزیشن ہندوستان میں پلاسی کی جنگ کے بعد سے مضبوط ہوتی ہے۔ جنگ پلاسی کی اصل وجہ نواب قاسم خاں کا یہ عمل تھا کہ اس نے

[۱] آئین اکبری [۲] ریاض السلاطین ص ۲۴۳ [۳] عالمگیر نامہ ص ۴۰۳ جلد ۱ [۴] ریاض السلاطین ص ۲۲۲ [۵] ریاض السلاطین ص ۲۹۳

دیگر تاجروں کی طرح انگریزوں سے بھی ٹیکس وصول کرنا چاہا انگریزوں نے شورش کرنی شروع کی نواب قاسم خاں نے فوجداروں کے نام حکم نافذ کیا کہ انگریزوں سے جبریہ طور پر ٹیکس وصول کیا جائے مگر ہندوستان کا پہلا نمکحرام صدرالحق خان فوجدار چکلہ دیناج پور تھا جس نے سرتابی کی اور انگریزوں کا ساتھ دیا۔

مورخین کبھی کبھی فوجدار کو ضابط یا ناظم مہام کے لفظ سے بھی تعبیر کرتے ہیں چنانچہ عالمگیر نامہ جلد ۱۰ میں عبد النبی خاں فوجدار چکلہ اٹاوہ کو ناظم مہام کے لقب سے ملقب کیا گیا ہے،

اگر ہم ہر نام پر جس کے ساتھ، فوجدار، ناظم مہام یا ضابطہ کے الفاظ ملتے ہیں غور کریں تو فوجداروں کے حلقہ عمل کے قابل شکایت وسعت سے انکار کر دینا پڑے گا۔

کتب تاریخ میں اکثر ناموں کے ساتھ فوجدار سرکار اور اکثر کے ساتھ فوجدار چکلہ کے الفاظ ملتے ہیں اس سے قیاس ہوتا ہے کہ مغل سلاطین کے عہد میں ہر سرکار اور ہر چکلہ میں فوجدار رہا کرتے تھے۔ کہیں کہیں ایک سرکار میں ایک سے زیادہ فوجدار بھی رہا کرتے تھے چنانچہ سرکار سالگاؤں (بنگال) میں ہگلی اور دیناج پور دو مقاموں کا "فوجدار نشین" ہونا یقینی ہے، سرکار اکبرآباد میں بیرون دارالخلافت حوالی شہر، چکلہ متھرا، اور چکلہ اٹاوہ چند مقامات پر فوجداروں کے وجود کا ثبوت نہ مل سکے تو اس سے ان کے حلقہ عمل کی وسعت کا فیصلہ کرنا ضروری نہیں کیونکہ ہمارے مورخین نے نظام حکومت کی تشریح کو اپنا فرض ہی نہ سمجھا، کون جانتا تھا کہ ایک دن ہمارے روزمرہ کے کام بھی معرض بحث میں آجائیں گے۔ دیوان میٹھا لال کی مرأت احمدی کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ احمد آباد (گجرات) کے تقریباً ہر پرگنہ میں ایک فوجدار رہا کرتا تھا۔

پرگنہ حویلی کا فوجدار مقام کرؤ میں رہتا تھا پرگنہ ار ہر ما تہر میں ۹ تھانے ماتحت فوجداری تھے اور ۱۰ مقام کے تھانہ دار ناظم و دیوان کی تجویز کے مطابق حضور سے متعین ہوتے تھے پرگنہ اعظم آباد کے ۱۲ موضع جن کی جمعدامی ۱۵۶۱۰۰۰ دام یا ۳۹۰۲۵ روپیہ تھی مشروط فوجداری تھے۔ پرگنہ ایڈر میں وہاں کا قلعہ دار ہی فوجدار ہوا کرتا تھا ۴۰۰ سوار اور ۷۰ موضع جن کی جمعدامی ۱۲۰۰۰۰۰ دام یا

..... ۳ روپیہ تھی فوجداری و قلعہ داری کے لئے مقرر تھے۔ پرگنہ احمد نگر کے فوجدار کے لئے ، ۴ موضع مقرر رہتے جن کی جمعدامی ۹۰۰۰۲۰۰۰ دام تھی ، پرگنہ بھیل میں پہلے مستقل فوجدار رہتا تھا یہاں ایک " فوجدارنشین قلعچہ تھا جو تباہ ہوگیا۔ لیکن بعد کو یہاں کی فوجداری ضمیمہ فوجداری اعظم آباد ہوگئی پرگنہ بارہ سینورس فوجدار کے ماتحت ۱۰۰ سوار تھے ، عالمگیر نے یہاں ایک مستحکم فوجدارنشین قلعچہ بنایا تھا۔ پرگنہ پانچ میں ایک احاطہ فوجدارنشین تھا ، اسی طرح ، بیرم گاؤں ، پیپلو ، تھامنہ۔ بیرپور۔ چوراسی بند۔ رکھنبایت ، ہر پرگنہ میں کم از کم ایک فوجدار رہا کرتا تھا۔ بعض بعض پرگنوں کے فوجداروں کے ماتحت کئی ایک فوجداریاں ہوتی تھیں چنانچہ فوجدار کردکے ماتحت بارہ حاجی پور بارہ فیروز پور ، اور دیگر ، اناکوں کا فوجدار تھا۔

اگر احمد آباد کی طرح ہم کو ہر سرکار کی تفصیلی حالات معلوم ہوسکتے تو ہمکو قیاس سے کام لینا نہ ہوتا۔ اور تاریخوں کے استناد کے ساتھ ہم کہدیتے کہ مغلوں کے زمانہ میں ہر پرگنہ میں ایک نہ ایک فوجدار رہا کرتا تھا۔

تاریخوں میں تو ہم کو صرف ایسے فوجداروں کا نام ملتا ہے ، جو بہت بڑے منصب دار تھے۔ فوجداری سے ترقی کرکے ناظم صوبہ ہوجاتے تھے یا دو اور دو سے زائد سرکاروں کی فوجداری ان کا ضمیمہ خدمت ہوتی تھی۔ لیکن ان فوجداروں کے ماتحت بھی کچھ فوجدار ہوتے جو اپنے مستقر کے فوجدار کہے جاتے تھے ، ناظم کے ماتحت صوبہ چند بڑے بڑے حلقوں میں تقسیم ہوتا تھا۔ ہر حلقہ میں ایک فوجدار ہوتا تھا ، پھر ہر سرکار ، ہر چکلہ ، اور ہر پرگنہ میں سرکاری فوجدار رہا کرتے تھے کیا اس کے بعد بھی یہ قیاس قابل تسلیم ہوسکتا ہے کہ

" فوجدار کا حلقہ عمل اتنا وسیع ہوتا تھا کہ تمام گاؤں کی پولیس کی نگرانی نہیں کرسکتا تھا"

علاوہ بریں ہر فوجدار کے ماتحت کچھ تھانے ہوتے تھے۔ تھانے سے مراد سوار، پیادہ، تفنگچی اور کمانڈار وغیرہ مسلح پولیس کا ایک مختصر دستہ ہے۔ جو چوروں اور ڈاکوؤں کی تادیب کے لئے خطرہ کے مقامات پر متعین رہا کرتے تھے صرف فوجدار گردکے ماتحت ۲۳ تھانے اور ایک ایک کوس کے فاصلہ پر تھے[1]۔ اِن تھانہ داروں کا تقرر عموماً فوجداروں کے ہاتھ میں ہوتا تھا۔ اس عہد کے تھانہ دار برٹش انڈیا کے تھانہ داروں سے کچھ ہی کم ہوتے تھے۔ مگر بادشاہ، ناظم اور بالادست فوجداروں کے جاسوس، خفیہ نویس، گوئندے اور واقعہ نویس کے ذریعہ سے حکام کو رتی رتی خبر پہونچتی تھی۔ کیونکہ مغل بادشاہوں کا عموماً اور عالمگیر کا خصوصاً یہ حکم تھا کہ۔

آنہاے جنس واقعہ نگار و خویش ویا ور دیوان

راعامل و فوجدار نباید کرد (دستور العمل آگہی)

انیسویں صدی مسیحی کی تعلیم یافتہ پولیس کی نگرانی، دنیا کی بڑی سے بڑی اور ہوشیار سے ہوشیار حکومت جس قدر کرسکتی ہے ہندوستانیوں سے مخفی نہیں۔ آج پولیس کے مظالم کی خبر وزیر پولیس تو کیا ضلع کے افسروں تک نہیں پہونچ سکتی، لیکن مغلوں کے ذرائع واقفیت موجودہ تمدن کی آسانیوں سے محرومی کے بعد بھی اس قدر مکمل تھے کہ گجرات کے بعض تھانہ داروں نے کچھ مظالم کئے، جس کی خبر عالمگیر کو بہت آسانی کے ساتھ ہوگئی تو اس نے اپنے فرزند عالیجاہ معظم شاہ کو لکھا۔

امان اللہ بیگ ولد وضع تونچانہ و دیوان خانہ را فوجدار

نواح متقرر کردہ اند و اوتھانجات بخویشان خانہ مردار

خوار سپردہ ............ فوجداری بیکے

از گجراتیان مثل صفدر خان و پسران بہلول شیروانی باید داد

---

[1] مراۃ احمدی ص۱۴۲ و ص۱۱۵ ملخصاً

کیا اس سے اندازہ نہیں ہوسکتا کہ مغل گورنمنٹ ہر گاؤں کی پولیس پر کافی نگرانی رکھتی تھی۔
پاس پڑوس کی سڑکوں سے گذرنے والے مسافروں کے امن و امان کی ذمہ داری صرف گاؤں والوں کے سر نہ تھی بلکہ وہ تو صرف شریک ذمہ داری ہوتے تھے، ورنہ راہداروں اور گذربانوں کا انتظام عام تھا۔ ہر چلتی سڑک پر کچھ فاصلے اور چوکیاں تھیں فوجداروں کی نگرانی میں ہر مرحلہ پر کچھ راہدار رہتے تھے۔ ان راہداروں کا اصلی کام یہ تھا کہ تاجروں اور ڈاک کے ہرکاروں کو اپنے مرحلہ سے دوسرے مرحلہ تک پہنچا کر وہاں کے مرحلہ دار کے سپرد کردیں، عام مسافروں کی حفاظت اور امنیت بھی راہداروں کا فرض تھا۔ کوئی مسافر بغیر پروانہ راہداری کے کہیں کا سفر نہیں کرسکتا۔ پروانہ راہداری کوتوال یا اس کے قایم عامل دیتے تھے سلاطین کی طرف سے کبھی راہداری کا محصول مقرر نہیں تھا۔ البتہ بعض بعض مقامات کے باختیار حکام اور صوبیدار کچھ فیصدی تاجروں سے محصول راہداری وصول کرتے تھے اور اسے حق الخدمت سمجھتے تھے مگر شاہان دہلی کو جب خبر ہوتی تو عموماً محصول راہداری کی معافی کا حکم نافذ کیا کرتے تھے۔ اعظم شاہ کو ایک خط میں عالمگیر لکھتا ہے کہ۔

> "با فضل خان بگوئید کہ پانزدہ ہزار روپیہ ہر سال از راہداری پرگنہ ۔ بوئی می آید ۔ در اصل مال عوام محض حرام است اگر صد و پنج یا پنجاہ و یک گرفتہ اند مضایقہ ندارد ۔ ایں راہداری نیست ۔ راہ زنی است ۔ طرفہ اینکہ امین و فوجدار زیادہ از دو ہزار روپیہ اخذ نمیکنند بلایں تقدیر خیانت امین ظاہر میشود بنا براں در باب تحقیقات فرمان بنام صوبہ منفر لیسم بعد اثبات تنبیہ خواہد شد۔"

عالمگیر کے اس خط سے اندازہ ہوسکتا ہے، کہ مغل سلاطین کس قدر جزئی جزئی باتوں کی خبر رکھتے تھے اور ان کا انتظام راہداری کس قدر مکمل تھا۔ میرے خیال میں پاس پڑوس کی سڑکوں کی ذمہ داری تنہا گاؤں والوں پر ڈالدینے کا الزام بہت حد تک صحیح نہیں ہے بے شک آس پاس کی سڑکوں سے چلنے والے مسافروں کے جان و مال کی ذمہ داری میں مقامی لوگوں کو بھی شریک کرلیا گیا تھا جسکی وجہ یہ ہے کہ مغلوں کا ہندوستان آج جیسا بے دست و پا اور خالی ہاتھ نہ تھا ہندوستان میں "خالصہ شریفہ" علاقوں کے علاوہ، مرزبانوں کی ریاستیں اور زمینداریاں اور تیولداروں کی جاگیریں اور بڑے بڑے ایمہ داروں کی معافیاں ایک طرح کی نیم آزاد ریاستیں تھیں، زمیندار اپنے علاقہ میں قلعے رکھتے تھے، فوجیں ملازم رکھسکتے تھے، عموماً صاحب منصب ہونے کی صورت میں کچھ فوج رکھنا بادشاہوں کی طرف سے ان پر ضروری ہوتا تھا، اپنے علاقہ کے بازاروں کا انتظام، اور کلہم ضروری امور وہ اپنی آزاد مرضی کے

مطابق انجام دیتے تھے جب تک وہ نذر و پیشکش[1] ادا کرتے رہتے تھے اور بغاوت یا لوٹ مار وغیرہ مسلح جرائم کے مرتکب نہ ہوا کرتے گورنمنٹ ان کی سیاسی آزادی میں بھی مانع نہیں ہوتی تھی۔ زمیندار تو زمیندار معمولی درجہ کے بیوپاریوں اور تجارت پیشہ لوگوں تک کو بھی حق تھا کہ وہ اپنے لئے مسلح گماشتوں کے دستہ نوکر رکھیں یہی وہ رواجی قانون تھا جس نے برطانیہ کی ایک تاجر جماعت کو ایک فوجی طاقت اور بالآخر ہندوستان کا آقا بن بیٹھنے کا منحوس موقع دیا۔ یہ زمیندار اور مرزبان عموماً شیر شاہ کی طرح یہ عقیدہ رکھتے تھے کہ

ملک نہ گیرد بتدبیر کسے تا نزند شمشیر رودستی بسے

ایسی صورت میں مقامی آبادی کو آس پاس کے امن و امان کی ذمہ داری میں شریک کرنا خلاف انصاف نہ تھا خصوصاً ایسی صورت میں جب کہ فوجدار کو آئینی حیثیت سے کسی جماعت پر اس وقت تک حملہ کرنے کا اختیار نہ ہوتا تھا۔ جب تک "اعیان" نوشتہ نہ دیدیں۔ اس لئے آس پاس کے لوگوں کا فرض تھا کہ اصل ملزم کا پتہ چلانے میں گورنمنٹ کے عاملوں کو مدد دیں ورنہ وہ بھی شریک جرم سمجھے جاتے تھے۔

کوتوالی | شہری پولیس یا کوتوالی کا انتظام صرف بڑے بڑے شہروں تک محدود نہ تھا البتہ مرزبان اور جاگیردار اپنی سول پولیس یا چوکی اور پہرہ کا انتظام چوکیدار وں کے ذریعہ سے خود کرتے تھے کیونکہ یہ لوگ اپنے علاقہ میں ایک درجہ کے نیم خود مختار راجہ یا نواب ہوتے تھے۔ "خالصہ شریفہ" کے تقریباً بڑے شہر، قصبہ، اور گاؤں میں کوتوال ہوا کرتا تھا؛ چنانچہ اکبر نے کوتوال کا جو آئین[2] مقرر کیا تھا اس کی عبارت کا پہلا فقرہ یہ تھا۔

باید کہ کوتوال ہر شہر و قصبہ و دِہ ساختہ الخ

اس سے معلوم ہوا کہ کم از کم بڑے گاؤں، قصبہ اور شہر میں جو خالصے تھے، سلاطین کی طرف سے کوتوال کا تقرر ہوا کرتا تھا جن مقامات پر کوتوال یا بادشاہی شحنہ نہ ہوتا وہاں کی کوتوالی کے فرائض مقامی عامل حکومت کا ضمیمہ خدمت ہوجاتے تھے؛ ہر عامل کا حکم تھا!

اگرجاگو توال نباشد فصول قانون اور اگاہ داشتہ رواج دہد

کوتوال کا کام محض چوکی پہرہ کی نگرانی نہ تھی، بلکہ وہ "چبوترہ" کا مہتمم بھی ہوتا تھا، اس

[1] نذر و پیشکش کو ہمارے متعصب فرنگی مآب مورخین "رشوت" بتاتے ہیں حالانکہ یہ الفاظ صرف مالگذاری کے مہذب نام ہیں، [2] آئین اکبری۔ مرآۃ احمدی۔ ابوالفضل۔

لئے ضروری تھا کہ بازار میں کوئی عامل کوتوالی مقرر ہو۔ چبوترہ سے مراد وہ مقام ہے جہاں تاجروں کو آکر جمع ہونا اور چنگی دینا ہوتا تھا، کوتوال کے متعلق دلالی کا انتظام بھی تھا، دلالی سے مراد یہ ہے کہ ہر بازار میں کوتوال کچھ تجربہ کار تجارت پیشہ لوگوں کو بازار کا نگران کار مقرر کرتا تھا، دلال کا لفظی ترجمہ ہے "ٹھیک ٹھیک بتانے والا" اس کا کام یہ تھا کہ ہر چیز کا صحیح بھاؤ معلوم رکھے بازار میں گراں فروشی نہ ہونے دے اور نہ فریب و دغا ہوسکے، دلال کے فرائض میں یہ بھی تھا کہ پاس پڑوس کے صناع اپنی بنائی ہوئی چیز بازار میں لاتے تھے اور ان کو خود بیچنے کا موقع نہ ہوتا، یا کسی دوکاندار کے ہاتھ بیچ نہ سکے ہوں تو اگر وہ مناسب سمجھتے اپنی چیزوں کو چبوترۂ کوتوالی پر دلالوں کی نگرانی میں بھیج دیتے، دلال ان کی مصنوعات کو بازار میں بیچ کر ان کو قیمت ادا کردیتے تھے۔ اکثر جگہ اب بھی اس قسم کی دلالی کا رواج ہے مگر یہ دلال سرکار سے تعلق نہیں رکھتے بادشاہوں کا منشا یہ تھا کہ یہ کام بے اجرت انجام دیا جائے، مگر اکثر دلال اس کام کے لئے کچھ اجرت، یا رسوم دلالی "وصول کرتے تھے، اور ناظموں اور صوبہ داروں کو بہت کم اس پر اعتراض ہوتا، لیکن سلاطین کی طرف سے عموماً محصول دلالی کی معافی کا فرمان نافذ ہوا کرتا تھا، عالمگیر نے محصول دلالی کی سخت مخالفت کی گجرات کے دلالوں کے متعلق معلوم ہوا کہ انھوں نے رسوم دلالی جمع کیا ہے، تو نصف آمدنی بحق سرکار ضبط کرلینے کا حکم نافذ کیا تھا۔[1] کوتوالوں کا ایک فرض یہ بھی تھا کہ

بیکاراں را بہ ہنرمندی برنشاند (آئین اکبری)

ان کاموں کو انجام دینا محض کوتوال کے ذمہ نہ تھا۔ بلکہ اس شہر اور قصبہ کے عام باشندے مشترکہ فرائض کوتوال کی ذمہ داری میں شریک تھے، کوتوال کے لئے یہ مقررہ آئین تھا کہ ہر اپنے مستقر کے شہر کو چند محلوں میں تقسیم کرکے ہر محلہ میں ایک میر محلہ اور خبردار کا انتخاب کرے، میر محلہ کی حیثیت ایک مشیر کی ہوتی تھی کیونکہ کوتوال کو حکم تھا کہ

---

[1] مرآۃ احمدی

تینک و بد آن محله بصوابدید او شود "

کوتوالی کا انتظام صرف خالصہ شریفہ، علاقوں میں تھا غیر خالصہ علاقوں کے مرزبان اور جاگیردار اپنی مقامی پولیس یا پہرہ چوکی کا انتظام خود کرتے تھے۔

کوتوال میر آتش کے رسالہ کا ایک سوار اور اسی کی سند مہری کے ذریعہ سے بادشاہ اور ناظم کی طرف سے مقرر ہوتا تھا۔ چنانچہ دیوان سیٹھا لال احمد آباد کے کوتوال کے متعلق لکھتے ہیں۔

کوتوال برسالہ میر آتش و سند مہری او
مقرر میشود ........... و اکثر تا عہد
حضرت خلد مکان کوتوال از حضور تعین یافت
و بعضے اوقات از جانب ناظم

احمد آباد کے کوتوال کی ماہوار تنخواہ ۱۱۳ روپیہ تھی کوتوال کے لئے کبھی کبھی شحنہ کا لفظ بھی استعمال ہوتا ہے غالباً گاؤں کی ہر بڑی بوڑھی عورت کو جس نے غدر سے پہلے کے واقعات اپنے بچپن میں سنے تھے شحنوں کے مختلف قصے یاد ہوں گے۔

مختصر یہ کہ مغلوں کے عہد میں پولیس کا نظام بہت برا نہ تھا۔ یہ ضرور تھا کہ ہر گاؤں میں کوتوال یا شحنہ نہیں ہوتا تھا، لیکن فوجدار، تھانہ دار، مرحلہ دار، گذربان، راہ دار، اور چوکیدار، وغیرہ الفاظ جو مغلوں کی تاریخی یادگار ہیں، جو اب بھی گاؤں کے لوگوں کی زبان پر چڑھے ہوئے ہیں مغلوں کی بد انتظامی پر مبسوط سے مبسوط کتاب کا مناسب ردپیش کر سکتے ہیں۔

آئین اکبری اٹھا کر دیکھو ہر پرگنہ یا محال میں کچھ پیادے اور سواروں کی تعداد ملیگی، کیا یہ پیادے اور سوار امن و انتظام کے ذمہ دار نہ تھے؟ وہ صرف لوٹ مار کے لئے نوکر تھے؟

ابو الجلال ندوی

# مبادی سیاسیات

## سلطنتوں کی تقسیم

(۱) ارسطو کی تقسیم | علم سیاست کا موضوع سلطنت[1] کا مطالعہ ہے۔ لیکن دنیا میں لاتعداد سلطنتیں گذری ہیں اور ہر سلطنت کا علیحدہ علیحدہ مطالعہ کرنا ہمارے لئے ناممکن ہے اس لئے

---

[1] ذیل میں سلطنت کی کچھ تعریفیں نقل کی جاتی ہیں:۔

(۱) "سلطنت آزاد لوگوں کے اس مجموعہ کو کہتے ہیں جو مشترکہ فائدہ کے حصول کے لئے آپس میں متحد ہوں تاکہ اپنے حقوق سے بہ طمانیت خاطر لطف اندوز ہوں اور دوسروں کے حق میں انصاف کریں"۔ عدالت عالیہ ریاستہائے متحدہ امریکہ

(۲) "سلطنت سوسائٹی کی جبری قوت کے نفاذ کا نام ہے جو مقررہ طور پر اور یقینی صورت میں ہو"۔ مسٹر جھیرنگ

(۳) "سلطنت ایک ملک کے لوگوں کی ترتیب یا فتہ سیاسی شخصیت کو کہتے ہیں"۔ بلنٹشلی

(۴) "سلطنت ان اشخاص کو کہتے ہیں جو قانون کے لئے ایک مخصوص حصہ زمین پر منتظم ہوئے ہوں"۔ مسٹر ڈرووکس

(۵) "سلطنت لوگوں کے ایک بہت ہی بڑے اجتماع کا نام ہے جو کسی مخصوص حصہ زمین کے مالک ہوں اور جن میں کثرت یا قابل تعین گروہ کی رائے اکثریت کے باعث اپنی جماعت کے مخالفوں پر غالب آئے"۔ ہالینڈ

ان تعریفوں کی تشریح آگے چلکر معلوم ہوجائے گی۔

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ہم سلطنتوں کو اس طرح تقسیم کریں کہ ہر ایک قسم کی خصوصیات فرداً فرداً نمایاں ہو جائیں۔ کیونکہ ہر نوع کی جو خصوصیت ہوگی وہ ہی خصوصیت اس نوع میں ہر سلطنت کی ہوگی۔ تمام علوم میں اسی قاعدہ پر عمل ہوتا ہے۔ مثلاً ایک علم حیات کا ماہر ہر ایک پودے اور حیوان کا مطالعہ نہیں کرتا بلکہ ان کو انواع و اجناس میں تقسیم کرلیتا ہے۔ جیسے نیم، ہاتھی، گھوڑے وغیرہ۔ ہر بات جو کسی نوع یا جنس پر صادق آتی ہے وہ اس جنس کے ہر پودے اور ہر حیوان کے لئے صحیح ہوگی۔

آجتک سلطنتوں کی جتنی تقسیمیں کی گئی ہیں ان میں ارسطو کی تقسیم سب سے مشہور ہے وہ سلطنتوں کو دو اصولوں پر تقسیم کرتا ہے۔ اول یہ کہ حکمرانوں کی تعداد کیا ہے۔ اس صورت میں صرف تین صورتیں ممکن ہیں۔ حکمران سلطنت میں ایک یا چند یا بہت سے ہوں دوئم یہ کہ حکومت کا مقصد کیا ہے؟ حکومت کے مدنظر سلطنت کے ہر شخص کی بہتری ہے یا حکمرانوں کی محض ذاتی منفعت۔ ارسطو کا خیال تھا کہ پہلی صورت میں سلطنت مفید یا "طبیعی" ہوگی بصورت دیگر مضرت رساں یا "منحرف"۔ حکمرانوں کی تعداد اور مقصد حکومت ان دو اصولوں کو یکجا کرنے سے ذیل کا نقشہ مرتب ہوتا ہے

| حکمرانوں کی تعداد | مقصد حکومت | |
|---|---|---|
| | طبیعی | منحرف |
| ایک | ملوکیت | فرعونیت |
| چند | امرائیت | استبدائیت |
| بہت (کثرت) | آئینیت | عمومیت |

* آجکل عمومیت کے معنی بالکل اس کے برعکس ہیں جو ارسطو کے ذہن میں تھے۔ عمومیت سے اس کی مراد مفسدوں کی حکومت۔ بلوہ یا اور اس قسم کے تکلیف دہ واقعات تھے عمومیت کے

بالفاظ دیگر ایسی حکومت جس کا مقصد عوام کا فائدہ ہو اگر ایک شخص کی ہے تو اس کو ملوکیت کہتے ہیں یا اگر چند لوگوں کے اختیار میں ہے تو اس کو امرائیت کہتے ہیں اسی طرح آئینت وہ حکومت ہوگی جو کثرت کے ہاتھ میں ہو۔ ارسطو نے ان تمام قسموں کو پسندیدہ، مفید، اور "طبیعی" بتایا ہے۔ ان کے مقابلہ میں سلطنت کی اور قسمیں مضر یا "منحرف" ہیں مثلاً فرعونیت استبدادیت اور عمومیت جن پر بالترتیب ایک یا چند یا اکثر حکمران ہوں اور با اختیار اشخاص کا مقصد سلطنت کے عام فائدہ کو نظر انداز کر کے محض ذاتی مفاد حاصل کرنا ہو۔

(۲) متاخرین کی تقسیم | زمانہ حال کی سلطنتوں کے لئے ارسطو کی تقسیم ناکافی ہے۔ مثلاً انگلستان جیسے ملک میں محض بادشاہ کو دیکھ کر ہم وہاں کی حکومت کو ملوکیت کہہ سکتے ہیں اور اگر غور کریں کہ دارالعوام کو اختیار اعلیٰ ہے تو حکومت امرائیت معلوم ہونے لگے گی اسی طرح ہم اس حکومت کو عمومیت بھی کہہ سکتے ہیں کیونکہ ممبروں کا انتخاب انگلستان کے ان مردوں اور عورتوں کی کثرت رائے سے ہوتا ہے جو قانونی شرائط اور عمر کی قید کو پورا کرتے ہوں لہذا ایک ایسی تقسیم جس سے ہم انگلستان کو "طبیعی" سلطنت کی تینوں قسموں میں شمار کر سکیں تقریباً بیکار ہے۔ افسوس ہے کہ متاخرین انیک سلطنتوں کی خاطر خواہ تقسیم نہ کر سکے تاہم ذیل کی تقسیم و تخصیص موجودہ یورپ کی سلطنتوں کے مطالع میں کارآمد ثابت ہوگی؟

(الف) شہری سلطنتیں اور ملکی سلطنتیں۔ سلطنتوں کی ایک مشہور تقسیم ان کی وسعت کے

---

موجودہ معنی ارسطو کی آئینت یا حکومت عوام کے مرادت ہیں یعنی ایک ایسی سلطنت جس میں رائے عامہ سب پر فوقیت رکھتی ہے اور جس کے پیش نظر عوام کی فلاح ہو وقارونیت، سرمایہ داروں کی حکومت کا نام ہے۔ اور مولویت، ملاؤں کی حکومت کو کہتے ہیں۔

لحاظ سے کی گئی ہے۔ شہری سلطنت صرف ایک شہر اور اس کے اطراف تھوڑے سے حصہ زمین پر ہوتی ہے۔ ملکی سلطنت ایک پورے ملک کی حکومت کو کہتے ہیں۔ شہری سلطنت کا نظام ملکی سلطنت سے زیادہ سلجھا ہوا ہوتا ہے۔ زمانہ قدیم کی شہری سلطنتوں ہی میں تہذیب اور جمہوریت کی ابتدا ہوئی اور ان کے ارادتاً متحد ہوجانے یا ایک دوسرے پر فتح حاصل کرنے سے ملکی سلطنتیں بن گئیں۔ زمانہ حال کی تمام سلطنتیں ملکی ہیں مگر شہری سلطنتوں کی مثالیں مشرق و مغرب کی تاریخ میں بہت سی ملتی ہیں۔ سلطان محمود کی تخت نشینی سے پہلے غزنی اور رسول عربی کے زمانہ میں مدینہ شہری سلطنت تھے۔ روم اور ایتھنس اپنی ابتدائی تاریخ میں شہری سلطنت کی بہترین مثالیں ہیں۔ زمانہ قدیم کی شہری سلطنت کی سب سے بڑی خصوصیت یہ تھی کہ اس کے نظام حکومت کی سادگی باخبر رائے عامہ کے پیدا ہونے اور نو یافتہ اور جان بخش عمومیت کے ترقی پانے میں مدد دیتی تھی جس کے لئے آج کل کی بڑی بڑی سلطنتیں باوجود صحافت اور خطابت کے قاصر ہیں۔ لیکن فوجی نقطۂ نظر سے شہری سلطنتیں بڑی سلطنتوں کے مقابلہ میں بے بس ثابت ہوئیں اور یکے بعد دیگرے پامال ہوگئیں۔ شہری سلطنت کی حریت اور ملکی سلطنت کی قوت کو کسی انتشاری طریقہ پر متحد کرنا زمانۂ حال کا بہت ہی ضروری اور اہم مسئلہ ہے۔

(ب) وحدتیہ اور وفاقیہ سلطنتیں۔ وحدیہ سلطنت وہ ہے جس میں مرکزی حکام کو ہر معاملہ میں اختیار اعلیٰ ہو۔ وفاقیہ سلطنت مختلف سلطنتوں کے اس مجموعہ کا نام ہے جو اتحاد کے ساتھ ساتھ اختیارات اعلیٰ کا کچھ حصہ تو اپنے پاس رکھتی ہوں اور بقیہ حکومت اتحاد کے سپرد کردیتی ہوں۔ حکومت وفاقیہ تحفظ باہمی کے لئے اُن مختلف اقوام کو متحد کردیتی ہے جو بصورت دیگر ایک دوسرے سے الگ رہتیں۔ کئی طرح کی وفاقیہ حکومتیں زمانہ ماضی میں گذری ہیں۔ قرون وسطیٰ کے ابتدا میں راجپوتانہ کی سلطنتوں میں ایک سطحی وفاقیت پائی جاتی تھی جن کا سردار رانا چتور تھا۔ سلطنت مغلیہ کے زوال پر مرہٹہ

نے جس حکومت کی بنیاد ڈالی وہ بھی وفاقیہ تھی۔ انگلستان اور فرانس موجودہ وحدیہ حکومت کی عمدہ مثالیں ہیں۔ دونوں ملکوں میں مرکزی حکومت (انگلستان میں پارلیمنٹ اور فرانس میں مجلس ملیہ) ہر معاملہ میں اختیار اعلیٰ رکھتی ہے۔ حکومت وفاقیہ کی بہترین مثال ریاستہائے متحدہ امریکہ ہے۔ وہاں کے دستور کے موافق چند متعینہ اختیارات حکومت اتحاد کو دیدئے گئے ہیں۔ حکومت اتحاد صدر، کانگریس اور عدالت عالیہ پر مشتمل ہے۔ وہ اختیارات جو حکومت اتحاد کو نہیں دئے گئے ان ریاستوں کے پاس ہیں جو جنگ حریت امریکہ کے بعد آپس میں ملکر ایک قوم ہوگئیں۔ حکومت اتحاد ریاستوں کے ان معاملات میں دخل نہیں دےسکتی جو ان پر چھوڑ دئے گئے ہیں۔ اور نہ ریاستیں فوج، بحری بیڑے یا اور اس قسم کے ان معاملات میں مداخلت کر سکتی ہیں جو دستور نے حکومت اتحاد کے سپرد کر دئے ہیں آج کل کے سیاسی خیالات کا رجحان وفاقیت کی جانب ہے۔

(ج) دستوری سلطنتیں اور غیر دستوری سلطنتیں۔ بعض سلطنتوں میں رائے عامہ قطعیاً اعلیٰ رکھتی ہے اور حکومت ان قوانین کے ذریعہ سے کی جاتی ہے جن کو عوام کے نمائندوں نے بنایا ہو۔ ایسی سلطنت کو دستوری کہتے ہیں۔ دستور اُن اساسی قوانین کے مجموعہ کو کہتے ہیں۔ جن کی رُو سے حکومت کا عملدرآمد ہو۔ اکثر دستور ایک مکتوبہ دستاویز کی صورت میں ہوتے ہیں۔ مگر بعض ممالک مثلاً انگلستان وغیرہ میں دستور کا بیشتر حصہ غیر مکتوبہ ہوتا ہے۔ حکومت غیر دستوری رائے عامہ کے مطابق نہیں کی جاتی۔ اس کا دارمدار ایک یا چند مستبدین کی مرضی پر ہوتا ہے۔ سیاسی امور میں عوام کا نہ کوئی دخل ہوتا ہے اور نہ وہ اپنے نمائندوں کا انتخاب کرتے ہیں۔ موجودہ ترقی پذیر اقوام میں کسی نہ کسی طرح کی دستوری حکومت ضرور پائی جاتی ہے۔

(د) عسیر الترمیم سلطنتیں۔ پروفیسر اے۔ وی۔ ڈائسی نے دستوری قوانین کی اس طرح تعریف کی ہے کہ "وہ تمام قوانین جو بالواسطہ یا بلاواسطہ اختیارات اعلیٰ کے

نفاذ یا اون کی تقسیم پر اثر ڈالتے ہیں دستوری قوانین کہلاتے ہیں، مثلاً پارلیمنٹ کے انعقاد یا دارالعلوم یا دار الامرا سکے اختیارات کے متعلق قوانین۔ بقیہ قوانین "معمولی قوانین" کہلاتے ہیں جیسے قانون وراثت یا قانون تعزیرات۔ دستور لیسیر الترمیم اس وقت کہلائے گا جبکہ "معمولی قوانین" کے نافذ کرنے والی جماعت دستوری قوانین بنانے اور ان میں رد وبدل کرنے کی بھی مجاز ہو مثلاً انگلستان میں جس کا دستور لیسیر الترمیم ہے پارلیمنٹ معمولی اور دستوری دونوں قوانین وضع کرسکتی ہے۔ زمانہ حال کی اکثر سلطنتوں کا دستور عسیر الترمیم ہے۔ مجلس واضع قوانین معمولی قوانین بنا سکتی ہے لیکن دستوری قوانین بہت ہی پیچیدہ طور پر وضع ہوتے ہیں جس کا رواج ہر ملک میں جدا گانہ ہے۔ فرانس میں معمولی قوانین بنانے کے لئے مسودہ قانون کو دارالنائبین اور سینٹ (مجلس شیوخ) کی علیحدہ علیحدہ منظوری کی ضرورت ہوتی ہے۔ دستور میں ترمیم کرنے کے لئے اول تو دونو مجالس کو کثرت مطلق* سے یہ طے کرنا پڑتا ہے کہ دستور میں ترمیم کی ضرورت ہے اس کے بعد دونوں مجالس کے ممبران پیرس کی بجائے ورسائی میں کہیں ایک جگہ جمع ہوتے ہیں، اور اس مجموعی ہئیت کا نام مجلس ملیہ ہوتا ہے۔ دستور میں ترمیم صرف اس وقت ممکن ہے کہ مجلس ملیہ کثرت مطلق سے ترمیم پر اتفاق کرے۔ سوئٹزرلینڈ میں دستور اسی وقت ترمیم ہو سکتا ہے کہ جملہ اہالیان جمہوریت ایک عام جلسہ پر سے مراجعہ کہتے ہیں جمع ہو کر کثرت رائے سے ترمیم کی تائید کریں۔ ریاستہائے متحدہ امریکہ کے دستور تبدیل کرنے کا طریقہ اور بھی پیچیدہ ہے۔ جو آیندہ بیان کیا جائے گا۔

---

* اگر کسی مجلس کے کل ارکان کی تعداد میں سے نصف سے زاید ایک جانب رائے دیں تو فیصلہ "کثرت مطلق" سے ہوگا۔

# (۲) سلطنت کی ابتدا

## نظریہ عقد اجتماعی

(۱) نظریہ قوت۔ کہا جاتا ہے کہ سلطنت کی ابتدا قوت سے ہوئی اور سب سے زیادہ طاقتور کو حکومت کا حق حاصل ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ سلطنت ایک تنظیم یافتہ قوت کو کہتے ہیں اور حکومتوں کی نشو ونما کا ایک پہلو غارتگری اور ملک گیری بھی ہے۔ بایں ہمہ محض قوت ہی سے بنائے سلطنت کی تشریح نہیں ہوسکتی۔ ڈیوڈ ہوم کے قول کے مطابق "قوت ہمیشہ رعایا کے پاس ہوتی ہے اور حکمرانوں کے پاس ان کی امداد کے لئے سوائے رائے عامہ کے اور کچھ نہیں ہوتا۔" قوت کبھی نہ کبھی رائے عامہ کے ساتھ ہوجاتی ہے۔ ہر زمانے میں حکومت کا انحصار بالآخر رائے عامہ پر رہا ہے۔

۲۔ نظریہ الہیت شاہی لوگوں کا یہ خیال تھا کہ خدائے بزرگ و برتر نے خلافت ارضی حضرت آدم علیہ السلام کے سپرد کی تھی اوران کے بعد یہ اختیارات شاہان یورپ تک سلسلہ بہ سلسلہ چلے آئے۔ اس خیال کے مطابق شاہان یورپ رعایا کے بجائے خدا کے سامنے اپنے افعال کے جوابدہ ہیں۔ اس نظریہ کو سترہویں صدی میں خاص مقبولیت حاصل تھی اب یہ غلط ثابت ہوچکا ہے اور کسی تردید کا محتاج نہیں۔

(۳) نظریۂ عقد اجتماعی یہ نظریہ سترہویں اور اٹھارویں صدی میں بہت مقبول تھا۔ اس کی رو سے انسان سب سے پہلے "حالت فطری" میں تصور کیا جاتا تھا جس میں نہ کوئی حکومت تھی اور نہ کوئی قانون۔ ہر شخص جو اس کا جی چاہتا کرتا۔ اس حالت کو ناقابل برداشت پاکر لوگوں نے "مدنی جماعت" قایم کرنے کے لئے ایک باہمی معاہدہ یا اقرارنامہ کرلیا۔ یہ 'مدنی جماعت' ایک ایسے فرمانروا کے تحت میں قایم کی گئی جو ہر شخص کو حق تلفی سے بچاسکے 'حالت فطری' میں انسان کو ہر چیز کا اختیار تھا۔

'مدنی جماعت' میں کچھ حقوق تو فرمانروا کو دیدے گئے اور بقیہ حقوق جو 'فطری' یا غیر منقولہ تھے رعایا کے پاس بدستور رہے مثلاً آزادی ضمیر وغیرہ۔ لوگوں کا یہ خیال تھا کہ فرمانروا رعایا کے 'فطری حقوق' کو جائز طور سے پامال نہیں کرسکتا۔ ہابز، لاک، روسو اس نظریہ کے سب سے مشہور واضعین گذرے ہیں۔

(الف) ہابز (۱۵۸۸ء۔۱۶۷۹ء)۔ ہابز ملوکیت کا حامی تھا۔ اُس نے اس نظریہ کو موڑ توڑ کر اپنے نتائج خیال کے مطابق کرلیا۔ اس کے نزدیک 'حالت فطری' حالت مساوات وجنگ کا نام ہے جس میں ہر شخص ایک دوسرے کا دشمن تھا۔ اس لا انتہائی جنگ کی بدولت انسانی زندگی "حقیر، ذلیل، وحشیانہ، اور قلیل تھی"؛ لوگ 'قوانین فطرت' کے مطابق زندگی بسر کرتے تھے جو ان کو ہر جایز و ناجایز ذرائع سے ذاتی منفعت حاصل کرنے کی ترغیب دیتے تھے۔ حالت فطری کا خاتمہ کرنے کے لئے لوگوں نے 'عقد اجتماعی' کی بنیاد ڈالی۔ اس کی رو سے انھوں نے اپنے تمام حقوق ایک فرمانروا کے سپرد کردئے جو انسان کی 'حالت فطری' کے مجموعی اختیارات پر قابض ہوگیا۔ لیکن فرمانروا بذات خود اس معاہدہ میں شریک نہ تھا اور نہ اس کا پابند تھا۔ برخلاف رعایا کے وہ اب بھی حالت فطری میں تھا اور جو جی چاہتا کرسکتا تھا۔ رعایا جو ایک بار اپنے فرمانروا سے غیر مشروط اطاعت کا وعدہ کرچکی تھی وعدہ خلافی نہیں کرسکتی تھی اور اپنے معاہدہ کی پابند تھی لیکن اگر فرمانروا سلطنت سے نکال دیا گیا ہو یا کسی اور طرح اپنی رعایا کی حفاظت سے معذور ہو تو رعایا اپنی اطاعت کو کسی غاصب کی جانب منتقل کرسکتی تھی۔

(ب) لاک (۱۶۳۲ء۔۱۷۰۴ء)۔ لاک آئینی ملوکیت کا حامی تھا اور وہ انقلاب انگلستان ۱۶۸۸ء کی حمایت میں اس نظریہ کو کام میں لایا۔ 'حالت فطری' میں 'قانون فطری' رائج تھا۔ اس حالت میں زندگی زیادہ ناگوار نہ تھی۔ ذاتی ملکیت کا بھی وجود تھا اس لئے کہ لوگ جس زمین پر کاشت کرتے وہ ان کی ہوجاتی۔ اس حالت میں بعض

اہم مشکلات تھیں ۔ نہ فرائض کی اہمیت کا احساس تھا۔ اور نہ کوئی مرتب قانون رائج
سب سے بڑھ کر یہ کہ کسی غیر جانبدار اور مشہور منصف کا وجود نہ تھا۔ اس لئے جب ایک مرتبہ
جنگ کی ابتدا ہو جاتی تو اسے ختم کرنا دشوار ہو جاتا۔ عقد اجتماعی کی رو سے جس میں فرمانروا
خود شریک تھا وہ اختیارات جو رعایا سے لئے جا سکتے تھے فرمانروا کی طرف منتقل کر دئے
گئے۔ لیکن رعایا کے 'فطری حقوق' اس کے پاس رہے مثلاً یہ کہ ان پر سوائے
ان کے نمایندوں کی صلاح کے اور کوئی ٹیکس نہ لگا سکے۔ معاہدہ کی شرائط سے یہ ظاہر ہوتا ہے
کہ فرمانروا آئینی بادشاہ ہوگا اور اگر وہ رعایا اور فرمانروا کے مابین شرائط کی خلاف ورزی کرے
تو عوام کو اسے تخت سے برطرف کرنے کا مجاز ہے جیسا کہ جیمز ثانی شاہ انگلستان کے
ساتھ ہوا۔ مگر لاک انقلاب پسند نہ تھا اور وہ ان مخصوص حالات کے بیان سے گریز کرتا
ہے جن کی بنا پر رعایا آخری تدابیر اختیار کرنے پر مجبور ہو۔ اس کا عقیدہ تھا کہ پارلیمنٹ میں
لوگوں کے فطری اختیارات کا استعمال صرف اُن کے نمایندے ہی کر سکتے ہیں۔ مگر اس نے
مسئلہ 'حکومت عوام' کی انتہائی معنوں میں تاویل نہیں کی۔

(ج) روسو (۱۷۱۲ء - ۱۷۷۸ء) - اس کی تکمیل کا سہرا جین جیکویس روسو کے
سر رہا۔ یہ سویزرلینڈ کا باشندہ تھا اور اس کی تصانیف فرانس کے انقلاب پسندوں
کے لئے کلام ربانی کا حکم رکھتی تھیں۔ روسو نظریہ عقد اجتماعی کو تشریحی حیثیت سے پیش
کرتا ہے۔ نہ کہ تاریخی نقطۂ نظر سے۔ اس کے نزدیک اس نظریہ سے اس امر کا پتہ نہیں
چلتا کہ سلطنت کی ابتدا کس طرح ہوئی بلکہ سلطنت کی اخلاقی بنیاد کی تشریح ہوتی ہے
روسو نے اپنی ابتدائی تصانیف میں 'حالت فطری' کو انتہائی خوشحالی کا زمانہ قرار دیا
ہے۔ اس کا خیال تھا کہ 'حالت فطری' میں انسان تہذیب کے تباہ کن اثرات سے انحطاط
پذیر نہ ہوا تھا۔ اور خوش و خرم و با اخلاق تھا۔ لیکن اپنی معرکۃ الآرا کتاب سوشیل کنٹراکٹ
میں اس نے اس بات کا اظہار کیا ہے کہ 'حالت فطری' میں بسر کرنے والوں پر ایک ایسا

دور آیا کہ انھوں نے محسوس کر لیا کہ ہر شخص اپنی حفاظت کے لئے جو قوتیں کام میں لاسکتا ہے وہ اس کی مخالف قوتوں کے مقابلہ میں ناکافی ہیں۔ لیکن چونکہ وہ اپنی آزادی سلب کرانے کے لئے آمادہ نہ تھے ان کے لئے ضروری ہوگیا کہ وہ ایک "ایسی جماعت بنائیں جو اپنی مجموعی قوت سے ہر فرد اور اس کی ملکیت کو محفوظ و مامون رکھے اور اس جماعت میں ہر شخص باہمی اتحاد کے باوجود صرف آپ اپنا حکم مانے اور حسب سابق آزاد رہے"۔

یہ مدعا ایک 'عقد اجتماعی' کے بدولت حاصل ہوا جو مفصلہ ذیل امور پر مبنی تھا۔

"ہم میں سے ہر شخص اپنی ذات اور قوت کو "رضائے عامہ" کے تابع کرتا ہے اور اپنی ذاتی حیثیت سے ہم ہر رکن کو کل کا ناقابل تقسیم جز خیال کرتے ہیں"۔ بالفاظ دیگر اتحاد کے فوائد کو 'حالت فطری' کی آزادی کے ساتھ ملاتے ہوئے لوگوں نے عوام کو بہ حیثیت مجموعی، اپنا فرمانروا بنا لیا نہ کہ ایک یا چند اشخاص کو جیسا کہ ہابز اور لاک خیال کرتے ہیں قانون سازی کا اختیار ان چند مخصوص اشخاص کو نہ تھا جو باعتبار حسب و نسب کے منتخب کئے گئے ہوں بلکہ مجمع عوام کی رائے پر تھا۔ متقدمین کے نزدیک جس سلطنت میں یہ طریقہ اختیار نہیں کیا جاتا وہ ناجائز غضبیت ہے روسو کے نزدیک ہر زمانہ اور ہر ملک میں حکومت عوام کے اختیار میں ہے اور ہونی چاہیئے۔ اسطرح پر ہر شخص حاکم ہی کیونکہ وہ قانون سازی میں شریک ہے اور محکوم بھی ہے کیونکہ بنائے ہوئے قوانین کی اطاعت اس کے فرائض میں داخل ہے۔ عوام ہمیشہ اپنی سلطنت کی بہبود کے لئے کوشاں رہتے ہیں اور اپنی جماعت کے کسی فرد کو نقصان نہیں پہنچاتے لہذا ایسی سلطنت جس کی اطاعت ہمارا اخلاقی فرض ہو صرف وہ ہی ہوسکتی ہے جس میں "رضائے عامہ" فرمانروا ہو۔ "رضائے عامہ" ہر شخص کی بہتری کی خواہش کا نام ہے۔

لیکن قانون سازی کے اختیارات اعلیٰ کو قانون نافذ کرنے کے اختیارات سے امتیاز کرنا چاہیئے۔ نفاذ قانون حکومت کا کام ہے اور قانون سازی عوام کا۔

عوام اپنے بنائے ہوئے قوانین اگر ایک شخص کے سپرد کر دیں تو وہ طرز حکومت ملوکیت کہلائیگی
اگر چند لوگوں کے سپرد کریں تو امرائیت کہلائیگی اور اگر عوام خود اس کام کو انجام دیں تو طرز
حکومت عمومیت کہلائے گی۔ ارکان حکومت ہر حال میں "فرمانروا عوام" کے ماتحت اور ان کے
جوابدہ ہوتے ہیں۔ "فرمانروا عوام" ان کو حسب چاہیں برطرف کر سکتے ہیں۔ نیز فرمانروائی
وہ چیز نہیں کہ دوسروں پر منتقل کی جا سکے۔ "اختیار حکومت تو البتہ منتقل ہو سکتا ہے لیکن
"رضا" منتقل نہیں ہو سکتی"۔ اس لئے عوام کے نمایندوں مثلاً انگریزی دارالعلوم کے
اراکین کو اختیار اعلیٰ نہیں ہو سکتا۔ آج کل جس کو حکومت نیابیہ کہتے ہیں وہ روسو کے نزدیک
ناجایز ہے۔

نظریہ عقد اجتماعی پر متواتر تنقید و تبصرہ ہوتا رہا ہے اور اب اس کی حیثیت بجا طور
پر "اس متروک ایجاد کی سی ہے جو بیکار منصوبوں کے ردی خانہ میں پھینک دی گئی ہو" اس
نظریہ پر دو اعتراض ہیں۔ اول یہ کہ تاریخی نقطۂ نظر سے، اس کی کوئی بنیاد نہیں۔ ہمارے
پاس اس کا کوئی ثبوت نہیں ہے کہ "حالت فطری" در اصل کیا تھی۔ انسان ہمیشہ ایک
کنبہ یا قبیلہ کا فرد رہا ہے اور مدنی حیثیت رکھتا ہے۔ علاوہ ازیں عقد اجتماعی اور اس
کے شرائط کا کچھ پتہ نہیں چلتا۔

یہ تمام تخیلات محض ذہنی تصویریں ہیں۔ اس نظریہ کے حامی اپنے اپنے نقطۂ
خیال کے مطابق بہت ہی مختلف نتائج پر پہونچے ہیں۔ اگر اس میں کوئی حقیقت ہوتی
تو یہ دعویدار صداقت اس قدر متضاد نتائج پر نہ پہنچتے۔

دویم روسو اور مشہور جرمن حکیم کانٹ نے اس نظریہ کی توضیح یہ کی ہے کہ یہ سلطنت
کی ابتدا کو تاریخی حیثیت سے پیش نہیں کرتا بلکہ صراحتاً نظریہ کی اخلاقی بنیاد کی تشریح کرتا ہے۔
تاریخی لحاظ سے وہ اس کو صحیح نہیں مانتے بلکہ ان کا خیال ہے کہ ایک ابتدائی معاہدہ کا افسانہ
محض اس بات کو ظاہر کرنے کے لئے گھڑا گیا تاکہ معلوم ہو کہ انسان کن وجوہات سے سلطنت کے

لاتعداد احکام کو ماننے کے لئے اخلاقی طور پر مجبور ہے اور سلطنت کیوں اپنی رعایا کی بہبودی کا خیال رکھے۔ ان تشریحات کے باوجود اس نظریہ کے خلاف بہت سے اہم اعتراضات ہیں۔ انسانی تعلقاتِ معاہدہ ابنائے جنس کے دعوی سے واضح نہیں ہوتے۔ چونکہ معاہدہ کے معنی اقرارنامہ کے ہیں جس کا ہونا یا نہ ہونا اختیاری ہے۔ اس سے ایک قسم کا اختیا ظاہر ہوتا ہے۔ لیکن دراصل انسان لابدی طور پر سوسائٹی اور سلطنت کا رکن ہے نہ کہ اختیاری طور پر۔ ہر شخص جیسا سوسائٹی اس کو بناتی ہے بن جاتا ہے۔ اس کے خیالات و جذبات، اس کے افعال و اقوال تمام اس کے تمدنی ماحول کے نتائج ہیں۔ اس کا تعلق سوسائٹی سے معاہدہ کی رو سے نہیں بلکہ فطری ہے۔ جیساکہ ارسطو نے مدت دراز ہوئی کہا تھا کہ "انسان سیاسی حیوان ہے"۔ نظریہ عقد اجتماعی غلط ہے۔ اس لئے کہ وہ انسان کی لابدی مدنی طبیعت کو نظرانداز کر دیتا ہے۔ بایں ہمہ نظریہ عقد اجتماعی کے واضعین کا رتبہ جدید سیاسی خیالات کی نشو و نما میں بہت ہی بلند ہے۔ "قانونی فرمانروائی" کو سب سے پہلے سمجھنے اور تشریح کرنے کا سہرا ٹامس ہابز کے سر ہے۔ اس کی بحث آئندہ آئیگی۔ نظریہ عقد اجتماعی سے قطع نظر کرکے روسو کے خیالات 'رضائے عامہ' اور 'فرمانروائی' کے متعلق ایک مستقل اور پائدار حیثیت رکھتے ہیں۔ وہ زمانے کے رواج کی پابندی میں اپنے خیالات نظریہ عقد اجتماعی کے افسانہ کے ذریعہ ظاہر کرتا ہے۔

مترجمہ جماعت امتیازی شعبۂ تاریخ و سیاسیات

---

# طنزیات

۲

(رشید احمد صدیقی (علیگ) لکچرر اردو مسلم یونیورسٹی علی گڈھ)

موجودہ ناقدین میں یہ امر متنازعہ فیہ ہے کہ اہالیان روم نے یونانیوں سے طنزیات اخذ کیا یا یہ خود ان کی ہی افکار دماغ کا نتیجہ ہے۔

جولیس سکیلیگر اور ہینسی اس اول الذکر خیال کے علمبردار ہیں۔ رگیلبشی اس اور کیسبن موخرالذکر نظریہ کے معتقد۔ لیکن قبل اس کے کہ ان عقائد پر کوئی بحث کی جائے اس امر کا اظہار ضروری ہے کہ لعن وطعن، سب وشتم، ہر قوم میں خود بخود نشوو نما پاتے ہیں اس لئے یہ بحث کہ اس فن کو اہالیان روم نے یونان سے اخذ کیا یا اس بارہ خاص میں یونانی اہالیان روم سے مستفید ہوے۔ ایک حد تک بے سود اور غیر متعلق ہے۔ اسکیلیگر کو اصرار ہے کہ یہ سعادت یونان سے روم کو منتقل ہوئی ہے۔ اور ثبوت میں یہ حقیقت پیش کرتا ہے کہ لفظ "سطائر" (طنز یا ہجو) "سطیرس (ایک قسم کا مختلف الاعضا جانور یا بقول دیگر آلہتہ الفلاحت جس کی ہیئت بکرے اور آدمی کے شکل سے مرکب تھی) سے ماخوذ ہے۔ کبن کیسبن اور اس کے مقلدین اس مفہوم سے اپنی بیزاری کا اظہار کرتے ہیں۔ اور بعضوں کے قول کے مطابق بجا کرتے ہیں۔ وہ کہتا ہے کہ "سطیرس" سے سطیرا [illegible] (نظم کے مفہوم میں) اخذ نہیں کیا جا سکتا کیونکہ سطیرا اسم نہیں بلکہ صفت، نظر براں اسے 'سطائر' نہیں بلکہ 'سطائری' کہہ سکتے ہیں۔ اس سلسلہ میں یہ حقیقت بھی فراموش نہیں کی جا سکتی کہ آلہتہ الخمر اور الہتہ الفلاحت کے لئے سال کی اولین مختلف زرعی پیداوار ایک چنگیر میں بطور نذر و تہدیہ پیش کیجاتی تھی، اس چنگیر کو "سطورا لنیکس" ([illegible]) کہتے تھے۔

اسی بنا پر سطائر کا مفہوم ایک ایسی نظم سے بھی وابستہ کیا جاتا ہے۔ جس میں مختلف اقسام کے پست ورکیک طعن وطنز مختلف بحروں میں ادا کیجاتی تھیں۔ بہر حال ان صرفی یا نحوی موشگافیوں سے قطع نظر کر لیا جائے تو کم سے کم یہ حقیقت تو ضرور آشکار ہو جائے گی کہ سطائر (طنزیات) کا وجود کسی نہ کسی نوعیت سے دونوں مقامات (روم اور یونان) پر رہا ہے۔ دونوں ملکوں میں شاعری کی ابتدا اور نشان نزول تقریباً یکساں ہے۔ اور اس کے محرک اعلیٰ وہ والہانہ شیفتگی تھی جو ہر مخلوق کو اپنے حقیقی یا خود ساختہ خالق سے تھی۔

یونانیوں کے ہاں ایک اور چیز تھی جسے "سِلِی" کہتے تھے۔ یہ ایک طرح کی دشنامی نظمیں ہوا کرتی تھیں اور رومن سطائر سے مشابہ تھیں۔ طاآن نے جو سلی لکھی تھی اس کے مطالعہ سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ اس میں کثرت کے ساتھ "پیروڈیز" ایک قسم کی نظم جس میں کسی معقول اور سنجیدہ نظم کے الفاظ اور جملوں کو الٹ پھیر یا بدلکر مضحک بنا دیتے تھے۔ تھیں۔ یہ صنف کلام اہالیان روم میں بھی عام تھا

انسونیس نے جو قطعات لکھے تھے اس میں ورجل کے الفاظ اور جملوں کو الٹ پھیر کر پوری نظم کو مضحک بنا دیا ہے۔ توتطلین اور ہوریس کا یہ بھی دعویٰ ہے کہ طنزیات کی تکوین اور نشوونما لاطینی فضا میں ہوئی ہے اور وہاں سے یہ یونان کو منتقل ہوئی ہے۔

طنزیات کے سلسلہ میں اب تک جو کچھ بیان کیا گیا ہے اس سے یہ اندازہ لگانا آسان ہے فی الحقیقت تھیٹر اور ڈراما کے اولین اشارات، انہیں رنگ رلیوں، عریانیوں اور ہنگاموں سے لئے گئے ہیں جو تمدن اور معاشرت کی ابتدائی دور میں برسر کار رہتے! یہ کچھ تھیٹر اور ڈراما ہی پر منحصر نہیں ہے بلکہ خود موجودہ عہد کے جتنے مذہب یا غیر مہذب، رسمی، مذہبی یا روایتی عید یا تیوہار ہیں ان سب کی تاریخی اور نفسی ماہیت اسی سلسلہ کی کڑیاں ہیں عروس البلاد کے عالم وجود میں آنے سے چار سو سال بعد تک، رومیوں کو یہ نہ معلوم تھا کہ اسٹیج کیا چیز ہے اور تھیٹر اور ڈراما کی کیا نوعیت تھی۔ ابتدا میں رومیوں کے ہاں

ہم کو دو چیزیں نظر آتی ہیں "سطرنی" اور "فیسینی"۔ باعتبار نوعیت یہ دونوں ایک ہی چیزیں ہیں۔ سطرنی کی ابتدا اس عہد سے ہوتی ہے جب اٹلی میں سیطرن (زحل) کی کارفرمائی تھی اور "سطرنیلیا" (عید الزحل) کی شان نزول یہی روائت ہے۔ فیسینیا اٹلی میں ایک مقام ہے جہاں سب سے پہلے اسے ترتیب دیکر برسرکار لایا گیا۔ یہ دونوں چیزیں ان رنگ رلیوں اور بدمستیوں پرمشتمل تھیں جو کسی عید یا تقریب کے موقع پر روا رکھی جاتی تھیں۔

مرور ایام سے معاشرت اور مذاق میں بھی انقلاب پیدا ہوا۔ اب وہی چیز جو کسی وقت غیر مرتب اور غیر منتظم صورت میں موجود تھی کسی قدر مرتب اور منتظم نظر آنے لگی۔ فیسینی جو کسی وقت وزن اور قافیہ سے بالکل معرا تھی اب ان صفات سے کسی قدر متصف ہو کر زیادہ وسیع اور مقبول ہوگئی۔ یہانتک کہ جولیس سیزر نے جب گالس پر فتح پائی۔ اس وقت یہ عسکریوں کے زبان پر تھی لیکن ابھی اس کو وہ رتبہ نصیب نہیں ہوا تھا کہ یہ مہذب حلقوں میں باریاب ہوسکتی۔ اس میں شک نہیں کہ روم کے ابتدائی عہد میں طنزی شعرا کی حیثیت ان مغنیوں کی سی رہی ہوگی جو کسی عید یا تیوہار کے موقع پر شراب سے بدمست ہو کر ناچتے گاتے اور آپس میں ایک دوسرے سے فحاشی یا پھکڑ بازی روا رکھتے ہوں گے۔ کچھ عرصہ کے بعد زمانہ کے تصرف سے، ان پر کس قدر شعور اور تہذیب کا عمل ہوا اور انہوں نے اظہار خیال میں زیادہ سلیقہ اور سلامت روی کو دخل دینا شروع کیا یہانتک کہ رفتہ رفتہ فحش اور سوقیانہ عنصر بالکل حذف کردیا گیا۔ یہ گویا طنزیات کے علم و فن کا بحیثیت علم و فن کے۔ اولین سنگ منزل تھا۔ یہ ہی وقت تھا کہ لیویئس انڈرونیقاص ([illegible]) کا دور دورہ ہوا۔ یہ پہلے یونانی نژاد غلام تھا۔ اور لوئیس سلینطار ([illegible]) اس کا آقا تھا اس نے غلام سے خوش ہوکر پروانہ آزادی عطا کیا تو یہ روم کا آزاد شہری بن گیا۔ روم کے اسٹیج پر جس نے طنزیات کو ایک مستقل وجود کی صورت میں پیش کیا۔ وہ یہ ہی یونانی نژاد انڈرونیقاص تھا۔ یہ اپنے وطن کے وہ طور وطریق مطالعہ کرچکا تھا۔ جو وہاں کے

اسٹیج پر بھی اس نے انہیں خدوخال کو نمایاں کرنا شروع کر دیا۔ بعضوں کا تو یہ بھی خیال ہے کہ روم میں اس نے یونانی اسٹیج کے طور طریقہ ہی نہیں نمایاں کئے بلکہ طرز انشا و طریقۂ تصنیف پر بھی انہیں کے نقوش ثبت کر دیے۔ اس نظریہ کے تسلیم کرنے میں تامل کی یوں گنجایش نہیں رہتی کہ اس کی بزمیہ (کومیدی) اَرسطافینس اور یوپالسس کی تصانیف کا آئینہ ہے۔ اس طور پر گویا روم کی تاریخ طنزیات میں تین نمایاں مراحل نظر آتے ہیں۔

(۱) وہ طعن و طنز جو بالکل ابتدا میں محض برجستہ فحاشی، پھکڑ بازی اور رنگ رلیوں پر مشتمل تھی۔

(۲) وہ درمیانی زمانہ جب طنزیات میں سے فحش اور سوقیانہ عنصر حذف کر دیا گیا اور اس قسم کی بے محابہ رنگ رلیوں میں ایک طرح کی سہولت اور سلاست پیدا ہو گئی۔ یہ گویا ایک قسم کی بے ہنگام نقالی اور ہنرالی کا دور تھا جس میں نہ تو ابتدائی عہد کی فحاشی اور رکاکت تھی اور نہ بعد کے تماشوں کی ترتیب و تنظیم۔

(۳) لیوئیس اندرونیقاس کا دور، جس نے طنزیات کو ایک مستقل صورت دیکر اسٹیج کے قابل بنا دیا اور جس کے متعلق یہ دعویٰ بھی کیا جاتا ہے کہ اس نے یونانیوں کے قدیم بزمیہ کا احیا کیا۔

لیوئیس کو روم میں اسٹیج قایم ہوئے ابھی ایک نہایت ہی مختصر زمانہ گذرا تھا کہ اینی اَس (Ennius [illegible]) پیدا ہوا۔ اس نے اپنے ہموطنوں کی ذہانت اور طباعی کا پورے طور پر احساس کیا اور اس نتیجہ پر پہنچا کہ جہانتک طنزیات کا تعلق اسٹیج سے تھا، اہالیان روم کے نزدیک اس کی چند نوعیتیں قابل گرفت نہیں۔ نظر براں اس نے سب سے پہلے یہ اصلاح پیش کی کہ رکاکت اور عامیانہ پن کا عنصر کلیتہً حذف کر کے اسے زیادہ لطیف اور سلیس بنا دیا جاسے۔ اس نے یہ التزام بھی کیا کہ آیندہ سے اس میں علمی رنگ کا بھی اضافہ کرنا چاہیئے یعنی اس کا مشاہدہ ہی نہیں بلکہ مطالعہ بھی کیا جا سکے۔ اس

تمام تصانیف کی بنیاد ہر قسم کی نوک جھونک، ظرافت اور زہرناکیوں پر تھی۔ اسنے اپنی نظموں کے لئے مختلف بحریں اختیار کیں۔ لیکن سب کا موضوع ایک ہی (طنزیات) قایم رکھا۔ کوسیر ( ...) کا قول ہے کہ اینی اس کے سامنے بیوئیس اندرونیقائیس کی تصانیف نہ تھیں جن کی تمامتر بنیاد یونانی بزمیہ پر تھی بلکہ اس نے اپنی تعمیر کی بنیاد اولین رومن سطائر پر رکھی تھی لیکن ڈرائڈن کا خیال ہے کہ اس کی تصانیف کا ماخذ یونانی بزمیہ اور اس کی دلکش اور دلنشین نوک جھونک ہی اور جس کا مظہر اندرونیقاص کی تصانیف تھیں۔ دوسری طرف یہ حقیقت بھی فراموش نہیں کی جاسکتی کہ اینی اُس گو اطالوی تھا لیکن یونانی السنہ کا زبردست عالم تھا۔ یہانتک کہ اس کا عقیدہ تھا کہ ہومر کی روح نے اس کی کالبد کو اپنا نشیمن بنایا تھا۔ نظر براں یہ کیسے تسلیم کیا جاسکتا ہے کہ اس نے اپنے ہموطنوں کے مزخرفات اور مضامین سے کبھی استفادہ کرنا گوارا کیا ہوگا۔ بہرحال اسنے یونانی بزمیہ سے استفادہ کیا یا اُن سے محابا اور بے ہنگام نقل نقالیوں سے فائدہ اٹھایا جو روم میں مروج تھیں یہ امر مسلمہ ہے کہ ای نیس رومن طنزیات کا اولین مصنف ہے۔ اس کا بھانجہ لوسی لئس ( ... ) اس کے بعد پیدا ہوا۔ اسنے اپنے ماموں ہی کے نقش قدم کو اپنا خضر راہ بنایا۔ یہ بھی ممکن ہے کہ اینی اس نے اس کی تعلیم و تربیت اپنے مخصوص نہج کی ہو۔ لوسی لیس کے دوران حیات ہی میں بتقو ویتق نمودار ہوا۔ اس نے یونانی بزمیہ کو اور زیادہ لطیف پیرایہ سے اختیار کیا جس کا اولین رومن طنزیات میں لوئیس اندرونیقاص کے عہد تک وجود نہ تھا۔ ہورئیس کا خیال ہے کہ رومیوں میں اولین طنزی شاعر لوسی لیس ہے۔ لیکن ڈرائیڈن کا بیان ہے کہ اسنے اینی اس کی طنزیات میں صرف ایک طرح کا بانکپن پیدا کردیا۔ اور یہ خیال بعید از قیاس ہے کہ خود اسنے کسی قسم کی طنزیات وضع کی۔ مگر زمانہ کی رفتار کے ساتھ ساتھ جوں جوں رومن زبان زیادہ سنجیدہ اور سلیس ہوتی گئی۔ اس میں یونانی زبان کی شیرینی اور لطافت قبول کرنے کی استعداد بڑھتی گئی۔ یہ غلط ہے کہ

کہ لوسی لیس نے خود کسی قسم کی طنزی شاعری کی بنیاد رکھی، بایں ہمہ ہورکیس اور تو نطلیس دونوں لاطینی طنزیین میں لوسی لیس کو فضل تقدم دیتے ہیں۔

اس کے ساتھ ساتھ طنزیات کی ایک دوسری قسم کو بھی یہاں بیان کر دینا مصلحت سے خالی نہ ہوگا۔ طنزیات کی یہ قسم بھی قدما کی میراث ہے اور انہیں سے منتقل ہوتی آئی ہے۔ عام طور پر اسی وارو نی طنزیات کہتے ہیں۔ (لیکن وارو جس سے یہ قسم وابستہ کی جاتی ہے۔اسے مینپی بناتا ہے) روم کی دنیائے ادب میں وارو علامہ اجل تصور کیا گیا ہے یہ مینپیر و غدارنی کا تبیع تھا جو فلسفہ کلبی کا معتقد تھا۔ اینیس کی طنزیات کی مانند اس میں (وارونی طنزیات میں) نہ صرف مختلف اقسام کی نظمیں شامل تھیں بلکہ اس میں نثر کی بھی آمیزش تھی اور یونانی زبان میں لاطینی کے بھی چھینٹے نظر آنے لگے تھے وارونی طنزیات کا اب پتہ نہیں لگتا۔ سوا سے چند ان مختلف اجزا کے جو اپنے مفہوم اور معنی کے اعتبار سے بالکل مسخ ہو چکے ہیں۔ خود وارو کا بیان ہے کہ اس نے اپنی تصانیف میں نہ صرف مطائبات اور مضحکات کو دخل دیا ہے بلکہ ان میں فلسفہ کے پیچیدہ اور دقیق مسائل بھی شامل کر دئے ہیں۔ منپس کے متعلق بعضوں کا خیال ہے کہ وہ (Diogenes) کا خوگر تھا اور ہومر کے بعض سنجیدہ خیالات میں الفاظ کی الٹ پھیر سے ظرافت کا رنگ بھر دیا کرتا تھا۔ لیکن وارد کے انداز کلام کے متعلق طوبی کا خیال ہے کہ اس کی نظمیں نہایت سنجیدہ مکمل اور پُرشوکت ہوتی تھیں۔ یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ اس نے منپس کا اتباع کیا اس لئے یہ نتیجہ نکالنا غالباً قرین قیاس ہوگا کہ وارو نے منپس سے مخفی اصفادوع ماکذ کے اصول پر استفادہ کیا۔ وارو کے تبعین میں سے بطرونیس ارنطار ہے جسکی تصانیف کے متعلق کہا جاتا ہے کہ ہالینڈ میں شائع ہوئی ہیں دوسرا اسینیکا ہے جسکی متعدد تصانیف (مثلاً کلاڈیس، سمپوزیم وغیرہ) ہیں۔ دور جدید میں ارسمیس اور بارکلے وغیرہ گذرے ہیں انگریزی ادب میں وارد نی اتباع کا یہ پہلو کہ اس میں نثر کا حصہ بھی شامل ہوتا تھا صرف اسپنسر اور ڈرائیڈن کی بعض تصانیف میں نظر آتا ہے۔

یہ ایک نہایت مختصر ذہنی اور تاریخی روداد تھی رومن طنزیات کی۔ اب موجود بحث کے اس پہلو پر غور کرنا چاہیئے جہاں سے یہ فن ایک مستقل صورت اختیار کرکے دنیائے علم و ادب کے سامنے آتا ہے۔ کسی بحث پر اظہار خیال کے دو عام طریقے ہیں ایک تو یہ کہ بالکل ہی ابتدا میں اس کی ایک جامع اور مانع تعریف کر دی جائے اور اس کے بعد اس کی تشریح اور توضیح کی جائے۔ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ مسئلہ زیر بحث کے جتنے نمایاں اور ضروری پہلو ہوں ان کو صاف اور سلیس طور پر بیان کر دیا جائے اس کے بعد انہیں بیانات کی تحت میں اس کی تعریف کر دی جائے۔ اس سے یہ فائدہ ہوتا ہے کہ خود مطالعہ کرنے والا دلائل اور براہین کے حسن و قبح، تفصیل کی تنوعات، استخراج نتائج کی صحت و سقم پر نہایت سہولت اور کامیابی کے ساتھ عبور حاصل کر لیتا ہے۔ موخر الذکر اصول کے بنا پر مسئلہ زیر بحث کے ابتدائی مدارج کی بنیاد رکھی گئی ہے نظر بر اں ناظرین کرام کے سامنے ابھی طنزیات کی ایک جامع، قطعی اور مختصر تعریف نہیں پیش کی جاتی بلکہ ان تاریخی پہلوؤں کو مد نظر رکھتے ہوے جو اس سلسلہ میں اب تک نمایاں کئے جا سکے ہیں ایک ایسی تعریف پیش کیجاتی ہے جسے ایک حد تک تعریف کی ایک مختصر تفصیل کہنا زیادہ مناسب ہوگا۔

ہنٹی آس نے ہورِس پر مضمون لکھتے ہوے طنزیات پر یوں اظہار خیال کیا ہے:

طنزیات ایک قسم کی نظم ہے جس میں کسی واقعہ یا عمل کا تسلسل نہیں پایا جاتا، جو ہمارے ذہن و دماغ کو آلائشات سے پاک کرنے کے لئے وضع کی گئی ہے۔ جس میں انسانی دماغ غلطیوں، جہالتوں اور ان دیگر عوارض کو جو انسے مترتب ہوتے ہیں، فرداً فرداً مورد لعن وطعن قرار دیا جاتا ہے؛ کبھی اسے کرکے ریطور ڈراما دکھایا جاتا ہے۔ اور کبھی یونہی اور بعض اوقات دونوں طریقوں پر لیکن اکثر استعارۃً اور کنایۃً وہ بھی پست اور بے تکلفانہ انداز سے طریق گفتار تجنز و تلخ ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ کچھ ظرافت اور تمسخر کی بھی

رعایت رکھی جاتی ہے جس کا مقصد تنفر تمسخر یا ہنسی اور قہقہہ کا اکسانا ہوتا ہے۔
لیکن جیسا کہ ابھی کہا جا چکا ہے یہ تعریف صرف ہوریس پر صادق آتی ہے۔ اس کے دو اور
مقابل جوونل اور پرسی اس۔ اس سے بہت دور ہیں پست اور بے تکلفانہ انداز سے" ایسی
صفات ہیں جن کا حامل صرف ہوریس ہے اس لئے ہوریس کے نقائص کو (طنزیات)
کی خوبیوں میں شمار کرنا روا نہ ہوگا۔

رومن طنزیات کے بعض نہایت نمایاں پہلوؤں سے آشنا ہونے کے لئے یہ ضروری
ہے کہ چند مشہور اور مستند لاطینی طنز نگار (مثلاً ہوریس، جوونل اور پرسی اس وغیرہ) کے کلام
پر ایک تنقیدی نظر ڈالی جائے کیونکہ جب تک ان شعرا کے انداز کلام پر پورا عبور نہ ہو جائے گا
آئندہ چل کر جب ان مسائل پر انتہائی دقت نظر کی ضرورت ہوگی۔ ناظرین کا ذوق صحیح تشنہ رہ جائے گا
ہنسی اس ([illegible]) اور ڈیسیر، ہوریس کو جوونل اور پرسی اس پر فوقیت دیتے ہیں۔ اسکیگر اور رگیلشییر
[illegible] جوونل کو ترجیح دینے کیلئے ہوریس پر نفرین کرتے ہیں کیسبن، پرسی اس کا نام اچھالنے کے لئے جوونل
اور ہوریس پر خاک ڈالتا ہے اسمیٹن ([illegible]) کا قول
ہے کہ ہوریس، پرسی اس اور جوونل ہر ایک نے کم و بیش لوسی لیس کی طنزیات سے
استفادہ کیا ہے۔ ہوریس نے اس فن کو معراج کمال پر پہنچا دیا۔ اس نے لوسی لیس کی
طنزیات کو ان مخصوص حالات اور واقعات، رسم و رواج اور طور طریقہ کا ہم آہنگ بنا دیا
جو عہد آگسٹس کے امتیازات خصوصی تھے ہوریس نے اپنے سنجیدہ اور شگفتہ مذاق طعن و طنز
میں ایک قسم کا مذہبی تقدس پیدا کر دیا تھا۔ آگسٹس کے عہد حکومت میں غیر ملکی عنصر جب روم پر غالب
آنے لگا تھا اور روم کے مہتم بالشان سیرت خصوصی پر اس کا جیسا کچھ مذموم اثر پڑ رہا
تھا ہوریس نے بعض نہایت دلدوز اور دلگداز حملے کئے ہیں۔ کبھی تو یہ معلوم ہوتا کہ وہ
طغیان و عصیان کا ایک ناقد اور مبصر کی حیثیت سے مطالعہ کر رہا تھا کبھی یہ محسوس
ہوتا کہ وہ خود اس عصیان زار میں گردش کھا رہا ہے۔ اس کے بعد یکایک اس کا لب و لہجہ

بدل جانا اور وہ سوسائٹی کے سفاہت اس کی شقاوت اور اس کی اس بے بصری کا ماتم کرنے لگتا تھا۔ جو مسائل حیات کی طرف برتنے جاتے تھے۔

کیسبن، پرسی اس کے اوزان اور اس کی زبان دونوں کی خامیوں کو تسلیم کرتا ہے جو وِنل اور ہورَیس کی بہ نسبت اس کی نظموں کے اوزان غیر مربوط اور غیر مرتب ہیں۔ معقول اور منتخب الفاظ کا فقدان ہے۔ اس کے جواز میں غالباً یہ عذر پیش کرنا بے محل نہ ہوگا کہ پرسی اس جو ونل اور ہورَیس کا پیش رو تھا۔ اسے زبان اور بیان کی جن دقتوں کا سامنا کرنا پڑا تھا۔ وہ بعد میں خود بخود صرف دور ہی نہیں ہو گئیں۔ بلکہ ان میں کافی صفائی اور سلاست پیدا ہونے کے علاوہ مشکل خیالات یا بندشوں کو سہولت اور کامیابی کے ساتھ قبول کرنے کی صلاحیت بھی پیدا ہو گئی تھی۔ اس کے استعارے دور از کار، ترکیبیں ثقیل اور مفہوم نہایت پیچیدہ ہوتا تھا۔ ممکن ہے اس کا مقصد یہ رہا ہو کہ وہ بغیر دقت نظر کے سمجھا نہ جائے یہ بھی ممکن ہے کہ نیرو کے خوف سے اس نے اپنے مطالب کو الفاظ کی چیستان میں ظاہر کیا ہو یا پھر مرور ایام سے الفاظ اور ان کا مفہوم بالکل مسخ ہو گیا ہو۔ اور بہت سی اہمیں اور قصے معدوم ہو گئے ہوں۔ لیکن ان نقائص کے مقابلہ میں اس حقیقت کو بھی ملحوظ رکھنا پڑے گا۔ کہ اسے جوانا مرگی نصیب ہوئی اور شعر و شاعری کے لئے جس تجربہ مشق اور پختگی کی ضرورت ہوتی ہے اس سے یہ بالکل محروم رہا ہو۔ اس لئے ایک طور پر یہ کہنا زیادہ موزوں ہوگا کہ جو نقائص اس کے خلاف پیش کئے جاتے ہیں ایک حیثیت سے اس کے موافق بھی پیش کئے جا سکتے ہیں۔

مذکورہ بالا نقائص کے علاوہ اسکیلیگر۔ پرسی اس کو ایک سفید انشا پرداز اور اپنے علم و فضل کے دکھاوے کا شیدائی بتاتا ہے۔ لیکن اس کا مربی کیسبن ان اعتراضات کا جواب دینے کے بجائے۔ ان کو قابل معافی گردانتا ہے اور جب ایسا نہیں کر سکتا تو وہ دوسروں کو بھی اسی جرم کا مرتکب قرار دیتا ہے اسے اس کا اقرار ہے کہ پرسی اس

کا انداز بیان بعض بعض مقامات پر محض کھلک ہی نہیں بلکہ بسا اوقات وہ مذاق سلیم پر بھی بار ہونے لگتا ہے لیکن اس کے نزدیک یہی حالت یونانی شعرا پندار تہیا فرطیس اور اسطافنین کی بھی ہے اور بقول کیسبن جو ونل اور ہورس بھی اسے ذیل میں آجاتے ہیں پرسی اس فلسفہ زینونی کا معتقد تھا۔ اور اس کی تصانیف تمامتر اسی عقیدہ کی ترجمان ہیں۔ اور جہاںتک اس حقیقت کا تعلق ہے۔ وہ جو ونل اور ہورس دونوں سے بازی لے گیا ہے۔ پرسی اس صداقت کا علمبردار ہے اور اس کی تصانیف میں یہ عنصر اس درجہ نمایاں ہے کہ فوراً یہ محسوس ہونے لگتا ہے کہ وہ جو کچھ کہتا ہے اتنا ہی خلوص اور سنجیدگی کے ساتھ کہتا ہے۔ دوسری طرف ہورس ہے جس کے متعلق ہمیشہ یہ معلوم ہوتا ہے۔ کہ وہ مذاق اور مزاح کو دخل دیتا رہا ہے۔ وہ جو کچھ کہنا چاہتا ہے ہنس ہنس کر اور ہنسا ہنسا کر کہتا ہے۔ اس کی نظر دماغ پر نہیں پڑتی تھی وہ ہمیشہ حماقت اور سفاہت کی بچکنی پر آمادہ رہتا تھا۔ جو ونل کسی مخصوص عیب و ذم کو سرزنش کیلئے مخصوص کر لیتا تھا اور اس پر اپنا پورا زور قلم صرف کر دیتا تھا۔ رومن طنزیات کی اولین ترتیب اور تہذیب کا سہرا پرسی اس کے سر ہے اور یہ پہلا شخص ہے جس نے اس راز کا انکشاف کیا کہ طنزیات کی کامیابی اور کمال کے لئے لازم ہے کہ صرف ایک ہی مضمون اور موضوع ہو۔ ایک ہی فرد خاص ہو جس میں اگر دوسرے عیوب بھی ظاہر ہوں تو محض سرسری طور پر سرزنش کر دی جائے۔ پرسی اس کے وضع کئے ہوئے یہ وہ اصول تھے جنکی پیروی انگریزی ڈراما میں بھی ملحوظ رکھی جاتی ہے یہاں بھی صرف ایک ہی ترتیب اور تنظیم ہوتی ہے اور گو ایک ضمنی پلاٹ ہزل اور نقالی کا بھی ہوتا ہے۔ تاہم وہ اصل قصہ سے رہنموں رہتا ہے۔ ہورس کی غائر نظر اس حقیقت سے ناآشنا نہ تھی۔ بایں‌ہمہ اسنے اپنی طنزیات میں اس کلیہ کو مدنظر نہیں رکھا ہے۔ اس حقیقت کو مدنظر رکھکر کیسبن نے پرسی اس کو ہورس پر ترجیح دی ہے۔ لیکن ہورس کی حمایت میں یہ دلیل پیش کی جاتی ہے کہ اس کے ہاں وحدت و یکتائی کی یوں ضرورت نہ تھی کہ "سطائر" کا لفظ ہی مرادف ہے ایک الیگ

طباق کا جس میں مختلف اقسام کا خلط اور میل ہو۔ جووِنَل نے اپنی نظم کو "فیرگو" (مخلوط و ممزوج) قرار دیا ہے اور ہوریس کی نہیں بلکہ پرسی اَس کی تقلید کی ہے۔ لیکن جووِنَل سے قطع نظر کر لیا جائے تو معلوم ہوگا کہ پرسی اِس کی اس جدّت کو یورپ کے زبردست ترین فرانسیسی طنزی شاعر بوائلو (Boileau) نے بھی جس کا فیصلہ دنیائے نقد و انتقاد میں نصِ قطعی کا حکم رکھتا تھا۔ خضرِ راہ بنایا ہے۔ اصل یہ ہے کہ طنزیات کا ایک مکمل نمونہ پیش کرنے کے لئے یہ ضروری ہے کہ ہر شاعر ایک ہی خوبی یا فضیلت پر زورِ قلم صرف کرے یا ایک ہی برائی یا نقص سے اجتناب کرنے کی ہدایت کرے۔ رومن طنزیات اس حقیقت کی پوری پوری ترجمانی کرتی ہیں۔

---

# حیات زنداں

عہد قدیم و جدید کی متمدن اقوام میں ہمیشہ جیل خانوں کا رواج رہا ہے۔ یونان و مصر و روما کی تاریخ قدیم سے زندان ہائے سیاہ کی موجودگی ظاہر ہوتی ہے۔ حضرت یوسف کا "زندان عزیز" مشہور ہے۔ سری کرشن جی مہاراج نے جنم ہی بندی گرہ میں لیا تھا۔ ہر زمانے میں برے اور بھلے آدمی رہے ہیں اور ہمیشہ رہیں گے۔ بروں کو سزا دینے کے لئے کوئی صورت ضرور ہونی چاہئے۔ اپنی اپنی تہذیب اور اپنے اپنے مخصوص رجحان خیال کے مطابق دنیا کی تمام سلطنتیں اخلاقی مجرموں کو اپنی مصالح ملکی کے لحاظ سے مجرمین سیاسی کو مختلف میعاد کے لئے جیل خانوں میں رکھا کرتی ہیں زمانہ قدیم میں جب کہ تہذیب و شائستگی کی کوئی عام ترقی نہ تھی اس لئے اس زمانے کے بندی خانوں کی حالتِ خراب کا تذکرہ ضروری نہیں ہے۔ لیکن کوئی تعجب کی بات نہ ہوگی اگر آج کل کے اعلیٰ درجہ کے مہذب و متمدن زمانہ میں ہم "حیات زندان" سے یہ مراد لیں کہ اس زمانہ میں محبوسین کی اصلاح کی جائے تاکہ رہا ہونے کے بعد وہ خود اپنے لئے مفید ثابت ہوں اور سوسائٹی کو بھی ان کے وجود سے کوئی نقصان یا تکلیف نہ پہونچے۔

مضمونِ حاضر میں اس امر کی کوشش کی گئی ہے کہ جیل خانہ کی حالت جس پر کہ عام طور سے بہت ہی کم توجہ کی جاتی ہے بیان کیا جائے و نیز یہ بتلایا جائے کہ مجرمین کی قید و بند سے منشاء و مقصد کیا ہے اور ہندوستان کے و نیز بعض اور ممالک کے جیل خانوں سے یہ مقصد کس حد تک پورا ہوتا ہے۔ مسئلہ موجودہ کے بعض پہلو زیادہ روشن کرنے کے لئے بیانیہ طریقہ سے جیل خانہ کے بعض چشم دید حالات و حوادث کا تذکرہ اکثر کرنا پڑا ہے۔

جان ہاورڈ آج کل کے ہندوستانی جیل خانوں کی طرح اٹھارہویں صدی میں انگلستان اور

دیگر یورپین ممالک کے قید خانوں کا بُرا حال تھا۔ اٹھارویں صدی عیسوی کے ربع آخر میں ایک شریف النفس انگریز مسٹر جان ہاورڈ کو اتفاقیہ طور سے جیل خانے جانا پڑا۔ قیدیوں کی زار و زبوں حالت کو دیکھکر اُن کے قلب پر ایسا گہرا اثر پڑا کہ وہاں سے رہا ہونے کے بعد اُنہوں نے اپنی تمام عمر عزیز انگریزی اور دیگر یورپین حکومتوں سے انتظامات جیل درست کرانے اور قیدیوں کی اصلاح و بہبودی کی قابل ستایش کوشش میں صرف کردی۔ انگلستان کے ایک ایک جیل خانہ کا خود معاینہ کیا۔ حکومت وقت کو قیدیوں کی غذا۔ حفظان صحت اخلاقی اور معاشرتی حالت کی اصلاح پر آمادہ کیا۔ یورپ کے بعض اور جیل خانے بھی انہوں نے خود جا کر دیکھے اور وہاں کی حکومتوں کو اُن کی اصلاح کی صلاح دی چنانچہ اُنہیں کی کوششوں کا نتیجہ ہے کہ یورپ میں اوسطاً ہندوستان سے کم جیلخانے ہیں اور قیدیوں کی حالت بھی بہتر ہے۔

**ہندوستانی جیلوں کے قیدی** ہندوستانی جیلوں کا طریق انتظام کچھ ایسا خراب ہے کہ جو شخص اخلاقی جرم کی بنا پر وہاں آگیا (خواہ وہ واقعی مجرم ہو یا نہ ہو) پھر وہ ہمیشہ کے لئے وہاں سے اخلاقی جرایم کا خوگر ہو کر نکلتا ہے۔ اور اس طرح بجاے اصلاح ہونے کے اُلٹا اثر پڑتا ہے۔ اُس کے "پہلے پہل داخل زندان" ہونے کے بعد سے آخر وقت تک جیل کے ہر اعلیٰ اور ادنیٰ ملازم کا برتاوٴ اس قدر خراب ہوتا ہے۔ کہ اچھا بھلا آدمی بھی اُن کی اور دوسرے قیدیوں کی صحبت بد کا اثر قبول کر کے انہیں جیسا بن جاتا ہے بات بات پر نہایت ہی خراب گالیوں کی بھرمار بینتوں اور ڈنڈوں کی بوچھار تو گویا "حضور" کا عام شیوہ ہے۔ آپ فرمائیں گے کہ عام طور سے قیدی ہوتے ہی ایسے طبقہ کے لوگ ہیں جن کے ساتھ اس سے بہتر سلوک نہیں کیا جا سکتا۔ بلاشبہ تقریباً نصف قیدی باوڑے۔ سانسی۔ بھانتو وغیرہ جیسی جرایم پیشہ اقوام سے تعلق رکھتے ہیں۔ لیکن علاوہ ان کے بھی ادنیٰ۔ اعلیٰ اور اوسط درجہ کے لوگ بعض اوقات بے جرم و بے گناہ محض

آپس کے مخالفین کی کارستانیوں اور قانونی وسیاسی دار و گیر میں سزا پاکر چلے آتے ہیں۔ فوجداری و زمینداری اور روادوستد کے معاملات میں تو اکثر سفید پوش ہی آتے ہیں۔ بقول ایک سرکاری ممبر کونسل کے گذشتہ چند سال میں اسیران سیاسی سے جیل خانوں کی "مردم شماری" بہت بڑھ گئی تھی۔ اس تفصیل سے ظاہر ہے کہ ہر طبقہ کے لوگ وہاں موجود ہوتے ہیں۔ جرایم کی نوعیتیں بھی جداگانہ ہوتی ہیں۔ اس لئے "فرق مراتب" ضروری ہے۔ لیکن یہ نہیں کیا جاتا سب کو یکجا رکھا جاتا ہے۔ ایک ہی طرح کا کھانا۔ ایک ہی مشقت۔ ایک ہی لباس الغرض بالکل یکساں ماند و بود سیاسی قیدی البتہ کچھ اپنے عادات و اطوار سے کچھ اپنے چال چلن سے کچھ اپنے اخلاقی اثر سے عام طور سے بدکلامی سے اپنے آپ کو محفوظ رکھتے ہیں۔

**جیل کی ماند و بود لباس و غذا وغیرہ**

جیل خانے میں کھانا صبح کو گیارہ بجے اور شام کو پانچ بجے دیا جاتا ہے جو اس قدر خراب ہوتا ہے کہ پہلے چار پانچ روز نہیں کھایا جاتا۔ بعد میں اس لئے کہ کوئی چارہ کار ہی نہیں خود بخود عادت پڑ جاتی ہے۔ مراداباد جیل میں (جہاں کہ راقم الحروف کو ایک سال رہنے کا اتفاق ہوا تھا) جیل سپرنٹنڈنٹ (جو عام طور سے سول سرجن ہوتا ہے) جب کھانے کا معائنہ کرتا تھا تو روٹی توڑ کر اپنے کتے کو ڈالدیتا تھا اگر کتا کھا لیتا تو سمجھ لیا جاتا کہ قیدی بھی اس کو کھا سکتے ہیں۔ یہ روٹی گیہوں چنے اور جو کے مجموعی آٹے کی تیار کی جاتی ہے جس میں مٹی کا بھی خاصہ حصہ ہوتا ہے۔ شاید اس لئے کہ "خاک وطن" سے آخر کوئی واسطہ خدمت وہاں بھی تو ہونا چاہئے۔ دوپہر کو اس روٹی کے ساتھ موٹھ یا مٹر کی بالکل سیاہ رنگ کی نہایت پتلی دال دی جاتی ہے جس میں تھوڑا سا نمک مرچ اور تیل بھی ہوتا ہے۔ شام کو بجائے دال کے ترکاری دی جاتی جو اس سے کہیں بدتر ہوتی ہے۔

لباس کے قسم سے ایک چھوٹا سا اونچا سا کرتہ اور جانگیہ اور ایک سرخ یا سیاہ رنگ کی ٹوپی کافی سمجھی جاتی ہے۔ مسلمان اسیران سیاسی کو نماز کے لئے ایک تہمد بھی دیا جاتا ہے

جو صرف نماز کے وقت چند منٹ کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے۔ بچھانے کو ایک مونج کا فرش
گرمیوں میں ایک اور جاڑوں میں اوڑھنے کو گھوڑوں پر ڈالنے والے سیاہ رنگ کے کمبل
دئے جاتے ہیں۔ جن سے صرف ایک فرد کی برابر سردی سے۔ بچاؤ ہو سکتا ہے۔ ہر موسم میں
بند بارک میں سونا پڑتا ہے جس میں لوہے کے جنگلے ہوتے ہیں۔ سردی کے موسم میں
"بادِ زمہریر" کے آزار کیا کیا بیان کیجئے۔ گرمیوں کے موسم میں یہی جگہ دوزخ بن جاتی ہے۔
ہوا کی کمی مچھروں کی زیادتی۔ اور بارہوں مہینوں کا سب سے بڑا عذاب یہ کہ بارکوں کے اندر
تمام رات ہر پانچ پانچ دس دس منٹ کے وقفہ سے پہرہ دار و نمبردار اپنی بارک کے قیدیوں
کی شمار بلند آواز سے کرتا ہے۔ اور اس کی رپورٹ دوسری بارک کے پہرہ دار کو دیتا ہے
اور وہ تیسرے کو۔ اس طرح یہ سلسلہ تمام رات جاری رہتا ہے۔ تین سو پینسٹھ دن میں نیند
بھر کر سونا کبھی ایک رات بھی نصیب نہیں ہوتا برتن کی قسم سے ایک لوہے کا بے دستہ
کی کڑاہی کی شکل کا ایک برتن دیا جاتا ہے۔ قیدی اپنی اصطلاح میں اس کو تسلہ کہتے ہیں
اسی کے ساتھ ایک چھوٹا تسلہ اور ہوتا ہے۔ ان بڑے اور چھوٹے برتنوں کو بابو اربند گھوش
نے انگلو انڈین اور سویلین کہا ہے۔ شاید اس لئے کہ جس طرح حکومت اپنا تمام کام انہیں
کے ذریعہ سے چلاتی ہے قیدی بھی اپنی تمام ضروریات انہیں دو برتنوں سے پوری
کرتا ہے۔

**جیل کی مشقت** | جیل کی مشقت صبح سے چار بجے شام تک لی جاتی ہے۔ درمیاں میں
گھنٹہ دو گھنٹہ کا وقفہ بھی دیا جاتا ہے۔ ہر روز صاحب سپرنٹنڈنٹ نو دس بجے صبح کو معاینہ
کے لئے آتے ہیں۔ ہفتہ میں ایک روز خاص طور سے معاینہ کیا جاتا ہے۔ جیل گورنمنٹ
دراصل تمام تر قیدیوں ہی کے وسیلہ سے چلائی جاتی ہے۔ پرانا قیدی نئے پر بڑی میعاد
کا قیدی چھوٹی میعاد کے قیدی پر افسر بنا کر رکھا جاتا ہے۔ اس خدمت کے عوض میں مہینہ
پیچھے دو دو چار چار روز اس کو رہائی کے ایام رعایتی عطا ہوتے ہیں۔ یہ قیدی نمبردار پہرہ

افسران بالا سے دوسرے قیدیوں کی چغلی اور شکایتیں کرتے رہتے ہیں۔ الغرض حکومت ہند کا پورٹ بلیر سے باہر ہر ایک جیل خانہ اسی کا ایک چھوٹا سا نمونہ ہوتا ہے۔ چکی چلانا۔ کھانا پکانا۔ کوئیں سے پانی کھینچنا۔ جھاڑو دینا۔ باغیچہ کھودنا۔ کولو چلانا۔ فرش بُننا۔ بان کی رسّی بنانا۔ مونج اور رام بانس کوٹنا۔ الغرض اندر کی ضرورت کے جملہ کام سب قیدی خود ہی کرتے ہیں۔ سرکاری ملازم تو اعلیٰ و ادنیٰ سب ملا کر سو قیدیوں کے پیچھے چار پانچ ہوں گے وہ بھی اپنا زیادہ تر وقت آرام کرنے اور رشوت لینے دینے میں صرف کرتے ہیں۔ بیمار قیدی اسپتال میں رکھے جاتے ہیں۔ ان کو کھانا کچھ بہتر ملتا ہے اور اکثر اوقات مشقت بھی معاف ہوتی ہے۔ لیکن قیدیوں کو اسپتال بھیجنا صرف جناب جیلر کی خاطر عزیز پر منحصر ہے۔

ایک مرتبہ راقم الحروف کے سامنے گرمیوں کے موسم میں دن کے دو بجے ایک نہایت بیمار قیدی سے مار مار کر چکی پسوائی جارہی تھی۔ جب وہ عذر کرتا تھا تو کہا جاتا تھا۔ کہ "یہ بہانہ ہے" حالانکہ وہ بیچارہ اسی روز شام کو فوت ہو گیا۔

قیدی کی جان | قیدی کی جان کی تو واقعی وہاں کوئی قدر و قیمت ہی نہیں ہے۔ اسی کا مشہور مقولہ بالکل صحیح طریقہ سے حسرت موہانی صاحب نے نقل کیا ہے کہ "قیدی بھاگ جائے تو شیر اور مرجائے تو مکھی"۔ یعنی جیل سے کوئی قیدی کسی طرح سے بھی نکل بھاگے تو اس کی اس قدر جستجو کی جاتی ہے کہ جیل کے اندر اور باہر ایک تہلکہ مچ جاتا ہے گویا کہ شیر لوہے کے جال سے نکل بھاگا۔ لیکن یہی قیدی خواہ کارپردازان جیل کی غفلت یا زیادتی سے فوت بھی ہو جائے تو کانوں کان کسی کو خبر بھی نہ ہوگی کسی سے کوئی بازپرس کی جائیگی۔ علاوہ مندرجہ بالا واقعہ کے راقم الحروف کے سامنے ایک سال میں نمونیہ سے پانچ آدمی فوت ہوئے لیکن کبھی یہ نہ کیا گیا کہ باوجود ممالک میں گنجایش ہونے کے قیدیوں کو جاڑے کے جاڑے میں تیسرا کمبل دیدیا جائے۔

**ملزمین زیر تجویز** | مقدمہ کے ختم ہونے سے پہلے کا زمانہ قیدی کا سخت مشکل و پریشانی کا ہوتا ہے اس لئے کہ میعاد سزا مقرر نہ ہونے کی وجہ سے طبیعت کو سخت کوفت ہوتی ہے۔ یکسوئی قطعاً ناپید۔ اس زمانہ میں جیل خانہ کا کوئی کام بھی نہیں لیا جاتا "بیکاری و بے شغلی برائیوں کی ماں ہے"۔ بعض اوقات سال سال بھر مقدمہ فیصل نہیں ہوتا خودکشی بھی کبھی کبھی یہ لوگ کر بیٹھتے ہیں۔ جان ہاورڈ نے انڈر ٹرائلز سے بھی کام لینے کی سفارش کی تھی۔

**سزا یافتہ لڑکے اور بچے** | چھوٹے چھوٹے جرموں اور معمولی قصوروں کی بنا پر بہت سے دس دس بارہ بارہ پندرہ پندرہ برس کے لڑکے اور بچے بھی سزا پاکر چلے آتے ہیں۔ ان کی زندگی تباہ ہوتی ہوئی دیکھکر واقعی بڑی عبرت ہوتی ہے۔ اگر اور قیدیوں کے لئے نہ سہی تو ان کے لئے ضرور امریکہ اور یورپ کی طرح ریفارمٹیریز (دارالاصلاح) کھولدی جائیں تو ملک کے لاکھوں بچوں کی زندگیاں خراب ہونے سے بچ جائیں گی۔ جو بچپن میں جیل خانہ ہو آیا وہ ہمیشہ کے لئے دیدہ دلیر ہو جاتا ہے۔ اور جیل خانے سے رہا ہونے کے بعد گھر لعد میں جاتا ہے پہلے چوری۔ قمار بازی یا گرہ تراشی کا ایک واقعہ کرکے اپنی طبیعت اور ہاتھ کو رواں کر لیتا ہے۔

**جیل لائف کا اثر قیدی کی ذات پر** | کھانے پینے چلنے پھرنے۔ سونے جاگنے اور ہر قسم کے برتاؤ میں جب قیدی پر اتنی سختی کی جاتی ہے تو تھوڑے دنوں میں قدرتی طور سے اُس کی طبیعت پر نہایت ہی مسموم اثر پڑتا ہے۔ گالیاں کھاتے کھاتے خود گالیاں دینے کی بھی عادت پڑ جاتی ہے۔ کھانے پہننے کی چار پانچ اشد ضرورت کی چیزوں کے علاوہ اس کو کوئی شئے نہیں دی جاتی۔ انسان کی طبیعت اُس پر قناعت نہیں کر سکتی ادنی ملازمین کے ذریعہ جو ہر وقت باہر آتے جاتے رہتے ہیں وہ بیڑی۔ سگریٹ تمباکو دیا سلائی اور کھانے کی اشیاء حاصل کرنے کے لئے

وہ وہ جھوٹ بولتا اور فریب کرتا رہتا ہے کہ خدا کی پناہ۔ اگر یہ ممکن نہیں ہوتا تو بعض قیدی دوسرے قیدیوں کی ایسی ہی معمولی چیزیں چھپا لیتے ہیں۔ اس میں بھی بیسیوں جتن کرنے پڑتے ہیں۔ جیل خانے میں بھی آکر بغیر مزید چھوٹے موٹے جرایم کئے کام نہیں چلتا۔ کیونکہ کچھ زمانہ کے لئے بھی انھیں جھوٹ۔ چوری مکر اور فریب سے اجتناب کرنے کا موقع نہیں ملتا اس لئے ان کے دلوں پر "زنگ گناہ" کی سیاہی بڑھتی جاتی ہے۔ اگر چندے پرانی عادتیں چھوڑنے کا موقع ملتا تو ممکن تھا کہ ضمیر میں کچھ لطافت پیدا ہوتی۔ برخلاف اس کے وہ جیل خانوں کے ہتکنڈوں سے واقف ہو جاتے ہیں۔ پہلے پہل قدم رکھنے کی جو جھجک ہوتی ہے وہ بھی جاتی رہتی ہے۔ یہ ہی لوگ دوبارہ جاکر اپنا مجرمانہ پیشہ شروع کرتے ہیں جیل خانوں میں زیادہ تر یہ ہی دوبارہ سہ بارہ خوگر قیدی ہوتے ہیں۔ سال سال بھر چھ چھ مہینہ کی دس دس پندرہ پندرہ سزائیں کاٹے ہوے کم وبیش ہر جیلخانہ میں ہوتے ہیں۔

بلا شبہ کثرتِ جرائم اور ان تمام بد اخلاقیوں کی ذمہ دار جیلخانوں کا غیر سائنٹیفک طریق انتظام ہے۔ لیکن ہماری سوسائٹی کا بھی اس میں کچھ قصور ہے اس لئے کہ جو شخص ایک دفعہ جیل خانہ ہو آیا تو اوس کے محلہ اور اس کے خاندان کا اعتبار اوسپر سے بالکل اٹھ جاتا ہے۔ کوئی اس سے ہمدردی نہیں کرتا۔ نہ کہیں اسے روزگار ملتا ہے۔ نہ ملازمت وہ اپنے آپ کو اس معاشرتی مقاطعہ کے عالم میں دیکھکر ناچار اپنے مجرمانہ پیشہ کو اختیار کرتا ہے اور عمر بھر جیل خانے آتا جاتا رہتا ہے۔ باوجود اس کے ہمارا خیال ہے کہ حکومت کی غیر ہمدردانہ پالیسی ان خرابیوں کی زیادہ ذمہ دار ہے اس لئے کہ جب ایک مجتمع اور منتظم گروہ ان کی اصلاح نہیں کرسکتا تو مختلف طبقات کی منتشر و پراگندہ سوسائٹیاں کیا کرسکتی ہیں۔

مشقت قیدیوں سے کچھ ایسی الٹی اُلٹی لی جاتی ہے کہ معلوم نہیں صرف دینا دی عذاب دینے کے علاوہ حکومت کی اس میں اور کیا مصلحت ہوسکتی ہے۔ جتنے جیل خانے اور قیدی

ہندوستان میں ہیں اتنے کسی زمانے میں کہیں نہ ہوں گے لیکن اِن سے کوئی مستقل مفید کام نہیں لیا جاتا۔ اگر انہیں قیدیوں سے اُن کے آبائی پیشوں کے مطابق یا کوئی خاص پیشہ سکھلا کر ڈھنگ سے کچھ کام لیا جائے تو یقیناً محکمہ جیل کا تمام صرفہ نکل سکتا ہے۔ لیکن حالت یہ ہے کہ مرادآباد جیل کا چون ہزار روپیہ سالانہ کا خرچ ہے اور چار ہزار روپیہ کی آمدنی بمبئی۔ سی۔ پی بنگال پنجاب اور اجمیر کے قیدیوں سے ملنے کا اتفاق ہوا ہے یہی حالت وہاں کی بھی ہے۔ وجہ صرف یہ ہے کہ کام نہایت بُرا۔ غیر مفید اور بھونڈا اور پھر نہایت بُری طرح لیا جاتا ہے۔ "مزدور خوشدل کند کار بیش" کے اصول کو بالکل بھلا دیا گیا ہے۔ ہر چند کہ قیدی کی حیثیت بہ مقابلہ مزدور کے نہایت سخت ہے لیکن جیلخانوں کے کاروبار سے صاف ظاہر ہے کہ باوجود اس قدر زور و ظلم کے قیدی سے پورا کام نہیں لیا جا سکتا۔ وہ کام کرتا کم اور بگاڑتا زیادہ ہے قیدی کے دل میں خوف خدا ڈالنے کی تو کبھی ادنیٰ سی بھی کوشش نہیں کی جاتی۔ انسان فطرتاً عبادت الٰہی سے گھبراتا ہے۔ جب اس طرف مائل کرنے کا برائے نام بھی کوئی ذریعہ نہ ہو تو انسان واقعی نہایت سیاہ قلب سخت دل اور ناحق شناس بن جاتا ہے۔ تجربہ یہ ہے کہ وہاں تکلیف سے گذرتی ہے اور خدا تکلیف میں بہت یاد آتا ہے۔ اس لئے بعض معمولی قیدیوں کو بھی دعائیں کرتے نمازیں پڑھتے اور پوجا پاٹ کرتے دیکھا گیا ہے لیکن بہت ہی کم۔ ہندو اور مسلمانوں کے اعتقادات کے مطابق اُن سے عبادت کرائی جائے اور گاہ بگاہ باہر سے مولوی اور پنڈت وعظ کرنے اور مذہبی باتیں سکھلانے بھیجے جائیں تو بھی بہت اصلاح ہو سکتی ہے۔

"عیب او جملہ بگفتی ہنرش نیز بگو"

لیکن ایک ہوشمند سیاسی قیدی کے لئے جیلخانہ کی ہی خراب و خستہ زندگی میں بھی بہت سے سبق اور بے مثال سیاسی تربیت کے سامان موجود ہیں۔ سب سے پہلے تو اُس کو یہ انتظام کرنا چاہئے کہ ازراہِ غرور نہیں بلکہ محض خراب سوسائٹی سے اپنے آپ کو محفوظ رکھنے کے لئے وہ جیل کے قیدیوں اور ملازموں سے کوئی سروکار نہ رکھے جن لوگوں کو یقین ہو کہ وہ اُن کی خراب صحبت کا اثر قطعاً قبول نہ کریں گے تو اُن لوگوں سے ملنے اور اُن کی اخلاقی اور معاشرتی اصلاح کی کوشش کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں ہے

جیل خانے میں اشد ضرورت کی چند چیزوں پر قناعت کرنے کی وجہ سے طبیعت میں ایک عجیب استغنا اور مضبوطی پیدا ہوجاتی ہے وہ سوچتا ہے کہ اللہ اکبر انسان کی واقعی ضروریات زندگی اسقدر قلیل ہیں۔ محض اپنی عادت اور حرص و ہوا کی وجہ سے صدہا قسم کے سامانِ تعیش کو وہ اپنے لئے لازمی سمجھلیتا ہے اور اُنہی کے مہیا کرنے میں طرح طرح کے مکر و فریب کرتا ہے۔ جھوٹ بولتا ہے اور بیجا خوشامد بن کرتا ہے۔ دوسروں کی غلامی بھی گوارا کرلیتا ہے حتیٰ کے مذہب فروشی اور خلاف ضمیر حرکات سے بھی دریغ نہیں کرتا۔ قناعت کا یہ درس اوس کی آیندہ زندگی میں بہت کام آتا ہے۔ اگر اُس کی زندگی سیاسی رہے تو واقعی یہ تعلیم خودداری و خود فراموشی اس کیلئے بے انتہا مفید ہے۔

جیل خانے کی تکالیف و مصائب کی وجہ سے اس کو ایسی تربیت ملجاتی ہے کہ دنیا کی باہر کی مشکلات اُس کو بہت معمولی معلوم ہونے لگتی ہیں۔ اور وہ بہ نسبت اور لوگوں کے اُنپر زیادہ آسانی سے فتح حاصل کرلیتا ہے نفس امّارہ کو قابو میں رکھنے یتہّ مار کر اطمینان و یکسوئی سے ایک کام کو کرنے۔ کم گوئی۔ فرمانبرداری۔ وقت کی پابندی جفاکشی اور اسی قسم کی مختلف خوبیاں انسان میں خود بخود پیدا ہوجاتی ہیں۔ جوکہ اسکول اور کالج کی تعلیم اور اونچی صحبتوں سے برسوں میں بھی پیدا نہیں ہوتیں۔

مشقتی قیدی کو بھی شام سے لیکر برابر بارہ تیرہ گھنٹہ فرصت رہتی ہے۔ باہر عالم کشمکش میں لوگوں کو اتنی فرصت نہیں ملتی کہ وہ کچھ دیر اپنی تمام زندگی پر نظر ڈالیں اپنے اعمال کا محاسبہ کریں اور دیکھیں کہ خدا نے اُن کو کس لئے پیدا کیا ہے۔ قوم و وطن کے اُنپر کیا کیا حقوق ہیں۔ انسان ہونے کے لحاظ سے بنی نوع کے اُنپر کیا حقوق ہیں اور اُن کو وہ کس حد تک پورا کرتے ہیں۔ حیات زندان کا سب سے زیادہ حیرت میں ڈالدینے والا یہ ہی کرشمہ ہے کہ تنہائی کے عالم میں تاریک راتوں میں جب کہ آنکھوں کی نیند غایب ہوتی ہے انسان کے اندرون قلب کی ایک قوت اُس کو مجبور کرتی ہے کہ وہ اپنی تمام گذشتہ زندگی پر ریویو کرے۔ ایک ایک گناہ جو اُس نے کیا ہے

اُس کو یاد آتا ہے۔ وہ اُس پر اپنے دل کو سخت ملامت کرتا ہے۔ اور آیندہ کے لئے توبہ کرتا ہے
ایک ایک اچھا سلوک جو اُس نے کسی کے ساتھ کیا ہے یا کوئی اچھا کام جو اُس سے بن پڑا
ہے وہ اُس کو یاد آتا ہے اور جیل خانہ کی تاریکی و تنہائی میں صرف اُسی خیال لطیف سے اُس
کی روح خوش ہوتی ہے۔ قلب میں ایک خاص رقّت و لطافت پیدا ہو جانے کے باعث
اپنے دل کی ہر ایک چیز کو وہ اسی رنگ میں دیکھتا ہے جس میں کہ فی الحقیقت وہ ہے۔ فوری
خیالات کا ہجوم اور فوری حرص و طمع کا کوئی زنگ اُس کے صفحۂ دل پر نہیں ہوتا اس لئے ضمیر
کی سچی آواز پر دل بے اختیار اُبل پڑتا ہے اور اپنے ضمیر کو دھوکا دینا اور ظاہری لیپ پوت کرنا
بالکل ناممکن ہو جاتا ہے۔ ایسی حالت میں اس کو اپنے قصور اور اپنے گناہ آئینہ کی طرح
نظر آتے ہیں۔ غم و غصہ بغض و کینہ کے جذبات کی فضولی سے آگاہ ہو کر یک لخت اُن کو
اپنے دل سے دور کر دیتا ہے۔

خویش و اقربا دوست و احباب مال و منال سے یکسر علیحدگی کے باعث انسان اپنے آپ
کو ایک خاص بے بسی لاچاری و مظلومیت کی حالت میں محسوس کرتا ہے نفس اور کیریکٹر
کی اصلاح کے لئے یہ نہایت ضروری ہے کہ علاوہ اندرونِ دل کی خواہش اصلاح کے گرد و پیش
کے حالات بھی ایسے ہوں کہ کسی طرح سے اُس کے نفس و دل کو ابھارنے میں ممد و معاون
نہ ہوں۔ یہ بات دنیا کی ہر کشش و محبوبیت سے کنارہ کئے ناممکن ہے۔

راقم
سید محمد ہادی
متعلم جامعہ ملیہ اسلامیہ علی گڑھ

---

# رفتار تعلیم

قارئین یہ خبر سنکر سخت متعجب ہوں گے کہ مہاتما گاندھی مصلح اور معلم اخلاق کے ساتھ ایک بہت بڑے ماہر تعلیم بھی ہیں ۔ اپنے زمانہ اسیری میں انھوں نے بچوں کے لئے ایک پرائمر لکھی تھی جو اس اسباق پر مشتمل ہے ۔ پہلے سبق میں انھوں نے یہ دکھایا ہے کہ علی الصباح ۴ بجے ماں بچے کو جگا رہی ہے ۔ لیکن بچہ نیند کی وجہ سے اور سونے پہ مصر ہے ۔ ماں اسے یہ کہکر اٹھاتی ہے کہ دن اٹھ گئی ہے اور عبادت کا وقت قریب آگیا ہے ۔ بچہ اٹھتا ہے اور ماں اس سے نیم کی مسواک کرنے کے لئے کہتی ہے ۔ لیکن وہ ببول کی مسواک کرنی چاہتا ہے ۔ ماں اسے مختلف فوائد کا اسی کڑوی لکڑی کے چبانے کی ترغیب دیتی ہے بچہ ہاتھ منہ دھو کر عبادت میں مصروف ہوتا ہے اور پھر اس کے بعد ۴ گھنٹہ چرخہ کاتتا ہے ، سبق کے ساتھ ساتھ ان مضامین کو بچوں کے ذہن نشین کرنے کے لئے تصویریں بھی دی گئی ہیں ۔

جو لوگ مہاتما جی کو ہندوستانی نفسیات میں کامل سمجھتے تھے ، وہ یہ سنکر انہیں بچوں کی نفسیات انسانی ہی کے اعلیٰ ترین واقف کار اور نقاد ہیں ۔ بہر حال ہمیں اس خبر سے جس حیثیت سے غرض ہے وہ تعلیمی پہلو ہے ۔ ہندوستان میں ذہنی انقلاب پیدا کرنے کے لئے (جو مادی انقلاب کا پیش خیمہ ہوا کرتا ہے ) سب سے پہلا اور پُر اثر قدم بچوں کی تعلیم سے شروع ہوتا ہے ہمارے ہندوستانی بچے جب اپنی آنکھیں کھولتے ہیں تو کتاب کے پہلے ہی صفحہ پر انگلستان کی ملکہ اور شاہنشاہ کی تصویر دیکھتے ہیں ۔ انھیں اگر کوئی قومی گیت سکھایا جاتا ہے تو وہ شہنشاہ انگلستان کی درازی عمر کی دعا ہوتی ہے ۔ بچہ کی بسم اللہ خدا یا ایشور کے نام کی بجائے کتے اور بلی کے الفاظ سے ہوتی ہے ۔ اس بنا پر یہ کوئی تعجب خیز امر نہیں کہ ہماری موجودہ نسل اپنے قومی و مذہبی جذبات و حسیات سے بیگانہ ، غیروں کے خیالات و عقاید کی



[illegible]

اسیر ہے ۔ مہاتماجی کی یہ کوشش بلاشبہ ہماری قومی تعلیم کی رفتار میں ایک نئی قوت ثابت ہوگی۔

---

جنگ عظیم نے منجملہ اور بہت سے جدید خیالات کے بین الاقوامی، اور عالمگیریت، کے خیال کو بھی پیدا کیا ہے۔ کم و بیش ہر ملک میں ایسے افراد پیدا ہو گئے ہیں جو قومی یا ملی حدود سے آگے بڑھکر بین الملی اور عالمگیر مفاد کو پیش نظر رکھتے ہیں۔ ابھی حال میں ایک بڑے صنعتی شخص رافیل ہرمین نے ۱۰ لاکھ ڈالر جو ۲۵ لاکھ روپیہ سے اوپر ہوتا ہے، برانسلس (بلجیم کا صدر مقام ہے) میں ایک بین الاقوامی یونیورسٹی قایم کرنے کے لئے عطا کیا ہے۔

---

اس سے کسی کو انکار نہیں کہ ہندوستان کا موجودہ نظام تعلیم نہایت ہی ناقص اور حد درجہ محتاج اصلاح ہے۔ ماہرین تعلیم اپنے اپنے خیال کے مطابق اس نقص کو دور کرنے اور اس نظام کو بہتر بنانے کی تدبیریں کر رہے ہیں۔ کوئی جبری مفت تعلیم پر زور دے رہا ہے کوئی تربیت اساتذہ کا خواہاں ہے۔ کوئی صنعتی و حرفتی تعلیم رائج کرنا چاہتا ہے۔ اسی فہرست میں ایک صاحب کیپٹن پٹاول بھی ہیں جو ایک "تعلیمی نو آبادی" قایم کرنا چاہتے ہیں ان کا خیال ہے کہ موجودہ نظام میں عملی تعلیم کی طرف سے بالکل بے توجہی برتی جاتی ہے جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ فراغت تعلیم کے بعد طلبہ بیکار رہتے ہیں ان کے اس مجوزہ اسکیم کے مطابق طلبہ کو زراعتی اور صنعتی کام کرنا ہوگا جس سے ایک طرف وہ خانگی استعمال کے لئے اشیا تیار کریں گے دوسری جانب وہ کوئی نہ کوئی ہنر بھی سیکھتے جائیں گے۔ اس اسکیم کی پہلی مثال قایم کرنے کے لئے مسٹر الگزنڈر نے زمین اور عمارات دی ہیں مہاراجہ قاسم بازار نے بھی ماہوار چندہ کے علاوہ ۵ ہزار اور مسز سوشیلا سندری نے چھوٹی چھوٹی رقموں کے علاوہ ۴ ہزار یکمشت ادا کئے ہیں۔

---

ہندوستان کی عام تعلیم بالعموم اور ابتدائی تعلیم خاص کر دیگر ممالک کی بہ نسبت بہت ہی کم ہے اور طرفہ یہ کہ اس طرف توجہ بھی بہت کم کیجاتی ہے۔ ذیل کے اعداد و شمار ہمارے اس دعوے کا ثبوت دیں گے۔

سنہ ۲۲-۱۹۱۷ء کے پنجسالہ عرصہ میں ہندوستان میں لڑکوں کے لئے ابتدائی مدارس کی تعداد ۱۲۴۰۸۱ سے بڑھکر ۱۳۷۴۳۵ ہوگئی، گویا ۱۳۳۵۴ یا گیارہ فیصدی کا اضافہ ہوا۔ لیکن یہ حالت ہر صوبہ میں انفرادی حیثیت سے نہ تھی۔ صوبہ جات متحدہ میں ۴۷ فیصدی، مدراس، بمبئی اور پنجاب میں تقریباً ۱۵ فیصدی کا اضافہ تھا۔ برعکس اس کے آسام اور بہار میں کچھ اضافہ نہ ہوا۔ برہما میں تقریباً ۳۵ فیصدی کی تخفیف ہوئی۔ سابق پنجسالہ میں ۱۳۳۰۹ مدارس کا اضافہ تھا، اس لحاظ سے اول الذکر اضافہ کچھ ہمت افزا نہیں۔

سنہ ۲۲-۱۹۱۷ء میں لڑکیوں کے ابتدائی مدارس کی تعداد میں ۱۴۴۳ کا اضافہ تھا۔ سابق پنجسالہ میں یہ اضافہ ۲۵۲۰ کا تھا۔ دونوں اعداد میں جو فرق ہے وہ بالکل ظاہر ہے۔

مدارس کے اضافہ و تخفیف سے زیادہ طلبا و طالبات کی کمی بیشی اہمیت رکھتی ہے ذیل کے گذشتہ تین پنجسالہ کے اعداد طلبا و طالبات کی کمی کو بخوبی ظاہر کریں گے۔

| مدت | لڑکوں میں اضافہ | لڑکیوں میں اضافہ |
|---|---|---|
| سنہ ۱۲-۱۹۰۷ | ۸۹۲۰۰۰ | ۳۰۸۰۰۰ |
| سنہ ۱۷-۱۹۱۲ | ۶۶۹۰۰۰ | ۲۷۷۰۰۰ |
| سنہ ۲۲-۱۹۱۷ | ۳۳۵۰۰۰ | ۱۸۸۰۰۰ |

یہاں تک تو ہندوستان کی مجموعی حالت کا نقشہ پیش کیا گیا ہے اب ذرا یہ دیکھنا ہے کہ ہر صوبہ میں اس کی کیا حالت ہے اور کون صوبہ اپنے ہاں کی ابتدائی تعلیم پر کس قدر

کرتا ہے۔ چنانچہ ذیل میں ۲۲-۱۹۲۱ء صوبہ وار کا ایک ایسا نقشہ دیا جاتا ہے جس سے یہ پتہ چلیگا
کہ ابتدائی مدارس میں زیر تعلیم لڑکے اور لڑکیوں اور اسی عمر کی مجموعی تعداد (جس میں زیر
تعلیم و غیر تعلیم یافتہ دونوں شامل ہیں) میں کیا نسبت ہے نیز اس سے ابتدائی تعلیم پر اخراجات
کا بھی اندازہ ہو سکے گا۔

| صوبہ جات | فی صدی لڑکے | فیصدی لڑکیاں | خرچ لاکھ میں |
|---|---|---|---|
| مدراس | ۴۳ | ۱۱٫۵ | ۸۰ |
| بمبئی | ۴۶ | ۱۱٫۵ | ۱۳۲ |
| بنگال | ۳۴ | ۱۰ | ۲۸ |
| صوبجات متحدہ | ۲۳ | ۲٫۵ | ۶۳ |
| پنجاب | ۱۸ | ۴ | ۳۱ |
| برہما | ۱۸ | ۱۲٫۵ | ۱۱ |
| بہار | ۲۴ | ۴ | ۲۱ (بشمول اڑیسہ) |
| آسام | ۲۸ | ۴٫۵ | ۸ |
| ممالک متوسط | ۲۴ | ۴ | ۲۶ (بشمول برار) |

۱۹۱۸ء اور ۱۹۲۲ء کے درمیان میں جبریہ تعلیم کے قوانین شہر بمبئی کے علاوہ تقریباً
سات صوبجات میں پاس ہو چکے ہیں۔ بعض مقامات پر عمل درآمد ہو رہا ہے اور بعض جگہوں
میں ابھی اس کا آغاز بھی نہیں ہوا۔ لیکن ابتدائی تعلیم میں تنزل اور کمی روز بروز
پیدا ہو رہی ہے، وہ نقشہ جات بالا سے بخوبی ذہن نشین ہو گئی ہو گی۔ ٹراونکور
اور کوچین کی ریاستوں میں اختیاری طریقہ ہی کے ذریعہ ابتدائی تعلیم کا جس قدر رواج ہے

وہ بڑودہ جیسی ریاست میں بھی جہاں جبریہ تعلیم کا بہت زور ہے، نہیں ہے، پھر برٹش انڈیا کے صوبوں      ذکر، لیکن اس سے جبریہ طریقہ سے انکار نہیں کیا جاسکتا بلکہ اس تنزل کی اصلی وجہ خود ہماری بے توجہی ہے۔ اب تو مقامی بورڈ یعنی میونسپلٹیوں اور ڈسٹرکٹ بورڈ کے ذریعہ ابتدائی تعلیم کے عام بنانے کے لئے بہت کچھ کیا جاسکتا ہے۔ اے کاش! ہم اب بھی چیتیں۔!

---

# مطبوعات جدیدہ

**انجام عیش** مرتبہ قاری سرفراز حسین صاحب دہلوی دفتر تمدن ٹیامحل دہلی قیمت ۱۱ر
قاری سرفراز حسین صاحب کے قلم سے اس سے قبل چند فسانے شایع ہو چکے ہیں اور عام طور سے پسند کئے گئے ہیں۔ قاری صاحب نے ہندوستانی معاشرت وسوسائٹی کی اصلاح کے لئے جو کچھ تحریر فرمایا ہے اس میں سے سب سے زیادہ مقبول اُن کی یہ ہی ناول ہیں جن کو ایک خاص مقصد (یعنی آوارگی وعصمت فروشی کی مذمت) کے ساتھ انھوں نے ملک میں پیش کئے۔ اس سلسلہ کا پانچواں ناول انجام عیش کے نام سے شایع ہوا ہے۔ حجم ۸۰ صفحے اور سفید کاغذ پر بہت اچھا چھپا ہے۔ جس خرابی کی اصلاح اس کتاب کا مقصد ہے وہ بجاے خود ایک مسئلہ ہے اور مسئلہ بھی ایسا جس پر بالآخر تمام متمدن دنیا توجہ کرنے پر مجبور ہے، لیکن علاوہ اس موضوع کی اہمیت کے "انجام عیش" بہ اعتبار فسانہ ہر حیثیت سے کامیاب ہے۔

قاری صاحب کو زبان اردو پر جو قدرت ہے اور اُن کی تحریریں زبان کی سادگی، دلی کے محاورات کا جو خاص لطف پایا جاتا ہے۔ اس کو اب مغتنم سمجھنا چاہئے۔ اُردو کا موجودہ طرز تو اپنے سرچشمہ سے اتنا دور جا پڑا ہے کہ اندیشہ ہوتا ہے۔ کہ آگے چلکر اس کے منبع کا پتہ بھی چل سکے گا یا نہیں۔

قصہ کے اعتبار سے ناول کا حجم مختصر ہے۔ اور اس میں جناب مصنف نے چار خاندانوں کو خاص طور پر اور ایک دو کو ضمناً فسانہ کی بنیاد قرار دیا ہے۔ اسی لئے واقعات کے تسلسل سے نتایج رفتہ رفتہ مترتب ہونے کے بجائے کسی قدر قبل از وقت رونما ہو جاتے ہیں۔ لیکن اس مبحث حیا فروشی کو جس سلیقہ اور کمال واقفیت سے قاری صاحب نے ملک کے سامنے پیش کیا ہے وہ واقعی قابل داد ہے۔ اور بہ حیثیت مجموعی

کتاب نہایت دلچسپ ہے قصہ کی دلچسپی اور لطف بیان نے کہیں مسئلہ کی سنجیدگی اور مقصد اصلاح کو نظر انداز نہیں ہونے دیا ہے اور یہ ہی غالباً اس کی سب سے بڑی خوبی ہے۔

**انجام زندگی** یہ مختصر فسانہ ایک خاتون کے زور قلم کا نتیجہ ہے۔ اس میدان میں غالباً یہ پہلا ہی قدم ہے۔ اور اگر ہر بلندی محض مشق اول کے خیال سے مستحق ستائش ہے۔ تو ضیار بانو صاحبہ کی کوشش بھی ضرور قابل تعریف ہے اس لئے اور بھی قصہ دلچسپ درد انگیز اور موثر ہے ضیار بانو صاحبہ نے اپنی پہلی ہی تصنیف میں "الم رقم" کا خطاب قبول فرماکر خوش مذاقی کا ثبوت نہیں دیا۔ بشرطیکہ اس کی وجہ اُن کے استاد معنوی مولانا راشد الخیری کا فیضان نہ قرار دیا جائے۔ جس کا خود ان کو بھی اعتراف ہے اور نیز طرز تحریر سے بھی صاف ظاہر ہوتا ہے۔

کتاب سفید کاغذ پر صاف چھپی ہے اور کمال بک ڈپو ٹیا محل دہلی سے آٹھ آنے قیمت پر ملتی ہے۔

**احسن عقاید الاسلام** تالیف زبدۃ الحکما حکیم غلام مصطفےٰ۔ ایم۔ او۔ ایل۔ مولوی فاضل مطبوعہ اسلامیہ اسٹیم پریس۔ لاہور یہ اک تصنیف ہے جو حکیم غلام مصطفےٰ صاحب نے سنہ ۱۹۱۰ء میں عربی زبان میں شایع فرمائی تھی اور جس کا مقصد مسئلہ توحید۔ ہمہ اوست ذجو تقلیدی اور علم الغیب کے خطرناک غلطیوں سے احکام قرآنی اور مسائل اسلامی کے مطابق عام مسلمانوں کو متنبہ کرنا تھا۔ اب دوبارہ اسی کتاب کو مع ترجمہ اردو شایع کیا ہے۔ ایک صفحہ پر عربی اور اس کے مقابل دوسرے صفحہ پر اردو ترجمہ ہے قیمت عہ ہے اور زبدۃ الحکما حکیم فیروز الدین احمد منیجر شفاخانہ مصطفائی۔ اکبری دروازہ لاہور سے مل سکتی ہے۔

**زیارت قبور** از قاضی محمد عبد اللہ ایم۔ اے (ہزاروی) نمبر ۹ عثمانیہ ہوسٹل۔ مسلم یونیورسٹی علیگڈھ علامہ محی الدین محمد برکوی حنفی متوفی سنہ ۹۸۱ھ کے عربی رسالہ "زیارۃ القبور" کا یہ اردو ترجمہ ہے جس کو قاضی صاحب نے مسلمانوں کی فلاح بدعات قبر پرستی کی اصلاح

کے خیال سے شایع کیا ہے۔ اور مترجم صاحب سے ۵ ر کی قیمت پر ملتا ہے۔

**پیغام عندلیب** | مصنفہ مولوی محمود حسن صاحب محمود اسرائیلی مطبوعہ خلافت پریس جیکب سرکل بمبئی قیمت ۴ ر

پیغام عندلیب چھوٹی تقطیع پر نہایت خوبصورت کتابت و طباعت کے ساتھ شائع ہوئی ہے۔ مولوی محمود حسن صاحب کا کلام اکثر اخبارات میں شایع ہوتا رہتا ہے۔ اُن کی یہ نظم جذبات قومی اور حمیت اسلامی اُبھارنے اور مسلمانوں میں ولولہ عمل پیدا کرنے کی نہایت کامیاب کوشش ہے۔ اور یقین ہے کہ ہر جگہ وہ لطف کے ساتھ پڑھی جائیگی اور اپنا اثر کئے بغیر نہ رہے گی۔

**الاسلام (انگریزی) / عالمگیر اخوت انسانی "** | از مولوی محمد علی صاحب ایم۔ اے دکنٹب جمعیت دعوۃ و تبلیغ اسلام پونا کی عنایت سے ہم کو یہ دو انگریزی رسالے موصول ہوئے ہیں جو جمعیت مذکور نے تبلیغی مقاصد کی غرض سے حال میں شایع کئے ہیں۔ یہ دونوں رسالے انگریزی زبان میں ہیں اور فی الحقیقت یہ دو جداگانہ لکچر ہیں جو مولوی محمد علی صاحب نے پونا کی مشہور مسیحی انجمن وائی۔ ایم۔ سی۔ اے۔ اور تھیاسوفکل سوسائٹی پونا کے جلسہ میں پڑھے تھے۔ مولوی صاحب نے ان رسائل میں اسلام کی پاک تعلیم اس کی حقانیت، سادگی اور موجودہ سیاسی و معاشرتی حالات کے مطابق ہونا نہایت وضاحت و خوبی سے بیان کیا ہے۔ اور ساتھ ہی مغربی مصنفین کی غلط بیانیاں اور افترا پردازیاں جو انہوں نے مذہب اسلام کے متعلق ہمیشہ کی ہیں موقع موقع سے واضح کر دی ہیں۔ دونوں رسالے جس مقصد سے شائع کئے گئے ہیں اُس کے لئے نہایت موزوں ہیں اور یقین ہے کہ جمعیت دعوت کی یہ سعی مشکور ہو گی قیمت ۴ ر فی جلد اور ملنے کا پتہ ۲۴۱۰ - ایسٹ اسٹریٹ پونا ہے۔

---

# اشکِ خون

نویدِ ختمِ اسیری ہے شورِ مرغِ قفس
رگِ گلو میں در آیا غمِ شکستہ پری

کسی نے یہ بھی نہ پوچھا کہ کس کو روتے ہو
کہاں کہاں نہ ہوئی اشکِ خوں کی بے اثری

ہجومِ اہلِ عزا آرہا ہے نعش بدوش
اُدھر بھی دیکھیو اے محوِ حسنِ رہگذری

صدائے ماتمِ ہمسایہ کب وہ سنتے ہیں
نشاطِ بزم ہے فونو کا شورِ نغمہ گری

عبث ہیں خوفِ خزاں سے دلِ محال اندیش
بہارِ زیست ہی نخلِ اَمَل کی بے ثمری

درازیِ شبِ غم ہو گیا غبار اُس کا
کچھ اور کام تو آیا نہ نالۂ سحری

شبِ سوادِ ستم ہو گئی ہے روزِ سیاہ
کہاں تک اے اثرِ آہ اپنی پردہ دری

فضائے سوزِ تخیل ہے یہ ہجومِ سکوت
بپا ہے گوشۂ خلوت میں جنگِ دیو پری

میسر آئے کسے چشمِ التفات یہاں
نگاہِ لطف سے ناآشنا ہے دیدہ وری

شکستہ ہو کے مرے سر پہ سنگبار ہے روز
نصیبِ سقفِ مزار آسماں کی خیرہ سری

تپش خورجوی

(۱)

# افاداتِ شاد

یہاں نہ نشو و نما کا حاصل نہ کوئی ثمرہ ہے رنگ و بو کا
ہنسو گے خود اس چمن پہ غنچو زمانہ آ لے ذرا نمو کا

قمارخانہ ہے بزمِ دنیا بڑے کھلاڑی کا سامنا ہے
گرہ سے پونجی گنوائی اُس نے یہاں ذرا بھی جو چال چوکا

نگاہ و ناز و ادا و غمزہ ، شریک سب ہیں مرے قتل میں ہیں
رہے گا کوئی نہ پاک دامن جو خون اُگلا رگِ گلو کا

پکار کر وحشیوں سے کہدو خزاں کا بھی دور ہے غنیمت
قبا کے دامن کو ٹانک تو لیں اگر نہ موقع ملے رفو کا

ابھی ہیں دل میں بہت امیدیں تڑپ کے حسرت سے مرنہ جائے
ملو اگر شاد سے عزیزو تو ذکر کرنا نہ آرزو کا

(۲)

دُہن ہے دیر میں نکلی تھی کعبہ میں فغاں پہونچی
پکارا تھا کہاں اُس کو پکارا ئے دل کہاں پہونچی

کھلا ہے بام پر جوڑا صبا کس جعد مشکیں کا
کہ مجھ تک بوئے گیسو کارواں در کارواں پہونچی

حریفوں نے مہار رکھے ہیں خوباسباں در پہ
یہ نوبت تیرے میخانہ کی اے پیر مغاں پہونچی

شہیدان وفا کی شان دیکھو کھول کر آنکھیں
لحد تھی جس جگہ اُتنی زمین تا آسماں پہونچی

(۳)

اسیر جسم ہوں میعاد قید لا معلوم
یہ کس گناہ کی پاداش ہے خدا معلوم

تری گلی بھی مجھے یوں تو کھینچتی ہے بہت
دراصل ہے مری مٹی کہاں کی ، کیا معلوم

حواس و صبر و خرد کو نہ پوچھ اے شبِ غم
بتائیں کیا جو کسی کا نہ ہو پتا معلوم

تعلقات کا اُلجھاؤ ہر طرح ظاہر ہے
گرہ کشائیِ تقدیر نارسا معلوم

کہاں سے لاؤں الٰہی وہ دوربیں آنکھیں
کہ ہو اشارۂ انگشت حق نما معلوم

سفر ضرور ہے اور عذر کی مجال نہیں
مزا تو یہ ہے کہ نہ منزل نہ راستہ معلوم

کچھ اپنے پاؤں کی طاقت بھی چاہیئے لے پیر
یہی نہیں، تو پھر مددگاریِ عصا معلوم

سُنی حکایتِ ہستی تو درمیاں سے سُنی
نہ ابتدا کی خبر ہے نہ انتہا معلوم

طلب کریں بھی تو کیا شے طلب کریں اے شاد
ہمیں کو آپ نہیں اپنا مدعا معلوم

(۴)

نزیست ہے نام تیری فرقت کا
کچھ ٹھکانا ہے اس مصیبت کا

حال دل سب بیان کر دل کیوں کر
حشر کل ایک دن ہے مُہلت کا

(۵)

پیری کے ساتھ لطف گیا زندگی کا بھی
شب کٹ گئی۔ سحر ہوئی ظاہر۔ بجھا چراغ

اشکوں کے ساتھ عمر کا بھی خاتمہ سمجھ
اے شاد! تیل جب نہ رہا بجھ گیا چراغ

(۶)

زنجیر بن گئی ہے فضا سر سے پاؤں تک
گویا رگیں ہیں دامِ بلا سر سے پاؤں تک

اے برق طور تیری تجلّی کی داستاں
بس سُن چکا، نہ آگ لگا سر سے پاؤں تک

لی تجلّیِ طُور کی نہ خبر تم نے اے کلیم!
تم دیکھتے رہے، وہ جلا سر سے پاؤں تک

(۷)

پہلے پہل کی وہ مری رغبت میں کیا کہوں
اور کچھ سمجھ کے اُن کی نزاکت میں کیا کہوں

کچھ دل میں مثل کانٹوں کے چبھتا تھا ہر گھڑی
اب کے سہی، ہے کیسی اذیّت میں کیا کہوں

(۸)

خواہشِ عمرِ جاودانی ہیچ
گر یہی ہے تو زندگانی ہیچ

لوگ دیوانگی پہ ٹالیں گے
غم کا قصہ مری زبانی ہیچ

حضرت شاد عظیم آبادی

# شذرات

تعطیل کلاں کے بعد یکم جولائی سے جامعہ نے پھر کام شروع کر دیا ہے۔ اساتذہ میں جناب معظم علی خاں صاحب بی۔ اے (آکسن) بیرسٹر اور مسٹر سیلوم بی۔ اے (آکسن) کا مزید اضافہ ہوا ہے۔ معظم علی خاں صاحب علاوہ قانونی قابلیت اور تجربہ کے فن تاریخ کے گریجویٹ اور اپنی قومی خدمات کے لئے ممتاز ہیں۔ سیلوم صاحب ان نوجوانوں میں ہیں جنہوں نے باوجود مغربی تعلیم کے بہترین اسناد حاصل کرنے کے اِن کو حصول زر کا آلہ نہیں بنایا ہے بلکہ ہنوز ترقی و خدمتِ علم کے شوق میں جامعہ ملیہ کے شعبہ سائنس کی نگرانی و تعلیم کو اپنے ذمّہ لیا ہے۔

مولوی عبد العزیز انصاری صاحب ایم۔ اے۔ ایل ایل بی گذشتہ سال جامعہ میں تشریف لے آئے تھے جناب موصوف علاوہ اپنی خدمات قومی کے اُن چند مسلمان نوجوانوں میں ہیں جن پر ہماری قوم کو بجا طور پر فخر رہے گا۔ علمی قابلیت کے ساتھ خلوص نیت، قوت ارادی اور غیر معمولی سرگرمی ایک جگہ مشکل سے جمع ہوتی ہیں لیکن جن لوگوں نے انصاری صاحب کو کام کرتے دیکھا ہے۔ وہ اُن کی غیر معمولی قابلیت کے علاوہ اِن قابل قدر خصوصیات کے بھی قایل ہیں۔

(م) یقین ہے کہ اساتذہ کی جماعت میں جو گرانبہا اضافے ہوئے ہیں اُن سے جامعہ کی تعلیمی خصوصیات میں غیر معمولی ترقی ہوگی۔

جامعہ کے شعبہ صنعت و حرفت کے متعلق یقین کیا جاتا ہے کہ اس سال وہ پہلے سے زیادہ ترقی پذیر و کامیاب نظر آئے گا۔ ملمع سازی کے کارخانہ کی جو ابتدا گذشتہ سال کی گئی تھی بفضلہ اس میں خاطر خواہ کامیابی ہوئی اور اگرچہ تجارتی

اغراض سے یہ کارخانہ ہنوز کوئی کام نہیں کرسکا۔ لیکن تعلیمی ضروریات کے لئے اس کے سامان سے پورا فائدہ اٹھایا گیا۔ اس مرتبہ ایک مستقل انجینیر کے خدمات حاصل کی گئی ہیں۔ اور انجن شے مددسے کارخانہ کا کام قابل اطمینان حالت میں جاری رہنے کی امید کی جاتی ہے۔

(۳) جامعہ ملیہ نے جس بے سروسامانی سے اپنی زندگی شروع کی تھی اس کی یاد اب تک تازہ ہے اوراب بھی نئی نئی دشواریوں کے پیش آجانے سے بعض اوقات وہی صورت پیدا ہوجاتی ہے۔ بالخصوص مکانات کی قلت اورکرایہ کی کوٹھیوں کا فاصلہ اور طلبہ و اساتذہ کی علیحدگی کارکنان جامعہ کے لئے سخت صبر آزما مسائل کا دروازہ کھولے رکھتی ہے۔ ان دشواریوں کا صحیح علاج تو اس وقت ارکان جامعہ کے اختیار سے باہر ہے لیکن اب تک جو کچھ بھی ہوسکا ہے وہ بلاشبہ حیرت انگیز ہے۔ چنانچہ اس وقت جامعہ کے پاس ایک جدید بارک، دو کوٹھیاں اور دو بنگلے تقریباً خود طیار کردہ موجود ہیں اور متعدد مکانات قرب جوار میں کرایہ پر ہیں۔ ان جدید مکانات کی طیاری سے دار الاقامہ کی بہت سی دشواریاں کم ہوگئیں ہیں۔

(۴) گذشتہ ماہ میں سر آسوتوش مکرجی کا انتقال ہمارے ملک سے ایک عظیم الشان ہستی کا اُٹھ جانا ہے انسان کی قوت وعظمت کے لئے جو اصول بھی آپ قایم کریں، اس کے اثر و اقتدار کا اندازہ کرنے کے لئے جو معیار بھی رکھا جائے سر آسوتوش کی ذات اِن تمام اصولوں اور معیاروں کا عملی نمونہ نظر آئے گی۔ ان کی قانونی قابلیت اور مختلف علوم وفنون میں اِن کا تبحّر ضرب المثل ہے۔ لیکن اس سے بھی زیادہ جس چیز نے ان کی زندگی کو ممتاز اور اِن کے نام کو ہمیشہ کے لئے زندہ کردیا ہے وہ اُن کی مسلسل خدمات تعلیمی ہیں جو اصلاح اور وسعت تعلیم کے خیال سے اُنہوں نے زندگی بھر انجام دیں اور

جس کی قابل فخر یادگار موجودہ کلکتہ یونیورسٹی ہے۔

ہندوستان کے دورِ جدید میں تعلیمی ترقی اور مسایل تعلیمی پر جس قدر معلومات سر آسوتوش نے اپنی مفید و مصروف زندگی میں چھوڑی ہیں۔ وہ بجائے خود ایک میراث ہے جس پر اُن کی قوم عرصہ تک فخر کرتی رہے گی۔ اِن تمام خصوصیات کے ساتھ جس چیز نے سر آسوتوش کے وجود کو ہر دلعزیزی و ناموری بخشی وہ ان کی جرأت و صداقت تھی۔ اپنے فرایضِ منصبی کی ادائیگی میں وہ جس ایمانداری اور بیباکی سے اپنے فرض اور اپنی قوم کی عزت کا احترام کرتے تھے۔ بہت کم لوگوں کو نصیب ہوا ہے۔ اس لئے وہ باوجود شدید اختلافات کے ہمیشہ "بنگال کے ہیرو" سمجھے گئے۔

(۵) سر آسوتوش کی ذات نادار طلبہ اور ضرورتمند اربابِ علم کے لئے ابرِ کرم کی حیثیت رکھتی تھی۔ اور آج ان کی وفات اِس طبقہ کے لئے ذاتی نقصان سے کم نہیں۔

(۶) ہندوستان کے سیاسی معاملات میں مسلمانانِ ہند کا جو حصہ ہے اُس کی اہمیت سے کسی کو انکار نہیں۔ لیکن مسلمانانِ ہند کی سیاسیات نے مختصر زمانہ میں جس قدر رنگ بدلے اور جتنی کروٹیں لی ہیں اس کی تاریخ بھی دلچسپی و عبرت سے خالی نہیں۔ غریب اور بیکس قوم کا سہارا تعلیم ہے اور مسلمان بھی اپنی ذلت و نکبت کے بعد اسی سہارے اُٹھے تھے لیکن محکومیت کی تلخ حقیقت اور غلامی کی کڑی زنجیروں سے وہ عرصہ تک غافل نہ رہ سکے اور بالآخر حوادثِ زمانہ کی سبق آموزی نے ان کو بھی درسِ سیاست تک پہنچا دیا۔

اس سیاسی تبدیلی کا اثر جو کچھ ہو لیکن اِس کا معرضِ وجود میں آجانا بجائے خود اک کارنامہ ہے جس کے لئے مسلمانوں کو سب سے زیادہ اپنے بعض اخبارات

کا ممنون احسان ہونا چاہئے۔ اور جن میں "الہلال" "ہمدرد" کے علاوہ "کامریڈ" کا بہت بڑا حصہ ہے۔

مولانا محمد علی مدظلہٗ کی گوناگوں سیاسی خدمات اور جذبہ ایثار و قربانی کے جس قدر مظاہر اس وقت تک نظر آئے ہیں۔ اُن سب میں کامریڈ کے ذریعہ سے جو خدمات انہوں نے انجام دیں وہ زیادہ مستقل اور باا ثر ثابت ہوئیں۔ کامریڈ کا ابتدائی دور اگرچہ اس کی زندگی کے آخری زمانہ سے بہت زیادہ مختلف ہے لیکن فی الحقیقت سب سے بڑی خدمت اس کے دور اوّل ہی سے شروع ہوتی ہے۔ اس لئے کہ اس نے مسلمانوں کو من حیث الجماعت ایک سیاسی پلیٹ فارم کے لئے تیار کر دیا۔ اس زمانہ میں ہندو مسلم اتحاد مسلمانوں کے لئے ایک ایسا مسئلہ تھا جس کے متعلق تفصیل سے گفتگو ہمدردانہ لہجہ میں تقریباً ناممکن تھی لیکن کامریڈ اور اس سے زیادہ "نیو ایرا" مرحوم نے اس مسئلہ کو مسلمانوں کے لئے ایک عملی حقیقت بنا دیا۔

ان اہم خدمات کا سلسلہ جن ناگوار واقعات نے منقطع کیا اُن سے ہر شخص واقف ہے لیکن اس خبر سے نہایت مسرت ہوتی ہے کہ یہ دور "بدعملی" اب ختم ہوتا نظر آتا ہے اور "کامریڈ" و "ہمدرد" دوبارہ مولانا محمد علی کے زیرادارت دہلی سے شایع ہونے والے ہیں۔ امید ہے کہ اس مرتبہ ان اخبارات کا حلقۂ اثر اور ان کی مفید خدمات کا سلسلہ پہلے سے زیادہ وسیع اور مستقل ہوگا۔

# شعبۂ تصنیف و تالیف جامعہ ملیہ اسلامیہ علیگڑھ

کی

# جدید مطبوعات

**تاریخ الدولتین** (از مولینا نیاز فتح پوری) بنی امیہ و بنی عباس کے عہد کی سب سے زیادہ مؤثر دلکش قابل استناد تاریخ ایک جلد میں صرف اسی کتاب میں نظر آئے گی جو جرجی زیدان مصری کی شہرۂ آفاق تاریخ اسلامی کی بنیاد پر اردو زبان میں اپنی قسم کی پہلی تصنیف ہے طرز بیان کی خوبی اور عبارت کی دلکشی کے لیے مولانا نیاز فتح پوری کا نام کافی ضمانت ہے قیمت . . . . . . . . . . عہ

**انتخاب کلام میر** (مرتبہ مولوی نور الرحمن بی۔اے۔ اردو زبان کے بہترین شاعر اور استاذ الاساتذہ کی حیثیت سے میر کے ضخیم کلام کا انتخاب مختلف حیثیتوں سے کیا گیا ہے لیکن جس سوز و گداز نے میر کو خدائے سخن بنایا ہے اس کے صحیح نمونے صرف اسی انتخاب میں نظر آتے ہیں جو نہایت مختصر ہونے کے ساتھ ہی میر کی تمام غزلیات کا جوہر ہے ابتدا میں حالات زندگی اور ایک زبردست مقدمہ کا اضافہ کیا گیا ہے جس میں اردو شاعری کی تاریخ محاسن کلام اور موجودہ فن تنقید کے اصول پر اس عہد کے شعرا کا موازنہ شعرائے قدیم سے کیا گیا ہے مجلد قیمت . . . عہ

**عرض جوہر** | مولانا محمد علی مدظلہ کی غزلیات کا مجموعہ اس سے قبل شایع ہو چکا ہے لیکن زندان بیجاپور کے مکاشفات اس میں بھی نہیں ہیں عرض جوہر میں مولانا کا تازہ ترین کلام اور وہ بے نظیر غزلیں موجود ہیں جو صرف بیجاپور کے زندانی ہی کی زبان سے ادا ہو سکتی تھیں قیمت . . . . . . . . . . ۸

**قواعد عربی (علم صرف)** | از علامہ محمد بن یوسف السورتی استاد عربی، جامعہ ملیہ، علم صرف پر اردو زبان میں کوئی تصنیف اس سے زیادہ مکمل و مستند آج تک نہیں شایع ہوئی اور علامہ موصوف کا مرتبہ ادبیات عربی میں مسلم ہے یہ کتاب اس وقت تک ان کی بہترین تصنیف ہے قیمت . . . ۳ سے

---

(باہتمام عبد الحی خاں طبع ہوا)